بعون نقاش مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

# کلیات امیر اللہ تسلیم

معروف بنام تاریخی

## نظم ارجمند

١٢٨٨ھ

مطبع منشی نولکشور مین بہ طبع مزین مقبول چھاپا ہوا

بہ عون صانع و مکین و مکان فضل خلاق زمین و زمان

# کلیات امیر التسلیم

معروف بہ اسم تاریخی

# نظم ارجمند

مطبع منشی نولکشور میں طبع ہو کر مزین مطبوع جہاں ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سرِ تسلیم خامۂ نکتہ پرداز ایسے نکتہ نواز کی جناب مین سجدہ ریز ہی کہ جسنے اپنی قدرتِ کاملہ سے
زبانِ ہر زبان کو اندازِ تکلم سکھایا عنوانِ فصاحت نامۂ آفرینش ایسے بلاغت طراز کے مضامینِ
نعت و منقبت سے کبریٰ کہ جسنے گوہرِ آوازۂ انا افصح العرب و العجم کو آویزۂ گوشِ عالم و عالمیان بنایا صلے اللہ علیہ و آلہ
الطیبین و اصحابہ الطاہر المطہرین امابعد عالمِ عالمِ نادانی کاملِ کمالِ ہرزہ بیانی سیہ نامۂ سفید مو بد انجام
نیک آرزو خاکِ پائے معنی نگارانِ جدید و قدیم امیر اللہ تسلیم اربابِ سخن صاحبانِ فن کی خدمت مین
التماس آرا آگاہی گستاخانہ عرض پیرا ہی کہ عالمِ شباب مین کبھ شعبۂ جنون مشہور ہی ہر شخص کو شوریدہ سری آشفتہ مزاجی
پر ضرور ہی ولولۂ از خود رفتگی نے پاون نکالے کیفِ نوجوانی نے آنکھون مین پردے ڈالے چشمِ بینا و گوشِ شنوا
دیکھنے سننے کو باقی رہے غفلتِ بیخودی سے اگر کبھی آپ مین ہے اتفاقی رہے صحبتِ رندانہ سے جی بہلنے لگا
یارانِ اہلِ مذاق پر یہ دم نکلنے لگا اکثر افسانہائے عشق انگیز حکایتہائے درد آمیز کہتا سنتا بارہا لطفِ سحر طرازی
اعجاز پردازی پر ہو تا شہ ہنستا آخر شعر و سخن کیطرف طبیعت مائل ہوئی موزونیِ کلام سے فرحت حاصل ہوئی
مدت دراز تک کچھ کہا کیا آپ ہی اپنی ہرزہ خیالی بیہودہ مقالی کو دیکھکر چپ رہا کیا بسبب عدم لیاقتی کے

اوستادون کی خدمت سے قاصر رہتا اس حجاب پریشان گو کسی مجموعۂ کمال کے روبرو زبان سے نکلتا اتفاقاً
ایکدن مہر سپہر سخندانی ماہ برج روشن بیانی دُر دریاے معنی طرازی آبروبخش گوہر نکتہ پردازی جناب
میرزا محمد اصغر علی خان نسیم شاگرد خاقانی جہان بلاغت انوری عالم فصاحت حضرت
حکیم محمد مومن خان اسکنہم اللہ فی فرادیس الجنان کی خدمت مین شرف امتیاز بلازمت سے
ممتاز ہوا حصول دولت قدمبوس سے سرفراز ہوا بعد تذکرہ اوکا ارادہ ہوا اودہر ارشاد فرمایا کہ تو بھی کچھہ
موزون کیا کرعرض کیا بہت بہتر اوسی دن سے جناب ممدوح عنایت فرمانے لگے اصلاح سے درستی ناہمواری
طبیعت فرمانے لگے یہان تک کہ مدت مستمد مین قریب دیوان کے فراہم ہو گیا بعد ترتیب غزلہاے ردیف کے
بہلا چنگا ایک ذخیرہ باہم ہو گیا مگر افسوس زمانۂ غدر مین کہ اہل جہاد باطلہ کا زور تہا ہر طرف دین والون کا
شور تہا گلی کوچے مین سواے دین دین ماردین ہوانی دین کے انسان کم نظر آتا تہا ہر فرد بشر ان ہیبت ہون
کے شر سے گہبراتا تہا وقت داخل و خارج فوج انگریزی و ہندوستانی کے وہ سرمایۂ حیات مجہہ سے
چُہٹ گیا ہمراہ اثاث البیت کے لٹ گیا چندی دل کو نہایت قلق رہا اندوہ سے جگر شق رہا شعر و
سخن کے نام سے نفرت ہوتی ایسے چرچے سے وحشت ہوتی آخر بقول شخصی شعر طبیعت کو
ہو گا قلق چند روز + ٹہرتے ٹہرتے ٹہر جائیگی + بعد چندے پہر وہی سودا ہوا اوسی
ہرزہ خیالی مین مبتلا ہوا بموجب ارشاد استاد شعر پہر وہی بے اختیاری ہو گئی + پہر
وہی حالت ہماری ہو گئی + بالفعل بسبب قدردانی جوہر شناسی امیر کبیر دانشور صاحب تدبیر باعث
اعتبار فخر روزگار برجیس شیم عطارد رقم جناب منشی نول کشور صاحب کے ان خزف پارہ چند
کو پہر یکجا کیا بموجب برعکس نہند نام زنگی کافور نام تاریخی اسکا نظم ارجمند ۱۲۸۸ھ قرار دیا
ہنروران باریک بین سخنوران نکتہ چین سے امید ہی کہ اس بے مایہ کے عیب و نقصان کو دیکہکر جبین جبین پر
نلائین اصلاح باصواب سے کہ طریقۂ پاک نظران معنی شناس کا ہی کمتر نوازی کو کام فرمائین تمت

# قصائد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## قصیدۂ اول در نعتِ احمدِ مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

فقر مین تصدیع دیتی ہی لباسِ اغنیا
جسمِ عُریان پر اُٹھو ہوتا ہی نقشِ بوریا

خاک مین مل کر بھی ہی مجکو خیالِ خسروی
جانتا ہون ہور کی سایی کو مین ظلِ ہما

مُنہ نہ دیکھا میری حسرت نے کبھی امید کا
آج تک ہی صورتِ ارمانِ مفلس نارسا

کچھہ تو کم ہو جوشِ محرومی خدارا ای فلک
پھر چندی انقلابِ لطفِ بختِ نارسا

فیضِ اربابِ ہمم سے ہے قوتِ بے مایگان
کشتیِ درویش کو دستِ کرم ہی ناخدا

گھر مین بیٹھا عالمِ ایجاد کی کرتا ہون سیر
دل مری پہلو مین ہی آئینۂ قدرت نما

میری اوسکی رابطہ ہی صورتِ مصراعِ بیت
ایک ہین معنی مین دونون اور ظاہر مین جدا

گو اسیرِ گل ہون لیکن نکہتِ گل کی طرح
مجکو سوی اصل ہے ہر دم کشانِ جذبِ ہوا

میرا ہر نالہ دلیل منزلِ مقصود ہے
رہنمای کاروان ہون صورتِ بانگِ درا

سر سری ای شیخ میری نقشِ ہستی کو نجان
قطرۂ ناچیز ہون لیکن ہون دریا آشنا

عشق کامل چاہیی فیضِ جمالِ پاک سے
رفتہ رفتہ نور ہو جاتا ہے پُتلا خاک کا

امتحان گر چاہتا ہی دیکھہ سینی کو مری
ہو رہا ہی مشرقِ خورشید مہر مصطفی

جسکا ادنیٰ مرتبہ یہ ہی کہ مثلِ روح و تن
ہر گھڑی آغوش مین تہا شاہد قُربِ خدا

طی کیی نہ پردۂ گردون شبِ معراج مین
جیسے عینک سی گذر جائی نگاہِ تیز پا

ایک ذاتِ پاک تہی کونین مین دل کو عزیز
فرشیون کی نورِ ایمان عرشیون کے پیشوا

معنیِ بیتِ دو عالم یون سمجھنا چاہیی
تہی خبر ذاتِ مقدس حرفِ عزر کی تہا مبتدا

عین کثرت مین ہی پابندِ وحدت مثلِ شمع
نور بخشِ بزم تہی اور بزم سی مطلب نہ تہا

اک توجہ مین دو عالم کی حقیقت کہل گئی
قلب تہا لوحِ طلسمِ گنجِ اسرارِ خدا

زندگی بخشِ دلِ مردہ تہا ہر حرفِ سخن
آبِ حیوان تہا دہن لب موجۂ آبِ بقا

سینۂ حاسد سی پوچہا چاہیی اوجِ کمال
سو جگہہ سی چاک ہی جس طرح مفلس کی ردا

واہ ری عظمت کہ خاکِ پا کو راہِ فخر سی
کہینچتا تہا ہر ملک آنکہونمین جای توتیا

اہلِ بینش تہی مگر بینش تہی ہر دم لوٹ سی
مثلِ دامانِ نگاہِ چشمِ اعمیٰ پارسا

بسکہ فانی ذاتِ حق مین تہے کراماً کاتبین
دم بخود ہین صورتِ تصویر کیا تہا کیا ہوا

بی نیازی کی ہی دولت جسکی دولت ہر مین
ہو گیا ننگِ شنیدن جیسی سیرا ماجرا

کیا کہون کرِ ادب سے دل نہ پایا کوئی صنم
جسکے سایے تک پہُونچ سکتی نہ تہی حرص و ہوا

دیکہکر زہد و عبادت سُنکی تسبیح و دعا
عالمِ علوی سی آتی تہی صدای مرحبا

ذرہ ذرہ آینہ تہا آفتابِ حشر کا
صبحِ عیدِ ہشت جنت اوسکی کوچی کی فضا

ایک ذات پاک تھی موصوف چار اوصاف سے — خضر پی علیسی نفس موسی سخن یوسف لقا

واہ ری لطفِ تکلم وقتِ ارشاد بیان — حرف ہو کر لب سے آتا نکتۂ علمِ خدا

تیغ نی جسد دم سے کی تھی سرفروشی اختیار — سُنکے نامِ زندگی خضر ہنستی تھی قضا

کھینچتے تیغ دودم جسدم میانِ کارزار — روحِ کافر یاس سے کہتی ضمینا بالقضا

سامنے جو آگیا راہے ہوا سوی عدم — بنگئی شمشیر عریان جادۂ دشتِ فنا

ٹھہری تسلیم کچھہ ترکِ ادب کا پاس کر — خاک تو لکھی گا اوصافِ جنابِ مصطفی

چاہیی ہر دم حضورِ دل سی یہ کہتا رہی — ای شہِ والاحسب صلِّ علی صلِّ علی

## قصیدۂ دوم در مدحِ حضرت ابو المنصور ناصر الدین سکندر جاہ قیصر زمان سلطانِ عالم محمد واجد علی شاہ خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ

ٹپکی ہین دیدۂ بیخواب سے صدہا گوہر — دیکھتے دیکھتے مٹ مٹ گئی کیا کیا گوہر

واسطی اپنی کی دونون ہین نہایت بی فیض — کیا مری آبلۂ پایِ جنون کیا گوہر

بی ثباتی کو مری دیکھہ کہ آنسو کی طرح — خود بخود ٹوٹ گیا ہاتہ جو آیا گوہر

اشک سے پھر کہین قسمت نکری تر دامن — دیکھتا ہون مین سدا خواب مین دریا گوہر

اشکِ آلودۂ خون سے ہی فریبِ تقدیر — دیتی ہین لعلِ ئین کا مجھی دہوکا گوہر

پارۂ دل تہ دامن ہی یہان یا آنسو — لعل ایسا ہی مری بخت مین ایسا گوہر

اشک ریزی نہوئی حسرت اندوہ سے کم — ابرِ تصویر سے بھی برساتا ہی کیا کیا گوہر

تہا وہ غم دوست کہ صناعِ ازل کی گی — اشک ہوتا مین بگڑ کر جو بناتا گوہر

چین غربت مین سوا زخم جگر کی معلوم — خوب بیدا کیا جب بحر سی نکلا گوہر

آبرو لاکھہ ہو تمکین جو نہین کچھہ بہی نہین
قیمتی ہو نہین سکتا کبہی ہلکا گوہر

وہ سیہ بخت ہین دریا مین اگر سایہ پڑی
بیگمان قلب صدف مین ہے سویدا گوہر

دل نہین صاف تو کیونکر ہو قبولِ عالم
سچ ہی کیا خاک نظر پر چڑہی چہوٹا گوہر

دیتی ہین اہلِ صفا اہلِ صفا کو قوّت
ضعفِ دل کی لیی لکھتی ہین اطبا گوہر

کثرتِ جوشش مین جاتا ہی کہین ہی تسلیم
تا کجا تارِ پریشان مین پرونا گوہر

چہوڑ اندازِ غزل وقتِ قصیدہ آیا
نہ لٹا بیخودیِ شوق مین عمدا گوہر

عذرِ شوریدہ سری ہی جو تجہی سن ہمسی
مطلعِ صاف کہ ہر نقطہ ہو جسکا گوہر

## مطلع ثانی

غور سی دیکھہ ذرا ہمسرِ دم والا گوہر
آبرو مین درِ مضمون ہین سوایا گوہر

لاکھہ بیقدریِ دوران ہی مگر اسپر بہی
مجہسی گر پوچھی تو ہمسر نہین اسکا گوہر

یہ دل و جان ہے دل و جانِ صفا طینت کا
آبلہ ہی جگرِ چاکِ صدف کا گوہر

دیکھتا ہون اسی نورِ دلِ لوحِ محفوظ
مارا پہرتا ہی جہان مین تہِ دریا گوہر

اس ہی ہی حشر تلک زینتِ نامِ ممدوح
چند دم ہی سببِ رونقِ دنیا گوہر

گر تامل ہی تو چل منصفِ دوران کی حضور
نہ ہی شک سخن اچہا ہی کہ اچہا گوہر

شاہِ جم مرتبہ واجد علی آفاق ستان
بحرِ لطف و کرم وجود کی یکتا گوہر

روز و شب کو ہو اگر عزمِ تصدق آویں
لعلِ خورشید بنی عقدِ ثریا گوہر

شہرتِ دستِ کرم قابلِ نظارہ ہے
دیکھنی آتی ہین دریا سی تماشا گوہر

انقلاب اوسکی طبیعت کو اگر آئی پسند
بحر مین لعل ہو اور کان مین پیدا گوہر

یون ہین چندی جو رہا حوصلہ حشرِ کرم
عالمِ بحر مین ہو جای گا عنقا گوہر

نہیں لحظہ بہی نہوں دستِ سخا کو کافے
ہمہ تن گر بنین کونین کے دریا گوہر

بحرِ نیسان ہی کوئی اوسکی سخاوت پوچہے
نظر آتی ہین جہان مین تہ و بالا گوہر

دُرفشانی کا یہ عالم ہی کہ ہر کوچی مین
صورتِ ذرہ نظر آتی ہین صدہا گوہر

گر یہی ہمت و بخشش ہے تو بازاری سے
بدلی خرمہرہ کی محتاج نہ ہے گا گوہر

سے نیازانہ اگر جانبِ دریا دیکہے
کم ہو اک قطرۂ شبنم سی زیادا گوہر

پرتوِ عارضِ روشن جو دکہائی اعجاز
دم نظّارہ ہو اک دیدۂ بینا گوہر

وا نشدِ عدل سی گر عقدہ کشائی وہ کری
روشِ غنچۂ نسرین ہو شگفتا گوہر

رنگِ رخ رعب سی ایسا ہو دمِ رزم سفید
کہ بنے قطرۂ خونِ تنِ اعدا گوہر

قطرہای عرقِ چہرہ سی نادم جو ہوئے
چہپ رہے جا کی تہِ دامنِ دریا گوہر

آبروِ بخششی جو بربادِ ازل کو وہ کبہے
صاف بنجای ہر اک ذرّہ صحرا گوہر

مشتری ہمتِ والا ہوئی جب سے اوسکی
لعل بہی دی کی عدن مین نہین ملتا گوہر

آب یہ قطرۂ نیسان مین نمانون گا مین
ہو گا اوسکے رخِ صافی کا پسینا گوہر

معجزہ ہے سخنِ صافِ لبِ رنگین سے
ہوتی ہین لعلِ یمن سے یہان پیدا گوہر

دیدۂ کور کو گر خاکِ کفِ پا سی ملے
پر کہی مر کر بہی شبِ گور مین اعمی گوہر

اسقدر ہے سرِ مظلوم پہ دستِ رحمت
رکہتی ہین گردِ یتیمی کی تمنا گوہر

نقشِ پا ہی سببِ زینتِ عالم ایسا
جیسے ہو تاجِ سرِ شاہ کو زیبا گوہر

دیکہ لی گر نگہِ گرم سے ہنگامِ غضب
پگہلی ایسا کہ ہو سیماب کا ٹکڑا گوہر

دیکہ انصاف کہ صدمہ جو دیا گردون نے
ہر گہڑی بحر سے فریاد کو آیا گوہر

اور اک مطلعِ روشن پڑہون ایسا جسمین
رگِ جان حرف ہون مضمونِ مصفا گوہر

## مطلع ثالث

تجھپہ کیا صدقی کرون ای شہِ والا گوہر
اب نہ کہتا ہی ہمین لعل نہ دریا گوہر

لاجرم بحرِ معانی مین لگا کر غوطے
فکرِ غوّاص نے پیدا کیی صدہا گوہر

سامنے جسکی ہی اک قطرۂ خون لعلِ یمن
پانی پانی ہی ندامت سے دوبارا گوہر

جلتے ہین سببِ نورِ نظر اہلِ نظر
کہتی ہین اہلِ صفا رشکِ مصفا گوہر

فیضِ مدحت سے تری موجۂ نیسان ہی رواں
ہر سخن کا مری دم بہرتی ہین دریا گوہر

پاس ہے خاطرِ نازک کا وگرنہ مین حزین
کم سی کم آج سی تا حشر لٹاتا گوہر

دامنِ چرخ و گریبانِ زمین پر ہوتا
جس طرف آنکھہ وٹھاتا نظر آتا گوہر

لب تک آتی ہی یہی جستجوِ دعایِ مقبول
عرشِ اعلی پہ لُٹاتی ہی تمنّا گوہر

ای خدا بحرِ معانی رہی جبتک جارے
جب تلک فکرِ سخنور کری پیدا گوہر

جب تلک قطرۂ نیسان کی صدف ہی مشتاق
جب تلک بطنِ صدف مین بنی قطرا گوہر

مشغلہ ہو کفِ ہمت کا جہان مین ہر دم
شعرا کی دہنِ پاک مین بھرنا گوہر

فرقِ اقدس سے رہی تاجِ شہی کو عزّت
تاج ہو جلوہ دہِ آبِ مصفّا گوہر

## قصیدۂ سوم ایضاً

کس طرح نہ دل تڑپی رگِ جان کی برابر
ہر دم ہی دمِ خنجرِ براّن کی برابر

ناکامیِ قسمت سی ہی مجھکو تہِ گردون
ہر روز تمنّا شبِ ہجران کی برابر

تدبیرِ سحر شام کو ہوتی ہی دگرگون
کیا کیا ہین کرم گردشِ دوران کی برابر

نادم مری تدبیر ہی تقدیر سی ایسے
جسطرح پشیمان ہو پشیمان کی برابر

روتا ہون یہ قسمت کو کہ رہتا ہی ہمیشہ
گردابِ یمِ گریہ گریبان کی برابر

آرام مجھکو نہین دم بھر صفتِ گردون ‏ ‏ چکر ہے مجھی گردشِ دوران کی برابر

اللہ ری سرگشتہ نصیبی کہ شب و روز ‏ ‏ برباد ہون مین گردِ بیابان کی برابر

کیا کیا نہین خون گشتہ تمنائین جگر مین ‏ ‏ سینہ ہی مرا گنجِ شہیدان کی برابر

آنسو بھی خفا ہین جو خفا ہوتے ہین مجھسے ‏ ‏ رک جاتی ہین آکر سرِ مژگان کی برابر

دشوار ہی جنبش صفتِ نقشِ کفِ پا ‏ ‏ گھر ضعف سی ہی گوشۂ زندان کی برابر

کچھ منہ کو چھپائی ہوئی جاتی ہی عدم کو ‏ ‏ امید مری عمرِ گریزان کے برابر

عالم یہ مری داغ ہو گلزار مین جا کر ‏ ‏ ٹھہرون جو کبھی مین گلِ خندان کے برابر

ہر شاخ نصیبون سے مری تیر کی بجای ‏ ‏ ہر غنچۂ گل ہو مجھی پیکان کی برابر

ہٹتی نہین دم بھر دلِ مایوس سی میری ‏ ‏ حسرت ہے مجھے داغِ عزیزان کی برابر

دودِ جگری سی نظر آتا ہی جہان تار ‏ ‏ ہی صبحِ وطن شامِ غریبان کی برابر

پروانہ تمہین سوزِ جگر کے نہ عدو کو ‏ ‏ جلتا ہون چراغِ شبِ حرمان کی برابر

ناقدریِ دوران سی نہین بات کی قابل ‏ ‏ ہر چند کہ ہون ناظمِ دوران کی برابر

لیکن مجھے با اینہمہ ہر وقت ہی تسکین ‏ ‏ ہر مشکلِ دشوار ہی آسان کی برابر

کہتا ہون کوئی غم نہین حامی ہی اگر شاہ ‏ ‏ جم مرتبہ شوکت مین سلیمان کی برابر

واجد علی آفاق مین کاملِ صفتِ ماہ ‏ ‏ بیمثلِ جہان مہرِ درخشان کی برابر

تاحشر مرا حوصلہ مجھسے رہے بیزار ‏ ‏ دارا کو جو سمجھون کبھی دربان کی برابر

قوتدہ عاجز ہو اگر اوسکی حمایت ‏ ‏ روباہ بھی ہو شیرِ نیستان کی برابر

دانش مین فلسفت مین فلاطون ہو کہ بقراط ‏ ‏ دونون ہین یہان طفلِ دبستان کی برابر

کس طرح بیان ہو کفِ ہمت کا فسانہ ‏ ‏ عالم مین گہر ریز ہی نیسان کی برابر

افلاس کا لیتا نہیں دنیا میں کوئی نام — مفلس ہے غنی قیصر و خاقان کی برابر

احسان و کرم میں کرم و فیض سے اوسکی — ہر مور کو دعویٰ ہے سلیمان کی برابر

حالِ غربا پر یہ ترحم ہے کہ جیسے — بیکس ہو کوئی رحمتِ یزدان کی برابر

دلشاد رعایا ہے یہانتک کہ شب و روز — رہتی ہیں دعائیں لبِ خندان کی برابر

کیا خوفِ سیاست ہے کہ بجلی بھی تڑپ کر — چمکی نہ کبھی خرمنِ دہقان کی برابر

عالم میں بہا اور کبھی ایسا نہیں آیا — دیکھے ہیں ورق دفترِ دوران کی برابر

قوت میں شجاعت میں فنِ تیغ زنی میں — رستم سے فریدون سام و نریمان کی برابر

کھینچے صفِ اعدا میں جو ہنگام وغا تیغ — دریا ہو رواں خون کا طوفان کی برابر

حاسد کو اگر چاہے گرفتارِ جراحت — تن پر سرِ مو ہو سرِ پیکان کی برابر

کیا رتبہ و شوکت ہے کہ با این ہمہ عظمت — فغفور نہ بیٹھے کبھی دربان کی برابر

کیا خاک لکھوں قصرِ معلی کی میں تعریف — رفعت میں ہر اک ذرہ ہے کیوان کی برابر

جبریل الی سے جو اوڑے روزِ ابد تک — پونہچے نہ کبھی قبۂ ایوان کی برابر

ہر نقش ہے رنگِ گلِ تر تازہ و رنگین — ہر صحنِ مکان گلشنِ رضوان کی برابر

کیونکر نہ مجھے فخر ہو تقدیر پہ اپنے — ثابت ہے کہ میں آج ہوں حسان کی برابر

گرویدہ تھی شب و روز دل و جان و جگر سے — دیکھا انہیں شہِ قبلہ و ایمان کی برابر

میرا ہی وہ رتبہ ہے کہ پڑھتا ہوں قصیدہ — سلطانِ اولی الامر جہانبان کی برابر

کیا حسنِ خداداد ہے دیکھے تو عجب سے — کلمہ پڑھے ہر گبر مسلمان کی برابر

جب دیکھی پیشانی و رخسار ہیں روشن — ذرات مہ و مہرِ درخشان کی برابر

انسان و پری کیوں نہ رہیں حلقہ بگوشے — فرمان ہے تو توقیعِ سلیمان کی برابر

خطبی مین پڑہا جای اگر نام نہ اوسکا
اسلام ہی ہو کیش کشیشان کی برابر

تسلیم کہان تک ہو بس مدح سرائی
مانا کہ روان طبع ہی عمان کی برابر

ہنگامِ دعا ہاتہ سی دینا نہین اچہا
کہہ جا کی درِ حضرتِ یزدان کی برابر

جب تک مہ و خورشید الٰہی ہین سیّار
ہی نقشِ قدم عالمِ امکان کی برابر

جب تک جگرِ شمع فروزان ہی الٰہی
داغِ دلِ پروانۂ سوزان کے برابر

احبابِ شہنشاہ کی خاطر ہو جہان مین
ہر شام رخِ صبحِ درخشان کی برابر

حاسد کو دکہائی فلکِ دشمنِ آرام
ہر صبح شبِ شامِ غریبان کی برابر

دن بہر رہی پروانی کی مانند پریشان
راتون کو جلی شمعِ شبستان کی برابر

## قصیدۂ چہارم ایضاً

کوئی میکش مجہی پہلو مین بٹہاتا کیونکر
نہ بنا شیشۂ بادہ نہ بنا مین ساغر

صفت جامِ تہی بزمگہِ عالم مین
یہی سبب ہی مری قسمت مین لکہی ہی ٹہوکر

نامِ ساقی ہون کہ ہون پیرِ مغان کی ٹہہرے
اہلِ میخانہ مجہی کہتی ہین باہر باہر

دور سی ساغرِ لبریز جو دیکہا مین نی
پی لیا دیدۂ پرآب مین آنسو بہر کر

اس طرح بہول گیا ساقیِ دوران مجکو
جیسی اقرار وفا کو کوئی یارِ دلبر

بیکسی دیکہ کی روتی ہی مری صورت کو
آرزو کہتی ہی کیا مرتی ہو اس جینی پر

جل کی دیتی ہی یہ طعنی مری حسرت مجکو
کیا کہون تجکو پڑین بخت پہ تیری پتہر

کیا کرون کشمکشِ دردِ جگر کا اظہار
اپنی ہستی کو مین دوبہر مجہی ہستی دوبہر

جسکی سنتا ہون جو سنواتی ہی میری تقدیر
لبِ خاموش پہ رہتی ہی نہین ہان دن بہر

فکرِ پیہم سی دل و جان ہین گرفتارِ بلا
شامِ آفت کی گذرتی ہی مصیبت کے سحر

شکر و شکوہ نہ کسی سے نہ کسی سے تکرار
مجھسی چارہ نہ الم کو نہ مجھی غم سے مفر

تنگ آتا ہون تو آتا ہے مری دل کو خیال
ای خداوندِ زمین مالکِ چرخِ اخضر

داد خواہِ ستمِ دہر ہون اب کس سے کہون
جوشِ غم داغِ ستم کاہشِ دل دردِ جگر

دیتی ہے سُنکی تسلی یہ صدای غیب سے
ہان نہو خستہ و دلریش و پریشان مضطر

عرض کر جلد یہ افسانۂ حسرت اپنا
آستانِ درِ سلطانِ جہان پر جا کر

شاہ واجد علی ایجادِ جہان کا باعث
صاحبِ طبل و علم مالکِ تخت و افسر

جسکی کوچی مین ہر اک ذرّہ ہے تہِ چرخِ برین
روز و شب جلوہ فشان ہے صفتِ شمس و قمر

مل گیا خاک مین یون نامِ ستم عالم مین
جسطرح طالعِ برباد کا میری اختر

پرتوِ عارض پہ نور سے روشن ہے جہان
مثلِ خورشیدِ جہان تاب ہے جلوہ گستر

عقل مین شوکت و اقبال مین نیرِ گردون
نہ ارسطو ہے مقابل نہ سکندر ہمسر

غیر ذی روح بھی ہین تابعِ فرمان اوسکی
آگ بحکم ندے لاکھہ برس تک پتھر

پرورش قطرۂ نیسان کی اگر وہ نکرے
موتیا بند سے چشمِ صدف مین گوہر

گر سُنی شہرتِ بخشش تو پئی عرضِ سوال
گور سے حاتمِ طائی نکل آئے باہر

زر فشانی کی اگر وصف لکھونگا غنچہ
تار مقیش کی بنجائین خطوطِ مسطر

در پہ اوسکی صفتِ مفلسِ بے برگ و نوا
روز پھرتا ہی فلک اوڑھہ کی نیلی چادر

اس توقع پہ کہ خالی نہ پھرین ہاتھ کہین
کاسۂ مہر کبھی ہے کبھی ہے جامِ قمر

غرقِ گوہر مین کری حوصلۂ سائل کو
جس طرح آب مین ہے غرق سراپا گوہر

بہرِ تکلیفِ ابد موجِ تبسم ہر دم
دہنِ زخمِ عدو مین ہی زبانِ خنجر

خشک ایسا نہ تھکا نظارہ کری
کہ سرِ تیرِ نظر تک بھی نہو خون مین تر

آنکھ رستم کی جھپک جائے اگر خواب میں ہے
دیکھ لے روزِ وغا قہر و غضب کے تیور

اوسکی محفل میں دمِ کیف و زمانِ زینت
جام بردار ہے جم آئینہ دار اسکندر

حکم خدّام کو دے عُود جلانے کا اگر
مجمرہ چرخ بنے اخگر سوزان اختر

اس قدر اہلِ غرض کی ہے نگاہونکا ہجوم
پردۂ چشم کا ذرات ہے پردہ در پر

رفعتِ قصرِ معلی کی نہو کیونکر تعریف
دیکھکر بارہ دری چرخِ بریں ہے ششدر

یہ کوئی گھر ہے کہ ہے عرش زمیں پر پیدا
یاکہ ہر درجہ ہے بیت الشرفِ ہفت اختر

چونک اوٹھے بہی سُن لے اگر اوسکی فضا کا عالم
ہشت جنت ہو شب و روز تصدّق آکر

لب و دندان کا اگر عکس دکھائے اعجاز
لعل گوہر ہو بنے لعلِ بدخشان گوہر

اسقدر لطف سے بخشا ہے ہر اک کو آرام
کہ نہیں ہے دلِ سیماب بہی اب تو مضطر

وہ اگر طول شبِ عیش کو چاہے تا حشر
پنجۂ مہر سے ٹکڑے نہو دامانِ سحر

آج تک مدح سے اوسکی نہوا حرف بہی کم
شعرا نے لکھے ہرچند ہزارون دفتر

کثرتِ خیل و حشم کا جو سنے افسانہ
چوم لے آکے قدم دستِ ادب سے محشر

باتوں باتوں میں جو صورتِ عیسیٰ تقریر
ہوتی ہیں زندہ ہزارون دلِ مردہ آکر

میں یہ جو سمجھا ہوں لبِ روح فزا کو اوسکی
کیا کہوں خوف ہے احباب کہیں گے کافر

نکتۂ لطف اگر سردی الفت دکھلائے
مثلِ یاقوت کرے دور حرارت اخگر

وہ نہ دیتا رہے گر اپنی طرح سے ترتیب
دفترِ کن فیکون سب نظر آئے ابتر

مجھسے کہتی ہے مری فکرِ رسا نظم سخن
اور صورت یہ دکھا طبع رسا کی جوہر

پڑھ کوئی مطلعِ باآب کہ سن کے اوسکو جیسے
غرقِ حاسد عرقِ شرم میں ہو تا بکمر

مطلع ثانی

کوئی وعدہ ہو جہان مین پئ تخت و افسر — کہاتی ہی گرز شہنشاہ کی سوگند ظفر

گر پڑی فرق عدو پر تو وہ صدمہ کہلای — کہ ہی نقش سم گاو زمین کا مغفر

جان بدخواہ کو اک دم مین وہ کہاتی ہی عدم — تیغ ہی یا ملک الموت کی موج شہپر

گر دم سیر ہو منظور سواری کا عروج — ماہچہ ماہ بنی کوکبہ مہر انور

کیا کہون مین اثر گرم مزاجی سمند — تر ہو قطرہ عرق کا صفت آب گہر

صرصر تیز قدم پا سکے کیونکر اوسکو — ہوش رفتار مین شوخی مین رگ برق نظر

تازیانی کا اگر نام بہی سن لی وہ کبہی — ہو یہ جولان کہ نکل جای گمان سی باہر

سرکشی کیا کری اوس سی کوئی پامال غرور — در سوا فری ہی انجم سی زیادہ لشکر

آستان تک جسی رسائی ہو کبہی خواب مین بہی — شکر کی سجدی کری کعبہ مین جاکر قیصر

کیا بیان ہو خدم و خیل و حشم کا اوسکی — اس قدر بس ہی کہ فغفور ہی ادنی چاکر

مختصر کر سخن طول دعا پر تسلیم — مدح سلطان ہی بہت حد بیان ہی کمتر

کیا نرا حوصلہ کیا تیری حقیقت نادان — ہمہ دانی سی یہان ہیچمدان نی بہتر

صدق دل سی یہ دعا کر کہ الہی جب تک — جلوہ افروز جہان مین فلک و شمس و قمر

شاہ کی حاسد و بدخواہ و عدو کو ہو نصیب — گردش بخت سیہ سوزش دل داغ جگر

## قصیدۂ نجم ایضاً

طبع رنگین نی کہلائی ہی نئی و چار گل — پہر چراغ ہوش حاسد ہو گیا یکبار گل

دیکہکر چپ ہی مگر کہتا ہی دل مین واقعی — گلشن جنت مین بہی ایسی نہین نہار گل

ہمفنی سی غیر ہم رتبہ مرا ہو کیا مجال — وہ گل بیرنگ و بو ہی یہ ہین نکہت بار گل

بلبل موزون فغان ہون شعر ہی میرا چمن — نخل ہین مصراع رنگین معنی بیخار گل

عطر بیزی گرمی الفاظ قدسی کی سنی
زرد ہو غیرت سی مثل نرگس بیمار گل

رازدار شور و خاموشی ہون چپکہ کہدن اگر
گل سی ہو بلبل خفا بلبل سی ہو بیزار گل

دیکہہ رنگینی ریاض فکر کی بی قصد ہے
دامن ہر لب سی گرتی ہین دم گفتار گل

ہون وہ کامل جذب الفت مین اگر چاہون کبھی
چھوڑ کر بلبل کو ہو میری گلی کا ہار گل

صلح کل مذہب مرا ہے سب سے مل چلتا ہون مین
لائین گی میری لحد پر کافر و دیندار گل

لیکن اس گلشن مین قحط قدر دان ہے ہون خراب
جس طرح ہو موسم گرمی مین ذلیل و خوار گل

وہ گریبان چاک ہون جاؤن اگر سوی چمن
دیکھکر مجکو ہنی اک دیدۂ خونبار گل

ہون وہ سودای جو اپنی چاک سینہ سے مثال
کوڑیون کی مول بکتی ہین سر بازار گل

ہون مصیبت آشنا کیا دیکھون سیر بوستان
میری نظرون مین کھٹکتی ہین بشکل خار گل

داغ سودا داغ حسرت داغ دل داغ جگر
لیچلی ہم چار باغ عنصری سی چار گل

ہوش مین تسلیم آتا ہی جب شکوہ دہر کا
سنکے ہر بلبل پریشان ہی جگر افگار گل

آرزو ہی اور کوئی مطلع رنگین سنا
بی تکلف جس سے ہو ہر نقطۂ اشعار گل

## مطلع ثانی

غفلت افزا بسکہ ہی بہر دل میخوار گل
پھول کی بدلی لی آیا ساقی سرشار گل

اوج پر ہی اعتبار جوشش فصل بہار
کیا عجب بنجای گر خار سر دیوار گل

جسطرف دیکھو نظر آتی ہی بلبل وجد مین
گر رہی ہی چھپے لے کر تہ منقار گل

کہہ رہے ہین ساز دل ہمجنس باہم شوق مین
مونس پروانہ بلبل شمع کا غمخوار گل

غش ہین ہے سبزہ دل صیاد و گلچین بیخبر
ہنس رہے ہین دیکھکر مثل لب ہشیار گل

کوئی پوچھی تو ملی سی مینوشون کے اعجاز بہار
ہو گئی نقش و نگار خانۂ خمار گل

آرہی ہین نکہتین ہر سمت سو سو ناز سی
شور مین لاکر دلِ بلبل کو چپ ہین ناز سی
نور بخش دیدہ معذور ہی دیدِ چمن
شکرِ قسمت کیا کرون مجکو دکھایا وہ چمن
مدحتِ واجد علی شہ جسکے قدرِ جاہ پر
اس چمن آرا مین نقشہ ہی سراپا باغ کا
گر نگاہِ کم سی دیکھی اوسکی قصرِ جاہ کو
ہو جو پیدا شوقِ طرہ ہوشِ بلبل کیطرح
روی رُشن کا پڑا پرتو جو وقتِ سیرِ باغ
جوشِ غفلت مین ہے کیا مدحِ رنگین کا خیال
سر کی بل آتی چمن ہے آپ کی پابوس کو
گر زمانِ قہر ہو دلمین ہوائے سیرِ باغ
تم پہ صدقہ کرتی کو پست و بلند دہر سی
شہرت افزا جبسی ہی رنگین مزاجی آپ کے
صدقے ہمت کے کہ چھوڑی بی نیازی قصر مین
بن کی گلدستہ جگہہ پائی ہی جبسی ہم مین
طولِ مدحت تا کجا تسلیم روک اپنی زبان
وقتِ رحمت ہے چمن پر ابر اگن کی سامنی
ای خدا جبتک دکھائی سردی دلِ گرمیان

ہو رہی ہین یادگارِ طبلۂ عطار گل
بن گئی لطفِ مزاجِ شاہدِ عیار گل
کیا تعجب گر بنی چشمِ اولی الابصار گل
ہر گھڑی ہی وقفِ دامن جس چمن مین ہے تکرار گل
چرخ ہی آبی رضائی کہکشان ہی دارِ گل
زلف سنبل چشم نرگس سرو قد رخسار گل
مردمک بنجای بہرِ دیدۂ اغیار گل
اوڑکی پونہچی باغ سی تا گوشۂ دستار گل
بنگئی مانندِ خاور مطلعِ انوار گل
خواب مین وہ کہلا رہی ہین طالعِ بیدار گل
رکہتی گر مانندِ نکہت طاقتِ رفتار گل
خونِ دشمن سی کہلائی شاخِ نخلِ دار گل
آسمان رکہتا ہی انجم وہ ہین کہسار گل
ہو گئی سیری طرح عالم مین ہمیقدار گل
ہین تو کیا ہر فصل مین اوج آگتی ہین دامندار گل
رکہتی ہین باغِ جنان سی شکل و رخ عار گل
ہو ہبا داتاز کی سی قدردان کو بار گل
بہیج باغِ مدعا کی جلد تر دو چار گل
شعلہ ہی جبتک حضورِ مرغِ آتشخوار گل

الٰہی جبتک ریاض دہر میں مشہور ہے
بہر زخم داغ بلبل مرہم زنگار گل

رزم گاہ دو جہان مین ناوک ممدوح کا
خون اعدا سے ہی ہر دم لب سوفار گل

## قصیدہ ششم ایضا

نغمہ سنجی کی نہ قابل نی سزاوار فغان
بلبل تصویر ہون کہتا نہین گویا زبان

لاکھہ چھیڑی جوش خاطر منہ سے کچھہ کہتا نہین
بند رکھتا ہون بتنگ غنچہ پیکان دہان

ہر طرح پوشیدگی حاصل ہی مجکو غیب سی
سینے مین ہا نند دل ہی عین دل مین ہون مثل گمان

ہون زبان سبزہ باقی رہروان آگاہ ہے
میری خاموشی ہی میری اسی طرح بیان

غیر لائیگا کہان سی لطف مضمون بلند
قابل پرواز کب ہی شہپر زاغ کمان

چاہتا ہی وصل بیجا سے کرے دل مین جگہہ
بدگمان مجکو بھی سمجھا ہی مزاج قدردان

بسکہ ہون فیض نسیم دہلوی سی کامیاب
گنگ ہی آگی مری سحبان وایل کی زبان

آفتاب صبح عشرت ہون ولیکن وای بخت
ہوتی ہی شام مصیبت میرے سایے ہی عیان

بوی گل ہون گل کو بھی صحبت میری ہی ناگوار
ہون سبکروحی سی اپنی طبع نازک پر گران

مین ہون اخواہ اسیری اپنی آزادی ہی عین
تنگ ہی وحشت پہ میرے وسعت کون و مکان

جز پریشانی شریک ماتم ہستی نہین
ہون بگرد و چراغ آہ بزم بیکسان

خاک کی ہی بلی غبار دل ہی عنصر مین شریک
جی بھر آئی گر مین دیکھون سعی کشت زعفران

گھر گیا خانہ خرابی سے دل برباد مین
آج کل ہی اپنا سینہ غیرت ہندوستان

عین پستی مین خیال سربلندی ہی وہی
ہون ترقی آشنا مثل غبار کاروان

شوکت تخت سلیمان ننگ ہمت ہی مجھے
گرچہ ہون منت کش پا بوس مور ناتوان

حرف ہی مہو ہون کہ مسند کے پہ نہ ہرگز بن سکون
کلک قدرت گر لکھے سو نسخ روی امتحان

گرم انانی ہو پیدا بعد میرے جانیو | مین اسیرِ قافلہ تھا وہ ہی گرد کاروان
رفتہ رفتہ اب بدولت بی زری کی مہر مین | بن گیا ہون اعتبارِ وعدۂ وصلِ بتان
اتنی بھی بیجا نہین ہین جوش جو آئی خیال | کون ہون آوارہ کیون پہرتا ہون رہتا ہون کہان
تا کرون پیدا نہ شکلِ قرصِ نان پر کاروار | مجکو جگر بھی نہین دیتا ہی بخلِ آسمان
سخت مشکل ہو گیا دم بہر بھی جینا دہر مین | خضر نی کیونکر بسر کی آہ عمرِ جاودان
غرض مین کس سی کرون یہ ماجراے بیکسی | دوست دشمن خویش بیگانہ ستمگر مہربان
دیکہنا کیا کیا فریبِ آرزو سی ہون خراب | ہان غرض ناانصاف کرنا غمگسارِ قدسوان
مجکو سوداے سرِ گیسوی بختِ ارجمند | اور وہ زنجیرِ پاے غفلتِ خوابِ گران
ہوشیار ای خامۂ بیہودہ پیما ہوشیار | تا کجا وقفِ بیان آئین و رسمِ شاعران
گل کہلایا چاہتی ہی آمدِ فصلِ بہار | رنگ لایا چاہتی ہی اور آہنگِ فغان
پہر دکہاتا ہی ترقی جوشِ مستانہ مرے | کرتی ہی پہر نازِ معشوقانہ طبعِ نوجوان
پہر نگاہین ڈہونڈہتی ہین مجمعِ احباب کو | پہرتی ہی پہر مری آنکہو مین بزمِ دوستان
بی تعلق ہون تعلق کی تمنا ہی مجھے | لپٹی جاتی ہی ہر اک تصویرِ دیوارِ مکان
صورتِ آدم جو دیکہون جا لگے پہلو اس گہڑی | مثلِ حوا سیکڑون پیدا ہوین خیلِ مہوشان
مطلعِ مضمونِ عالی یاد آیا ہے مجھے | جس سے پیدا ہی عروج التماسِ قدسیان

## مطلع ثانی

اوج دکہلاتا ہی حسنِ بیت فطرت ہر زمان | بوسۂ روی زمین لیتا ہی کہا کیا آسمان
دیکہکر جوبن بہارِ سبزۂ نوخیز کا | گر گیا نظرون سی حسنِ سبزۂ روی بتان
جو ستاہی ہر وہان غنچۂ گل باغ مین | نرم ہو کر بن گیا ہر خارِ بلبل کی زبان

جوشِ مستی مین جوانانِ چمن کے سامنے — چلتی ہی بادِ صبا کرتی ہوئی اٹکھیلیان

دیکھکر مستون کو دُختِ رز کنارِ جام سے — ٹپکی پڑتی ہی برنگِ اشکِ چشمِ گلفشان

عرضِ رضوان کا ہی نخوت سے نہین دیتا جواب — بنگیا معشوقِ بی پروا مزاجِ باغبان

خستہ و آوارہ و رسوا و ذلیل و بی وطن — پہرتی ہی میری طرح بادِ خزان بیخانمان

منبرِ ہر شاخ پر پڑھتی ہی بیٹھی عندلیب — خطبہا ہی مدحتِ واجد علی شاہِ جہان

جسکے ادنی ریزشِ در کی بدولت ہر زمین — مختصر ہی طولِ دامانِ زمین و آسمان

پڑگئی ہی اک نگاہِ مہر جو روزِ ازل — آج تک ہی کاسۂ خورشیدِ انور زرفشان

عادل و مسکین نواز و جرم بخش و ظلم کاہ — صاحبِ جود و سخا و دستگیرِ بیکسان

نکہت افشانیِ دامانِ شمیمِ خُلق سے — ہو رہا ہی حلقۂ آغوشِ عالم عطردان

گر سنی تقریرِ روح افزا تو فرطِ شوق سے — بلبلِ تصویر بہرِ گفتگو کہولے زبان

ہر گدا ہی دہر مین فیضِ جبین سائی سے شاہ — بنگیا ہی داغِ سجدہ کوکبِ بختِ جوان

پشتِ دشمن پہ اگر پڑجای سایہ تیغ کا — بطنِ مادر سے عدو زادہ ہو پیدا خستہ جان

جس گھڑی دیکھی نگاہِ قہر سے سوی عدو — عافیت پیدا کرے ہی تاثیرِ مرگِ ناگہان

تیغ اوسکی گر میان عرصۂ رستم چلی — آئی کوسون پہر استقبال شورِ الامان

دیکھکر اوجِ مراتب سینۂ گردون ہے چاک — وای نادانی کہ ہم سمجھی ہین اوسکو کہکشان

ہون یہ حیران اوسکی اسپِ خوش عنان کو کیا کہون — نبضِ بسمل یا نظر یا جلوۂ برقِ طپان

یا قرارِ بیقراری یا مزاجِ گرمِ یار — یا پری یا رنگِ جستہ یا تصور یا گمان

گر خلافِ رای عالی بند و بستِ دہر ہو — دورِ دوران کی طرح برہم ہو ترکیبِ جہان

رفعتِ قصرِ معلی کی لکھون تعریف کیا — تارکِ عرشِ برین ہی زیرِ چترِ سائبان

خاک ہو بوسہ میسر آستانِ پاک کا
پستیِ گاوِ زمین ہی اوجِ فرقِ فرقدان

کہینچتے ہین آنکہہ مین جن پر بشر غلمان و حور
ہو گیا ہی سرمۂ بینش غبارِ آستان

عالمِ علوی سی اوسکی دلفریبی پوچہی
گرد پہرتی ہین تصدق کی لیئی آسمان

اس قدر طعنی دیی غیرت نی وقتِ ہمسری
چہپ رہا آخر نگاہِ خلق سی باغِ جنان

اوسکی کوچی کی ہوائین رشکِ انفاسِ مسیح
اوسکی چوکہٹ سجدہ آموزِ جبینِ انس و جان

کیا مصفا ہین در و دیوار جسکے سامنے
دیکہہ لیتا ہی بشر سب دل کی اسرارِ نہان

چرخ پر حکمِ قضا سی بہر تزیین و صفا
صورتِ جاروب بنجاتی ہی شب کہکشان

قصرِ والا مین فروغ افزا ہی شانِ ذاتِ مکین
شمعِ روشن جسطرح محفل مین یا قالب مین جان

رہبرِ دین نبی ہی اسطرح بی کیف و کم
جیسے خطِ استوا پر آفتابِ آسمان

شوکتِ اسلام دکہلائی اگر وہ شاہِ دین
پانی پانی ہو کی بہجائی دلِ سنگِ بتان

ذات اوسکی دشمنِ بتخانہ مانندِ خلیل
مسجدون کی واسطی داؤدِ ثانی بیگمان

آفتِ امید کافر لطفِ جانِ حق پرست
برقِ کشتِ شرک ابرِ نوبہارِ مومنان

حکمرانِ ملکِ جان سردفترِ دیوانِ دل
شوکتِ دینِ محمد قوتِ اسلامیان

آسمانِ بخت و دولت آفتابِ عز و جاہ
مشرقِ صبحِ سعادت مطلعِ نام و نشان

بہترین نقشِ حکومت داورِ دارا حشم
دادگر نوشیروان شمشیر زن چنگیز خان

باعثِ تسکینِ دل آرامِ جانِ مبتلا
لمعۂ نورِ خدا روحِ تنِ روحانیان

تا کجا تسلیم جوشِ مدح خوانی ہان خموش
ہو رہی گا پہر کبہی طبعِ رسا کا امتحان

ہاتہہ اوٹہا پہر دعا جلدی کہ بامِ عرش پر
کب سی ہین آمادۂ آمین لبِ روحانیان

ای خدا جبتک عروسِ نظم ہی خاطر فریب
ہو ستائی ای خدا جبتک ہی رسمِ شاعران

ای خدا جبتک ہے یہ شان جلال ہی اہلِ سخن
اہلِ معنی ای خدا جبتک ہے رسوای جہان

شش جہت مین غیب سے ممدوح کو حاصل رہی
شوکت و اقبال و جاہ و دولت و نام و نشان

## قصیدہ ہفتم در مدح عالی مناقب والا مناصب نواب محمد بابا خان دام اقبالہ رئیس سورت

مژدۂ مرگِ عدو ہی انقلابِ روزگار
آرزو بنکر نکلتا ہی مری دل سی غبار

رات دن پست و بلند دہر ہی پیشِ نظر
شوخیان دکھلا رہا ہی ابلقِ لیل و نہار

جوشِ خاطر ہو رہا ہی داستانِ لطف و ہمت
عرضِ مطلب طول ہو جاتا ہی وقتِ اختصار

طرفہ سامان طرب کے آتی آتی تا زبان
نغمہ بنجاتی ہی فریادِ دلِ بی اختیار

سینۂ صفحہ ہی صحنِ بزمِ عشرت آجکل
رقصِ شادی کر رہا ہی خامۂ مضمون نگار

کاروانِ اشکِ حسرت نی کیا ترکِ سفر
سینۂ عشاق کی مانند خالی ہی کنار

فرق لایا جوشِ شادی خاطرِ عشاق مین
جای نالہ قہقہہ ہوتا ہی مُنہ سی آشکار

پاک ہی آغازِ مطلب تہمتِ انجام سی
ہر تمنا مین ہی طولِ رحمتِ پروردگار

روح بہی مجروح جاتی ہی علو کی تا افلاک
آج کل موجِ ہوا کرتی ہی کارِ ذوالفقار

جوشِ مستی مین لحاظِ توبہ و وعظ کہان
ساقیا برخیز و ہمت کن شتابی می بیار

چہیڑتی ہی خاطرِ مشتاق کو موجِ نسیم
گدگداتی ہی طبیعت کو ہوای لالہ زار

مطلعِ رنگین چمن پیرای باغِ فکر ہے
دامنِ اندیشہ ہی ہمرنگِ دامانِ بہار

### مطلعِ ثانی

زندگی کیا مردی بہی ہین منت کشِ فیضِ بہار
ہو رہا ہی سبز نخلِ شعلۂ شمعِ مزار

یسکہ ہی جوشِ رطوبت آتی آتی تا زمین
سبزہ برلائی اگر بوئی کوئی تخمِ شرار

کیا تعجب [illegible] ریشِ سفیدِ خضر بھی
سبز ہو جائی بہ رنگِ سبزۂ رخسارِ یار

آپ سے باہر ہی کیا کیا ہر گلِ تر باغ مین
کرتی ہی دل مین جگہہ گلبانگِ فریادِ ہزار

شوخ چشمی نرگسِ بیباک کی مین کیا کہون
جھانکتی ہی پردۂ برگِ شجر سے بار بار

ہر حبابِ آبجو مشتاقِ حسنِ دوست ہی
صورتِ آغوش بجاتی ہی موجِ جویبار

دو گھڑی بھی ایک عالم پر نظر آتا نہین
ہو گیا رخصت مزاجِ باغبان کا اعتبار

عقدۂ زلفِ صنم کی نکہتین ہین باغ مین
بن گیا ہی داغِ لالہ نافۂ مشکِ تتار

رفعتین دکھلا رہی ہین خاکسارانِ چمن
سرمۂ چشمِ فلک ہی صحنِ گلشن کا غبار

واہ کیا فیضِ بہار ہے کہ بربادی مین بھی
آج کل صورت یہ ہی سبکو گمانِ سبزوار

گوشِ بلبل کو سناتا ہی لبِ گل ہر طرف
مدحتِ نواب باباخانِ والا اقتدار

جسکی احسان و سخاؤ جودِ عالمگیر سے
ہر گدا و بینوا ہی مثلِ قارون مالدار

حسن وہ پایا کہ شب بھر اشتیاقِ دید مین
پھر رہے دون ہی کواکب سے سراپا چشم زار

دیکھ لیتی خواب مین جلوہ جمالِ پاک کا
حضرتِ یعقوب کو ہو نازِ یوسف ناگوار

جلوۂ خورشید و تابِ ماہ سے روشن ہوا
داغ رکھتا ہی جگر پر شاہدِ لیل و نہار

دیکھکر صرفِ سخاوت کہتی ہی حاتم کی روح
ہمتِ والا کی صدقی جود و احسان کی نثار

ہو اگر سو مرتبہ صبحِ ازل شامِ ابد
اور ہو پیدا ترقی عمر مین ہر دم ہزار

صفحۂ کونین پر لکھین کراماً کاتبین
ہو نہ تو بھی اک عطائے نیم لحظہ کا شمار

آبِ گوہر نے دمِ بخشش یہ دکھلایا کمال
کشتیِ درویش طوفانی ہوئی انجامِ کار

ہر سحر بالائے قصرِ آسمان میری طرح
اک نگاہِ مہر کا خورشید ہی امیدوار

گر سنے افسانۂ جرأت تو فرطِ خوف سے
نبضِ بسمل کیطرح تڑپی رگِ اسفندیار

ضربتِ تیغ دو پیکر سی وہ پیدا فرق ہو
خندۂ زخمِ دلِ دشمن سی ہوتا ہی عیان
ہفت خوان بہی تعصہ بازیچہ گاہِ کودکان
کیا لکھون تعریف مین اسپِ صبا رفتار کی
وہ سبک خیزی ہی چشمِ مور پر رکہدے جو پاون
نعلِ وحشی کی دیکہکر جلوی یقین آیا مجھے
گرد گرد ائی گر خیالِ تیز رفتاری او سی
یہ جہانِ تنگ وسعت قابلِ جولان کہان
وصف و بخششی خدا نی ایک ذاتِ پاک مین
گر خلافِ رای عالی غیر ہو مصروفِ عیش
چرخ کی گردش نی آخر کچھ نہ کچھ پیدا کیا
ملکِ موروثی خدا نی کردیا زیرِ نگین
لکھی ای تسلیم یہ مصرع پی تاریخِ سال
کہہ چکی کہنا تہا جو کچھ ہمکو جوشِ فکر مین
یون صریرِ کلک سی پیدا ہی رسمِ آگہی
ایخ اعالم مین ہی جسوقت تک پست و بلند
تا زوالِ دنیا ای خدا جبتک تلون و مست ہے
آرزو ہی کچھ مدد و حمین ہر دم ہین

صور ہی سنکر نہ روح و تن ہون باہم ہمکنار
رکہتی ہی سامانِ شادی مرگ تیغِ آبدار
رستمِ جنگ آزما ہی ایک طفلِ نی سوار
توسنِ اندیشہ ہی واماندہ مانندِ غبار
خوابِ راحت مین اوسکی فرق آئی زینہار
ہین ہلال و بدر جوشِ آسمان مین ہمکنار
گامِ اول مین ابد پائی ازل کا اعتبار
عزمِ جنبش سی کری طی عرصۂ روزِ شمار
بزم مین جمشید وقتِ نعم سامِ شہسوار
کیفِ عشرت مین ہو پیدا غفلتِ خوابِ امزار
آگی مرکز پر ہوا اقبال و دولت کا قرار
اوٹہ گیا بی اختیاری کا جہانسی اختیار
موجِ آبِ رفتہ پہر آئی میانِ جویبار
لی رہا ہی چٹکیان دل مین خیالِ اختصار
ای حریصِ مدعا وقتِ دعا ہی ہوشیار
ای خدا جبتک زمین و آسمان ہین برقرار
ای خدا جبتک عروسِ دہر ہی با اعتبار
مطربِ چنگ و رباب و ساقی و مینا و یار

۱۲۸۸ھ

تمت

بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

# دیوان امیر اللہ تسلیم

مطبع منشی نولکشور میں طبع ہو کر مقبول جہاں ہوا

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ردیف الالف

۱ ۱۴

عاشق دلِ خموش ہی حُسنِ قدیم کا
یہ بیزبان رقیب بنا ہی کلیم کا

لکھون گر اوسکی قامت و زلف و دہن کی وصف
میر سخن ہو عقدہ الف لام میم کا

سوزِ غمِ فراق مین برسون بھکا ہون مین
اب کیا جلائیگا مجھی شعلہ جحیم کا

ہر وقت آرہی ہی ہوا باغِ قدس کی
کسکو دماغ خندۂ موجِ نسیم کا

جب سی دلِ حزین ہی گذرگاہ نورِ پاک
مسجود مثلِ کعبہ ہون عرشِ عظیم کا

محتاج ہون غنی سی نہین مین تہی مین کم
نظارگی ہون حلقۂ بابِ کریم کا

صنعت کو اوسکی دیکھکی دیوانون کیطرح
چُھٹتا ہی تنکی واہمہ کیا کیا حکیم کا

مین کیا جو اوسکی کُنہِ حقیقت کو پا سکون
گُل ہے چراغِ ہوش یہان ہر فہیم کا

پھکتا ہی نخلِ فراق مین اوس نوبہار کی
جوبن ہی داغ پر گلِ باغِ نعیم کا

عشقِ مسیحِ مصر نی ایسا کیا ضعیف
عالم ہی جسمِ زار پہ نبضِ سقیم کا

| | | |
|---|---|---|
| عاشق ہون کوئی خاص او ہر نگاہ رحم | | خواہان نہین مین آپ کی لطفِ عمیم کا |
| ۲ | تسلیم کچھ مین شاعرِ رنگین بیان نہین<br>گلچین ہون اپنی گلشنِ طبعِ سلیم کا | ۱۶ |

گل افشان عشق ہی دل مین شمعِ روشن سحر کا
نمونہ ہی مرا سینہ بہارِ ہشت جنت کا

تبِ عشقِ محمد سے دلِ تاریک روشن ہی
چراغِ شامِ بیکس ہے شرارہ داغِ حسرت کا

کھلین گے قبلہ رخ تربت پہ میرے پھول نرگس کے
لیے جاتا ہون ارمان دل مین تیری زیارت کا

رسالت کے گواہی دون گا مین دل تفتہ مر کر بھی
کہ انگشتِ شہادت ہوگا شعلہ شمعِ تربت کا

جہنم کیا جلائیگا مجھی جب تنگ آؤن گا
پکار اوٹھون گا بیتابانہ لیکر نام حضرت کا

عجب کیا گر فرشتے گور مین میرا پڑھین کلمہ
کہ ہر داغِ جگر پر نقش ہے مُہرِ نبوت کا

شمیمِ خلد آتی ہی شہیدِ تیغِ الفت کو
ہر اک زخمِ دلِ صد چاک دروازہ ہی جنت کا

لباسِ کعبہ سمجھی شہپرِ جبرئیل محشر تک
لکھون گر بالِ حورِ ناتوان پر وصف عظمت کا

عتابِ کم نگاہی ای شفیعِ عاصیان کب تک
چھٹا جاتا ہی دامن ہاتھ سے امیدِ رحمت کا

یہی قسمت اگر ہی تو معاذ اللہ محشر مین
سیہ کاری مری دیکھی نہ دیکھی منہ شفاعت کا

تمنا ہی مجھی گر بہر زمین کی کوی اقدس مین
کسی زاہد کو مژدہ دو کبھی فردوس و جنت کا

نہ جائیگا یہ سودا خاطرِ برہم سے مر کر بھی
گریبان ہوگا میری ہاتھ مین صبحِ قیامت کا

وسیلہ گر نہوتا آپ کے وعدی کا محشر مین
سہارا ٹوٹ جاتا میری دل کی طرح امت کا

تصور جب مین کرتا ہون تو یہ انصاف کہتا ہی
گنہگاری کا مجھ پر خاتمہ تم پر شفاعت کا

ہزارون مطمئن ہین آتشِ سوزِ جہنم سے
خدارا دو ادہر بھی کوئی چھینٹا آبِ رحمت کا

بلندی کا کرون کیا شکر ای تسلیم پستی مین
کہ نقشِ پا بھی ہون تو نقشِ پا حضرت کی امت کا

لکھا ہی یکقلم مضمون صنعت کہا یزدان کا
جوابِ دفترِ گلبن ہر ورق ہی اپنی دیوان کا

تعلق مسکی ہی باقی ہار زلفِ پریشان کا
ملا قسمت سے بہرِ دفن تختہ سنبلستان کا

عیان ہی مسکی ہلی مانند شہابِ تہا ہی پنہان کا
کہ عالم سبزۂ تربت پہ ہی شمشیرِ عریان کا

مجہی کیون دیکہکر جلتا ہی دل گبر و مسلمان کا
نہ گل دامانِ دوزخ کا نہ بلبل باغِ رضوان کا

امیدِ نفع بیجا ہی تپاک اہلِ رفعت سے
ملا ہی کسکو پانی چشمۂ مہرِ درخشان کا

بہل جاتا تو ہی کچہ دل غبارِ وحشتِ حسرت سے
دیا ہی ساتہ غربت مین پریشان نی پریشان کا

دلِ ویران مین لا کہون آرزوئین کی شوقی ہین
ہمارا سینہ گویا نقشہ ہی شہرِ خموشان کا

رولایا مجکو کس پردہ نشین کی پارسائی نی
کہ شستہ دیکہا نہ اشکون نے کبہی دامانِ مژگان کا

نمو خط کی ہوئی بوسہ لبون کا کون پاتا ہی
اجارہ ہین خضر کی اب سے ہا چشمۂ آبِ حیوان کا

مقدر ہی یہی تو گل پہونچ جائینگی چوکہٹ تک
اشارہ ہو چکا ہی آج ہمسایہ و نکلی دربان کا

دکہا دیتی ہی جلوہ روزِ عشرت کا شبِ ماتم
بنی ہی شامِ غم گہونگہٹ عروسِ صبحِ خندان کا

وہی گریہ وہی زاری وہی شیون ہی مدفن مین
بنا ہون نوحہ خوان غمخانۂ شہرِ خموشان کا

مجہی صیادِ ظالم کس خطا پر ذبح کرتا ہے
چہوا پتا نہ کوئی پہول توڑا اس گلستان کا

دہن سی جای نالہ داغِ دل کی لو نکلتی ہی
لپک دینی لگا شعلہ چراغِ زیرِ دامان کا

تماشا شبنم و گل کا چمن مین خاک دیکہین گے
یہان رونا پڑا ہی ہمکو اپنی زخمِ خندان کا

ستمگر واشدِ دل سی سدا محروم رہتی ہین
نہ بہولا باغِ عالم مین کسی دن غنچہ پیکان کا

فراقِ یار مین جینی سی مرنا سخت مشکل ہی
بیان ہو نا زکیا دشواری تکلیفِ آسان کا

برنگِ بوی گل عریان بسر کی باغِ عالم مین
سبکروحی ہنی نازو تہا نہ ہمسی اپنی امان کا

شباب آیا نہین ہے ناتوانی بڑہتی جاتی ہی
بنا ہی ضعف سی پیکر وحشت عمرِ گریزان کا

مرادین نوجوانی کی برآئین عہدِ پیری مین
کٹی شب صبح مجکو گویا کھلا دروازہ زندان کا

دلِ ناکام سی داغِ الم دم بھر نہین ہٹتا
اجارہ ہو گیا ہی خانۂ مفلس پہ مہمان کا

ملا ہی کوہسارِ رشکِ سمن یارب گلے جس سے
گریبان پر گمان ہی دامنِ صبحِ گلستان کا

رفیقانِ جنون کی آمد و رخصت برابر ہے
کھٹکتا ہی نکلنی مین وہی خارِ مغیلان کا

کٹی عمرِ دو روزہ مثلِ شیشہ بزمِ عالم مین
نہ سر پیدا کیا ہمنی لیا احسان نہ سامان کا

٢٤

سنو کچھ اور بھی تسلیم میری نالۂ موزون
ارادہ ہی ترقی پر ابھی طبعِ سخندان کا

٢٥

تماشا جامہ زیبی دیکھی گی خونِ شہیدان کا
گریبان پیرہن مین ہی ہلالِ عیدِ قربان کا

جنون مین ہی شریکِ بیکسی ہامونِ جسمِ عریان کا
کبھی ہی صبح ہمنہ دامن کبھی ماتم گریبان کا

اجل محروم پھر جائی کوئی بوسہ دندان کا
کہ میری حق مین یہ ہوتی ہی قطرہ آبِ حیوان کا

دلا تا ہی ہمین کیون یاد وعظِ صبحِ فردا کی
غمِ محشر کوئی صدمہ نہین ہی شامِ ہجران کا

ٹپکتا ہی تنہائی مین جو قطرہ اوسکی بالون سے
گمان ہوتا ہی زلفِ پرشکن پر ابرِ نیسان کا

وہ کافر کفر و دین کی بحث کو مسجد مین جاتا ہے
الٰہی خاتمہ بالخیر ہو زاہد کی ایمان کا

صبا اوڑتی ہوئی لائی خبر جب مرگِ بلبل کی
گریبان گل نی پہاڑا سوگ مین غنچون نے منہ ڈہانکا

جنون مین یہانتک جھک گیا ہی ناتوانی سی
کہ مجکو حلقۂ زنجیر حلقہ ہی گریبان کا

مین وہ آتش قلم ہون گرمیِ رفتار نی میری
بنایا جادۂ صحرا کو رشتہ شمعِ سوزان کا

تلاشِ یار کی سرگشتگی مر کر بھی باقی ہی
بگولا پھر رہا ہی آج تک خاکِ غریبان کا

پشیمان کر گئی وحشت جنون اچھی ضعف مین صدقے
کہ تونی فصلِ گل مین کہہ لیا پرزہ گریبان کا

ہوئی جب روح رخصت جسم پھر فوت نظر آیا
گیا ہمراہ یوسف کے وہ جوبن گنجِ زندان کا

فلک نے شکل بدلی فتنہ جو روزِ وصلت کے
عجب ہے بکتا ہوں منہ شبِ تکلیفِ ہجران کا

جنون کے جوش میں کیا زندگی کٹتی ہے راحت سے
کرم ہے ہر قدم غربت کا سدا احسان بیابان کا

اثر کرتی نہیں اعلیٰ کو صحبت پست فطرت کے
ہوا دامن گرد آلودہ عکسِ ماہِ تابان کا

کیا ہے تیر باران اس قدر بے رحم قاتل نے
کہ پہلو میں دلِ نازک ہے شیشہ آبِ پیکان کا

بسر کرتا ہوں عریان مثلِ طفلِ اشکِ محرومی
پشیمان ہوں نہ دامن کا نہ شرمندہ گریبان کا

ادھر ہی قافلے لاکھوں گنہگاروں کے جاتے ہیں
الٰہی عالمِ رحمت میں کیا ہے قحط عصیان کا

جنون صحرا میں بھی آکر نہ آزادی ملی ہمکو
یہان بھی حلقۂ آہو وہان تھا حلقۂ زندان کا

کھلا گرمیِ سوزِ دروں نے کردیا پانی
بتائے کیا پتا قاتل دلِ مجروحِ پیکان کا

ابھی تک گھر میں بیٹھا غیر سے باتیں بناتا ہے
جنازہ اوٹھ گیا غافل تری ناکامِ ہجران کا

جہنم ہو کہ طوفان کہتے ہیں کچھ دیجیے ہمکو
دلِ پرسوز کا صدقہ تصدق چشمِ گریان کا

جنون پھر کفن سے واکر آتشِ غریبان کو
کہ بس ہے پردہ پوشِ بیکسان دامن بیابان کا

ادب آموز ہے وحشت جنون طرفہ تماشا ہے
جھکا آتا ہے سوئے پائے دامن سر گریبان کا

مقابل آج ہے تسلیم خستہ اہلِ معنی سے
خدایا آبرو رکھنا تصدق شاہِ مردان کا

۵ ۱۳۱

تہِ خنجر بہانہ تک پاس تھا قاتل کی امان کا
برنگِ شمعِ کشتہ جل گیا خونِ زخمِ خندان کا

گران ہوائے جنون کیا دل پہ صدمہ سنگِ طفلان کا
کہ میں تو ان پرورش پایا ہوا سختیِ دوران کا

وطن میں تازہ وارد ہوں طبیعت گھر میں کیا بہلی
ابھی پھرتا ہے آنکھوں میں نقشہ بیابان کا

دو عالم قتل ہوگا اک نگاہِ ناز سے تیری
ستمگر کسکو دیگا خونبہا خونِ شہیدان کا

کبھی آئینہ نہ دیکھا اور کچھ جز اشکِ محرومی
ملا تقدیر سے دامن مجھے دامانِ مژگان کا

یہ تو ہمنشین بخلِ فلک سے خوب واقف ہی
کسی حالت میں خوش دل کا جو بن کم نہین ہوتا
جنون مین عیش کی صورت سے پھر آتا ہی دل اپنا
در و دیوار سے ہر وقت ویرانی برستی ہی
مقرر آج کوئی رشکِ یوسف آنی والا ہی
وہ برہم ہون کہ مجکو بے ہمی نیند آتی ہی
ہمیشہ پنجۂ خورشید سے کیون چاک ہوتا ہی
اثر دکھلا رہا ہی خارِ حسرت بعدِ مردن بھی
گریبان چاک کچہ گل ہی نہین ہے مرگِ بلبل سے
نگاہین ڈھونڈھتی ہین مجمعِ احباب مدفن مین
ملایا خاک مین نورِ نظر کو بیقراری نی
ہوا کرتی ہی زینت غیب سے نرگس مزاجون کے
لگایا تیر پٹی باندہ کر آنکھون پہ قاتل نے
گریبان کیطرح اپنی کرونگا چاک اسکو بھی
ہنسے دل کھول کر دم بھر نہ بخلِ شورِ بختی سے
مرینگی صبح تک امیدوارِ وصل حیرت ہے
نقاب اولٹی رخِ روشن سے کسنی دشتِ وحشت مین
مداوای تپِ ہجران سے نفرت ہوگئی دل کو
تمنا ہی کہ دو شی مین لگا تا آپ سر اپنا

گریبان بھی نہو سائل اگر ہو واسطے دامان کا
کہ رنگین ہے وہ مین ہر رنگِ بان بھی زخمِ خندان کا
سولا دیتا ہی ہنس دینا مجھی چاکِ گریبان کا
مری صحنِ مکان مین کوئی تختہ ہی بیابان کا
بنا ہی دیدۂ یعقوب وہ زن اپنی زندان کا
سُلا دیتا ہی افسانہ شبِ زلفِ پریشان کا
بنا ہی کیا گریبانِ سحر بھی میری دامان کا
سدا بالای تربت سایہ ہی نخلِ مغیلان کا
کفِ افسوس ای گلچین ہے ہر پتا گلستان کا
اثر باقی ہی آنکھو نمین ابھی خوابِ پریشان کا
قیامت ہو گیا ہلنا مرے دامانِ مژگان کا
سدا شبنم سے دھولا دیتی ہی مُنہ گلہای خندان کا
دل مضطر مین ارمان رہ گیا دیدارِ پیکان کا
کبھی تو ہاتہ آئے گا جنون دامن بیابان کا
کسی دن منہ نہ دیکھا میری زخمون نی نمکدان کا
ابھی سی پیرہن کیون ماتمی ہی شامِ ہجران کا
بنا ہی آفتابِ حشر ہر ذرہ بیابان کا
طبیعت کیا ہی جلتی ہی جو کر آتا ہی دہان کا
حباب آسا لیا ہمنی نہ احسان تیغِ عریان کا

فروغ داغ ہجر رفتگان دم بھر ہے سینے مین
بھروسا کیا چراغ تربت گور غریبان کا

دلون مین ہوشیاری تفرقہ انداز ہوتی ہے
کہ پیدا ہی ہست جاتا ہی باہم وصل مژگان کا

نئی شکلین ہزارون وزبن ہنکر بگڑتی ہین
دل برباد مین نقشہ ہی بازیگاہ طفلان کا

کہون کیا اضطراب اسکا ادہر آئی ادہر بہاگے
شب وصلت پہ سایہ پڑ گیا عمر گریزان کا

کہانتک ناز بیجا بخت جانی ابتو فرصت دے
کہ دم گھٹنی لگا ہی اونکی شمشیر صفاہان کا

کیا کیون دیکھکر زخمونکو پردہ آج ای قاتل
دل مجروح نی شاید شگاف زخم سی جھانکا

دکھاجاتی ہین وہ تسلیم صورت چھپکی غیرون سے
اثر پیدا ہوا آخر تو باری شوق پنہان کا

۳۷

پھونکتی کیا نالہ سوزان سی گھر صیاد کا
حوصلہ ہی حوصلہ تھا بلبل ناشاد کا

کیا کہون ہین مشغلی عالم دل ناشاد کا
سینے سی لب تک بھرا ہی حوصلہ فریاد کا

کم نہین ہوتا ارادہ خاطر ناشاد کا
شام سی منہ چومتا ہون صبح تک فریاد کا

گر یہی ہی پاس او ظالم تری بیداد کا
حشر کی دن بھی نہو گا حوصلہ فریاد کا

دیکھتا ہی باغ مین عالم قد آزاد کا
آج جو ہی آینہ اوس غیرت شمشاد کا

کہہ دیا کیا تیرہ بختی نی کہ ٹل سکتی نہین
آج کچھ ہٹ پر ارادہ ہی شب فریاد کا

مرتی دم بھی ساتھ تھی سرگشتگی تقدیر کے
حلق پر پھر پھر گیا منہ خنجر جلاد کا

کیا الگ رہتا ہی عاشق کو ملا کر خاک مین
چرخ بھی شاگرد ہی میری ستم ایجاد کا

ظالمون نے کر دیا خالی گل و بلبل سی باغ
گھر ہی گلچین کا بسا آباد گھر صیاد کا

دست گلچین خشک ہو کر رہ گئی صد شکر ہی
صبر ٹوٹا عندلیب آشیان برباد کا

کیا حرارت تھی کہ گھاہی جنون سے جاتی خون
پانی پانی ہو گی نشتر بہ گیا فصاد کا

ای جنون طوق و سلاسل سے گڑی آنکھین ندال
دل ابھی سے توڑنا اچھا نہین حداد کا

اپنی غفلت نے بھلایا دل سے عارض کا خیال
خود فراموشی نے گھر لوٹا تمہاری یاد کا

شام کو جو دیکھتی ہین صبحدم وہ کچھ نہین
خواب کا نقشہ ہے نقشہ عالمِ ایجاد کا

مجھسے وہ یون سیکھے وحشت کوہ مین آدابِ عشق
ہون معلم قیس کا اوستاد ہون فرہاد کا

منہ پہ چھٹتی ہے ہوائی بے تری گلزار مین
رنگ میرا ہمسفر ہے نکہتِ برباد کا

تھا وہ غمگین رو دیا سنکر نویدِ عیش بہے
شور ماتم ہوگیا نغمہ مبارکباد کا

نالہ کیسا کہہ رہی ہے گل سے بلبل باغ مین
کچھ لکھا تقدیر کا افسانہ کچھ صیاد کا

یاد آتی ہین لحد مین حسرت و اندوہ و غم
داغ ہے دل پر متاعِ خانۂ برباد کا

اوج سے اپنی پشیمان رہتی ہین بیداد گر
سرنگون پایا ہمیشہ چرخِ بے بنیاد کا

کیا نحوست تھے جری کا سامنا دن بھر رہا
صبحدم دیکھا تھا مین نے آج منہ صیاد کا

بدگمان جلاد ہے غیرت سے مین تا عمر آب
زخم نے پانی چرایا خنجرِ فولاد کا

یاد کس پردہ نشین کی آگئی عصمت مجھے
آکے لب تک رک رہا نالہ دلِ ناشاد کا

فیض صحبت سے کوئی ادنی ہوا اعلی کہا مجال
آدمی ہونا نہین ممکن کبھی ہمزاد کا

عشق بے تاثیر نے بخشی ندامت اسقدر
روز و شب آنچل ہے منہ پر دامنِ فرہاد کا

باپ کو آوار کی اولاد کی کرتی ہے قتل
زخمِ گل شاہد ہے جبرِ نکہتِ برباد کا

بخت بلبل کی ہین صدقے فصلِ گل آئی نہین
پڑگیا صحنِ چمن مین جھوپڑا صیاد کا

جب گلی آکر گلے سے زخمِ تن خندان ہوئی
ڈھنگ سیکھے تیغ آغوشِ جہار کیاد کا

دیکھتا ہون بیکسی کا اپنی جو بن وقتِ قتل
آئینہ ہے منہ مجھے نا مہربان جلاد کا

خاک ہے جمع کر دل پر داغ ہے آتش فشان
پاسبان ہے غول میری خانۂ برباد کا

شعرِ جاہل پڑہا روشن سی نکلی واہ کیا — دم بہری آئینہ کیونکر کورِ مادر زاد کا

قید سی آزاد ہین رنگین مزاجانِ چمن — خار سی اولجھا نہ دامن نکہتِ برباد کا

بیڑیان لاتا ہی بہنانی کچہ ایسی کر دعا — ای جنون مجکو مبارک ہو قدم حداد کا

وہ ہوا خواہ اسیری تہی کہ آزادی کی بعد — رُو دیی ہم دیکہکر خالی قفس صیاد کا

کیا لگائی ہین کسی نی شاخِ گل کی تیلیان — بلبلین آنکھون سی ملتی ہین قفس صیاد کا

باپ کو آوارگی اولاد کی کرتی ہی قتل — زخمِ گل شاہد ہی ہجرِ نکہتِ برباد کا

کیا چہپی اللہ سی تسلیم رازِ نیک و بد — ہر بشر کی ساتہ اک جاسوس ہے ہمزاد کا

مرگی ہی شعلہ فشان ہی داغِ پُر سوز مرا — گرمیان کرتا ہی اب تک نفسِ سرد مرا

دیکہکر وہ گلِ نوخیز بہی ہنس دیتا ہے — اب تو ہی اور رہی جوبن پہ رخِ زرد مرا

دشمنِ عیش نہو ملِ کی تمنا اس سے — دوستی کی نہین قابل دلِ پُر درد مرا

وادی عشق مین ہون روزِ ازل سے برباد — پوچہتے کیا ہو ٹہکانا صفتِ گرد مرا

ہون وہ دیوانہ کہ منشیِ قضا نی تسلیم

پہلے مجنون سے لکہا نام سرِ فرد مرا

افسانہ گو ہون عالمِ حسرت مین خواب کا — کرتا ہون ذکر مین دمِ پیری شباب کا

ہرچند فاقہ مست ہون ہمت بلند ہے — بدلون نہ آفتاب سی ساغر شراب کا

کامل سے ہی مریضِ ازل کی دوا محال — رعشہ مسیح سی نہ گیا آفتاب کا

جس دم بہرا ہوا مین تنگ ظرف کچہ نہین — مٹنی کی ہی دلیل او بہرنا حباب کا

بیداریِ فراق مین گذری تمام عمر — آنکھون نی میری خواب بہی دیکہا نہ خواب کا

برجستہ کیون نہ مصرعِ پرسوز برق ہو — موزون ہی اوسمین حال مری اضطراب کا

رویا ہون برسون عارضِ گلگون کی یاد مین
سینچا ہوا ہی نخلِ محبت گلاب کا

مژگان تک آئی تھی نگہِ گرم بھی نہین
تر ہوگیا پسینے سے دامن نقاب کا

دونون جہان مین لطفِ خموشی نہین نصیب
جھگڑا ہی گور مین بھی سوال و جواب کا

خالی ہی بلا سی تسلی تو دل کو ہے
رہنی دو سامنی مری ساغر شراب کا

حسرت سے گھور لیتی ہین اہلِ شباب کو
باقی ہی کچھ اثر ابھی آنکھو مین خواب کا

اہلِ زمین کی واسطی ساری ہین حادثے
صرصر سی گل ہوا نہ چراغ آفتاب کا

ظاہر مین تم ہی نام کو آنسو نہین کوئے
عالم ہی چشمِ غیر مین چشمِ حباب کا

لرزان نہین ہے مہر مسیحا کی سامنی
کچھ حال کہہ رہا ہی مری اضطراب کا

اللہ ری روشنی رخِ تابانِ یار کے
چمن چمن کے نور سے پردہ بنا ہی نقاب کا

غش آگیا ہی دیکھ کی گلچین خزان کا رنگ
چھینٹا دی عندلیب کے منہ پہ گلاب کا

دلمین بتون کی یاد سی کرتا ہون عرض حال
پہلو نہین سوال مین میری جواب کا

قدرت نمائیون مین نہین کچھ سبب کو دخل
بی تیل جل رہا ہی چراغ آفتاب کا

برباد پھر رہا ہون نہین کچھ حصول خاک
گویا بگولا ہون مین جہانِ خراب کا

ہردم خیالِ دیدۂ میگون کی جوش مین
پہلو مین دل ہی یا کوئی شیشہ شراب کا

حیرت سی ہای دیدۂ تصویر کی طرح
شرمندہ دیکھا نہ پشیمان مین خواب کا

رکھون کبھی بغل مین کبھی بوسی لون اگر
قسمت ملی قبا کی مقدر نقاب کا

یاد آگئی ہی رونی مین کسکی نگاہِ مست
ہر قطرہ سرشک ہی قطرہ شراب کا

ایسا ہوا جو گشتہ یہ سیماب ہوگیا
کچھ ٹھکانہ تھا مری اضطراب کا

گیا سیکشتی سی مردمِ آبی نی توبہ کے
جب دیکھو سرنگون ہی پیالہ حباب کا

مجھسے فیضِ عام مین بھی بخل ساقی ہی ہی ہی ۔ جب مری نزدیک آیا لی کی ساغر پھر گیا

حوصلہ کیا کیا نتھا عیسے کو لیکن شکر ہی ۔ سنکے اعجازِ لبِ جان بخشِ دلبر پھر گیا

کھنچ رہی تقدیر سے توڑین جو مینے بیڑیان ۔ میری پھرنی کی لیی مجھسی مقدر پھر گیا

گر پڑا نامہ کہین یا بھول آیا خطِ شوق ۔ کیا کہون کیون دیکھکر مجھکو کبوتر پھر گیا

میری ترسانی کو عہدِ وصل بھی کچھہ کم نتھا ۔ جب یقین آنے لگا مجھکو ستمگر پھر گیا

فہم مین آتا نہین کیون آج میری خاکپر ۔ چند قطری اشک کی ظالم بہاکر پھر گیا

جب ملی جھک کر گلی شمشیرِ قاتل رو دیا ۔ آنکھہ مین طرز تپاکِ اہلِ جوہر پھر گیا

بوسۂ لب تا کجا کچھہ اور رخصت دیجئی ۔ ذائقون سی شہد کی دل ہند ہو پر پھر گیا

تھا فریبِ اشک سے تاثیرِ آبِ خضر مین ۔ چشمۂ حیوان تلک آکر سکندر پھر گیا

ن٥ ۔ رخصت ای دربان اگر آئی تو کہنا یار سے ۔ آج بھی تسلیم اگر تیرے در پر پھر گیا ۔ ن٢٠

سکوتِ غیر سی سوزِ جگر بیان ہوگا ۔ زبانۂ شمعِ لحد کا مری زبان ہوگا

فریبِ عشق پسِ مرگ بھی عیان ہوگا ۔ مرا فسانہ سنیگا تری زبان ہوگا

نہ مرنی دی گی تمنای وعدۂ جانان ۔ فریبِ خضر مجھے عمرِ جاودان ہوگا

دکھائی گی سحرِ ہجر حشر کی سامان ۔ صدای صور مجھے نالۂ اذان ہوگا

لحد مین داغ دکھائین گی جلوۂ مہتاب ۔ مرا کفن مری آغوش مین کتان ہوگا

پس فنا یہ جفائین سبھی نمانون گا ۔ تہِ زمینِ لحد کوئے آسمان ہوگا

گھڑی گھڑی نہ رُولا چارہ گر کہ پھر مجھکو ۔ نصیب خندۂ زخمِ جگر کہان ہوگا

بلا نصیب ہوئے ان کیا مہر کی کہون امید ۔ خلاف ہوگا فلک بخت بدگمان ہوگا

جرس کہان ہی بیابان مین ہی طرف نالان
مری طرح کوئی گم کردہ کاروان ہوگا

جلا کی شمع جلاؤ نہ بیکسی کو مری
کرو نہ غم کہ لب گور نوحہ خوان ہوگا

لگائین لاکھ فرشتی خدا سی ڈر کیا ہے
گواہِ عذر مرا جلوۂ بتان ہوگا

گھڑی گھڑی نہ قسم لی کہ مجھسی او ظالم
مرا گمان ہی تری طرح بدگمان ہوگا

عدو نصیب ہے کیونکر کہون یہ آئی گی
مری دعا کا مرا بخت پاسبان ہوگا

وہان ہی شوق مین پائی طلب تہکا دیکھین
بتاوی عرصۂ محشر مین تو کہان ہوگا

صنمکدہ ہو کہ ہو کعبہ ہمتو عاشق ہین
کرینگی سجدہ ترا نقشِ پا جہان ہوگا

چھپائی کیون تہِ خاک یونہین رہنی دو
کوئی تو لاشِ غریبان پہ نوحہ خوان ہوگا

لحد مین بہلی گا کیا خاک تہ دلِ وحشی
نہ رازدان کوئی ہوگا نہ ہمزبان ہوگا

مجھی اسیر کیا ہی تو پہونک دی صیاد
جو مین نہونگا تو پہر کیا یہ آشیان ہوگا

مزار پر مری لاؤ نہ پہول کی چادر
مرا چراغ لحد مجھپہ گلفشان ہوگا

| ۵۱ | خبر کسی ہی جو دلپر گذر گئی تسلیم<br>مرا فسانہ مری بعد کیا بیان ہوگا | ۵ |
|---|---|---|

غم نہین گر ستمِ کاوشِ خنجر دیکھا
آرزو رہ نہ گئی موت کو مر کر دیکھا

ایک صدمہ کے بہی دینی مین تامل اتنا
بس ترا حوصلہ او چرخِ ستمگر دیکھا

ہجر مین پرسشِ می دیکھکی ٹپکی آنسو
جی بہر آیا کوئی لبریز جو ساغر دیکھا

ان حسینون سی ہی ملنی کی تمنا بیکار
مین نہ کہتا تہا تجہی او دلِ مضطر دیکھا

| ۵۲ | مجکو نادی پہ تری آتا ہے رونا تسلیم<br>میکدی مین عوضِ نقشِ قدم سر دیکھا | ۱۱ |
|---|---|---|

کیا کیا فریبِ گریہ بہت رات بہر نہ تہا
دیکہا تو صبح کو سرِ مژگان بہی تر نہ تہا

بلبل نے بخیۂ تارِ نفس سے کیا نہ کیون
چاکِ قبای گل کوئی زخمِ جگر نہ تہا

باغِ جہان مین سرو چراغان کیطرح مین
وہ نخل تہا جو موسمِ گل مین بہی تر نہ تہا

کیون سُنکی شعلۂ غضب اتنا بہڑک اوٹہا
ذکرِ وفا تو شکوۂ سوزِ جگر نہ تہا

بہڑکا رہی ہی آتشِ غیرت کو بوی زلف
کیونکر کہون کہ زانوِ دشمن پہ سر نہ تہا

آوارگی مین عمرِ دو روزہ گذر گئے
اپنا کہین غبار کی مانند گہر نہ تہا

کیون سُنکی وو بی مری آمد وہ بزم مین
مین کچہہ نویدِ مرگِ عدو کی خبر نہ تہا

طی کی برنگِ شمع رہِ منزلِ عدم
کوئی سوای سوزِ جگر ہمسفر نہ تہا

کاہش نے بی نشان مجہے کس لیے کیا
نقشِ دہن نہ تہا رگِ موی کمر نہ تہا

کیون زخم ہنس پڑے لبِ سوفار کیطرح
پیغامِ وصلِ یار خدنگِ نظر نہ تہا

۵۳

تسلیم بات بات پہ قول و قسم ہی کیون
ایسا تو بدگمان تو کبہی پیشتر نہ تہا

۳۲

بی تعلق ستمِ دہر سے آزاد آیا
سنگِ طفلان نہ کبہی تا سرِ شمشاد آیا

بدگمانی یہ بڑہی ہی ستمِ دشمن سے
اپنی سایی کو سمجہتا ہون کہ جلاد آیا

تہا وہ آزاد کہ حسرت ہی اسیری کو رہی
دہوکی دی وی کی مجہی باغ مین صیاد آیا

تو ہی ای مرگِ عدو باعثِ احسان ہو جا
چہیڑنی پہر مجہی ہنگامۂ فریاد آیا

کیون پشیمان ہی مری نام کو سنکر ظالم
کیا کوئی عہدِ وفا ہی کہ تجہی یاد آیا

صحبتِ روح بہی ہی ننگِ تجرد مجکو
صورتِ قالبِ تصویر ہون آزاد آیا

شادیِ مرگ سی بہولا غمِ ہستی دل کو
نغمہ خوان مین طرفِ خانۂ جلاد آیا

کسقدر شوق شہادت نے کیا ہی بیہوش
آپ جلاد سے کہتا ہون کہ جلاد آیا

کیا عداوت تھی کہ جب دام مین لائی قسمت
دیکھتا ترچھی نظر سے مجھے صیاد آیا

خندہ تھا وقتِ ولادت مرِ مردن گریہ
خوش عدم سے مین گیا دہر سے ناشاد آیا

بی سبب آنکھ نہین پڑتی ہی خنجر پہ تری
پھر کوئی آج فراموشِ قضا یاد آیا

قدِ شعلہ کبھی منت کشِ پوشاک نہین
زیب ظاہر سے بری حسنِ خداداد آیا

سببِ مرگ ہوا چھیڑ کی زخمِ دل آہ
چارہ گر کاہی کو آیا کوئے جلاد آیا

دعویِ خون ہی ادب سے نہ زبان تک لائی
کیا فسون حشر مین پڑھتا ہوا جلاد آیا

دہنِ زخم مین حسرت سے بھر آیا پانی
بوسۂ تیغ ستم کا جو مزا یاد آیا

ماتمِ عاشقِ ناشاد کیا شیرین نی
کام آخر اثرِ تلخیِ فرہاد آیا

قید مین حوصلۂ آہ کو وتا ہو نہین
تنگیِ کنجِ قفس دیکھ کی دل یاد آیا

نیک طینت کو نہین صحبت بد سے چارہ
دامنِ روح سے لپٹا ہوا ہمزاد آیا

توسنِ عمرِ روان تیز قدم تھا کتنا
اک تراری مین قریبِ عدم آباد آیا

زحمتِ کشمکشِ جوشِ جنون کیا کہیی
ناصح اوٹھا نہین بالین سے کہ فصاد آیا

عہدِ پیری مین ہین آغازِ جوانی کی گلے
قصۂ شام مجھی وقتِ سحر یاد آیا

دہنِ زخم سے طعنے نہ سنون مین کیونکر
غیر کی ہنسکی زبان نشترِ فصاد آیا

کیا بری ہوتی ہی مرنی کی تمنا ظالم
سر بکف آپ مری سامنی جلاد آیا

بی سببِ شورشِ رنج نہین حشر کی دن
فلکِ پیر کو پھر کچھ سرِ ایجاد آیا

کسقدر رنج فراموش ہی ہستی میری
ظلم جب تمنی کیے شکرِ خدا یاد آیا

نیند آئی نہ کبھی امن مدفن مین مجھے
تیری پہلو مین جو سونے کا مزا یاد آیا

وہ ہوا خوارِ قضا ہون کہ عدم سے چھپ کے
سایۂ تیغ مین تا خانۂ جلاد آیا

ماتم عاشقِ ناشاد کی شادی دیکھو
سرخ پوشاک پہن کر ستم ایجاد آیا

بگڑی تقدیر کی تقدیر سے بنتی دیکھی
غیر کی ضد سے مری گھر وہ پریزاد آیا

تھی وہ آفت تری تصویر کہ چہرے کے عوض
آہ کھینچی جو کبھی ہوش مین بہزاد آیا

تیری محفل ہوئی تعلیم کہ سوز سے مجھے
شعلۂ شمع نظر سیلیِ اُستاد آیا

۵۴

نکہت گل کی طرح باغ جہان مین تسلیم
خانہ بر دوش گیا صورت آزاد آیا

۱۴

سلامت کون پھر کر کوی قاتل سے یہان آیا
کوئی بسمل کوئی مجروح کوئی نیمجان آیا

وہ ہون دل سوختہ جسدم قریبِ شمع جا نکلا
اوٹھا تعظیم کو شعلہ گلے ملنے دھوان آیا

کفن سے مجکو بُو پیراہن یوسف کی آتی ہی
طوافِ قبر کو کسکا غبارِ کاروان آیا

بتاؤن کیا شرر کی طرح گر پوچھے کوئی مجھسے
غرض کیا ہی کہین ہر جاتا ہون کیون مین آ کہان آیا

خیالِ خاکساری عالمِ بالا سے بالا تھا
زمین سمجھا کئی زیرِ قدم جب آسمان آیا

نکالی شمع بزمِ دوست اپنے گرمیان مجھسے
شرر کی طرح کچھ دم کی لئی ہون میہمان آیا

جنون مین بھی لیا احسان نہین بے اہل رفعت کا
ہمیشہ طوق بن بنکر ہلالِ آسمان آیا

رہا قفلِ ادب فکرِ دہانِ یار مین لب پر
طبیعت پیچ کھائی یاد جب بے میان آیا

کمالِ ضعف نے ہمجنس کو تکلیفِ احسان دے
اوٹھانی نعش بعدِ مرگ مورِ ناتوان آیا

محبت ہے جو نو خیزون سے اکثر دشتِ غربت مین
خضر جب سامنے آیا مری بنکر جوان آیا

کری گر ذبح بھی کوئی تو مُنہ سے کچھ نہین کہتا
عدم سے ہو کی ہستی مثلِ ماہی بے زبان آیا

گرفتارِ اسیری مین ہا بعدِ رہائی بھی
قفس یاد آگیا جسدم قریبِ آشیان آیا

وہ رندِ صاحبِ شوکت ہون جب آتی ہوی دیکہا
درِ میخانہ تک لینی مجہی پیرِ مغان آیا

۵۵

سحر سی منتظر بیٹہی ہو جو اقرارِ جانان پر
سمجہتی ہو تم ای تسلیم کیا قولِ بتان آیا

۱۲

وصل کی شب بہی ادای رسمِ حرمان مین رہا
صبح تک مین التماسِ شوقِ پنہان مین رہا

ایکدم نہ بہتی نہین صیاد و گلچین سی اگر
کیا مزا رہنی کا پہر بلبل گلستان مین رہا

مر گئی لاکہون شہیدِ ناز کچہہ پروا نہین
وہ تماشای ہلالِ عیدِ قربان مین رہا

چہیڑ کر ہوتا ہی رسوا دستِ وحشت کو عبث
ای جنون اب کیا مری جیب و گریبان مین رہا

شکل دکہلائی نہ طفلِ اشک نی مر کر کبہی
دیکہنی کو مدتون آغوشِ مژگان مین رہا

زخمِ تن ہنس ہنس کی بہلا ئی قاتل کی بعد
عمر بہر مین نازبردارِ پیکان مین رہا

صبح سی تا صبح رویا ہون فراقِ یار مین
روز و شب کا فرق میری چشمِ گریان مین رہا

تیری لب کے سامنی پایا فروغِ قدر کیا
لعل آخر شرم سی جا کر بدخشان مین رہا

کب حسین فارغ رہی پست و بلندِ دہر سی
چاہ سی نکلا جو یوسف کنجِ زندان مین رہا

زخم کی پہٹنی سی ٹکری پیرہن بہی ہو گیا
شورِ الفت خندۂ چاکِ گریبان مین رہا

بعدِ مردن بہی ہی تکلیفِ ہستی عشق مین
بنگلی مین فکرِ وفا بزمِ حسینان مین رہا

ہون حیران کس توقع پر دلِ امیدوار
آج تک تیری فریبِ عہد و پیمان مین رہا

اختلاطِ شمع و پروانہ نی پہونکا اور بہی
شعلہ زن داغِ تمنا ہر رگِ جان مین رہا

سونگ کر میرا گریبان کہتا ہی وہ بدگمان
سچ بتا تو پاس کس گل کی گلستان مین رہا

کام اپنا کر چکی بیماریِ عشقِ بتان
مین فریبِ نسخہ و تاثیرِ درمان مین رہا

واہ ری پاسِ وفا اللہ ری شرمِ آرزو
ہر نفس ہمراہی عمرِ گریزان مین رہا

۵۶

کیا پڑہے اشعارِ تسلیم جگر افگار نے
شورِ تحسین ہر طرف بزمِ سخندان مین رہا

۱۱

وصل مین کیا عرضِ غم کا سلسلہ جاتا رہا — یہ گلہ کم ہے کہ میرا ہر گلہ جاتا رہا

دور سمجھی آپ کو بیٹھی اگر آکر قریب — فاصلہ پیدا ہوا جب فاصلہ جاتا رہا

ہمسفر پونہچی عدم کو مین سوالِ گور مین — باتون باتون مین خیالِ قافلہ جاتا رہا

اب نجاؤ اونکو سمجھاؤ اجل ہی عنقریب — دوستو ٹھہرو کہ وقتِ فیصلہ جاتا رہا

ناامیدی اسقدر نخلِ فلک سے بڑہ گئی — حوصلے کا اپنے دل سے حوصلہ جاتا رہا

پہوٹی قسمت نے رولایا مجھکو کیا کیا دشت مین — جب قریبِ خار پونہچا آبلہ جاتا رہا

پہاڑ کر دامن کیا دیوانگی نے چاک چاک — آج ہی وحشتِ جنون کا مشغلہ جاتا رہا

ہوش مین بہی اضطرابِ دل سے بیتابی رہی — کوئی دم آیا تو مثلِ زلزلہ جاتا رہا

مفلسی سے اہلِ معنی کا نہین گھٹتا وقار — کس جگہہ رہتی ہی حرفِ مہملہ جاتا رہا

چاہتا ہون جوشِ پیری مین جوانی کی اُمنگ — ولولہ کچھہ بڑہ گیا کچھہ ولولہ جاتا رہا

۵۷

اسقدر فکرِ سخن تسلیم کسکے واسطے
قدردان سے لطفِ احسانِ صلہ جاتا رہا

۱۵

یہ سب غنچے مسکراتے ہین صبا کیا — کوئی تازہ چمن مین گل کھلا کیا

اداؤ ناز و طرزِ خود نمائے — سکھایا تمکو آئینے نے کیا کیا

نہ کی تھے بی نیازی کچھہ گلو نے — دمِ گردش ترا خنجر رکا کیا

شرر بہ جلوۂ شمعِ عدم تہا — فروغِ زیست پر اپنی ہنسا کیا

تمنا سے تری یا مین سینہ بخت — شبِ تنہائی مین ظالم حیا کیا

وہی نے پرو کی شیشے مین بہی ہی
دم آخر عبث تکلیف درمان
غبارِ کاروانِ بی نشان ہین
ہین عاشق اپنی مطلب کے کہین گے
ہوا کیون سُنکے برہم یار جانی
جہان مین ہر بشر آتا ہی عریان
اگر رسوای عالم ہے نہون مین
غرورِ حسن ہی کچھ دن کا مہمان
وہ افتادہ ہون ننگِ دستگیری
اگر چہیڑا نہین بادِ سحر نے
ہمین جز داغ تو کیا اور دیگا
عبث قاتل نے کہینچے تیغِ ابرو

بنی ہے دخترِ رز پارسا کیا
بہلا ای چارہ گر مجھہ مین رہا کیا
ہمارے ہمرہی بانگِ درا کیا
تمنا کیا ہمارے مدعا کیا
بتا ای نامہ بر تو نے کہا کیا
عدم بہی ہی کوئی وحشت سرا کیا
تو پہر اس دل لگانی کا مزا کیا
ہے عالم رہے گا بیوفا کیا
جو اوٹہا بہی تو مثلِ نقشِ پا کیا
ہر اک غنچہ چمن مین ہنس پڑا کیا
ترا چرخِ ستمگر حوصلا کیا
شکستِ رنگ عاشق دیکہنا کیا

۵۸ عبث تسلیم مشقِ غیبتِ غیر
بُرا کہنے سے ملتا ہے بہلا کیا ۱۵

بتا مین کیا کہ ہوا غفلتِ شباب مین کیا
پدر کی مال پہ پہولے نہ بدنصیب پسر
کیا ہی وعدۂ فردا سحر کو آئین گے
وہ دیکہکر مجہی ہی پردہ کیون ہوئی ادل
ابہی جو وعدۂ تکلیف حشر باقی ہے

خبر نہین ہی کہ ہم دیکہتے تہی خواب مین کیا
متاعِ بحر سی ہی خانۂ حباب مین کیا
ابہی سہی ہی دلِ ہے صبر اضطراب مین کیا
نگاہِ شوق نی سمجہا دیا نقاب مین کیا
عذابِ روزِ جدائی نہین حساب مین کیا

پھری نہین طرفِ چشمِ منتظر اب تک
نگاہِ شوق نی سمجھا دیا نقاب مین کیا

جگا کی خوابِ اجل سی جلاؤ گی اب کیون
پھنساؤ گی مجھی پھر تم کسی عذاب مین کیا

گلہ کیا ہی تو اپنی سیاہ بختی کا
تمہاری گیسوئے شبگون مین پیچ و تاب مین کیا

ہمیشہ یاس کسی آ کی دیکھ جاتی ہے
کوئی امید ہی باقی دلِ خراب مین کیا

کبھی ہی مرگ کا رونا کبھی نشاطِ حیات
پھنسے ہوئی ہین دو رنگی کی ہم عذاب مین کیا

وہی سوالِ وفا ہی جو روز سنتی ہو
سکوت ہی لبِ خاموش کو جواب مین کیا

جلائی گی تپشِ ہجرِ یار اب سکو
رکھا ہی سوزِ الم نی دلِ خراب مین کیا

اوتر کی حلق سی بیہوش کر دیا مجکو
بجھی تھی تیغِ جفا آپکی شراب مین کیا

پس فنا مجھی کیون ہی یقین جنت کا
بنی گی حور مری روح انقلاب مین کیا

خبر نہین ہمین تسلیم اوسکے نامے کو
پڑا ہی شوق مین کیا لکھا اضطراب مین کیا

۵۹ ۱۳

بنکے آیا وہ بتِ بی پیر کیا
آج بگڑی غیر کی تقدیر کیا

اوڑ کی پہونچی خاک کوی یار مین
کام آئی گردشِ تقدیر کیا

بعدِ مردن گھات مین ہی دیکھیے
خاک اوڑائے خاک دامنگیر کیا

آنسوؤن کو دون جگہ دامن مین کیون
آبروی اشک نے تاثیر کیا

شوخیان ہوتی ہین ہر ایجاد مین
نوجوان اب بھی ہی چرخِ پیر کیا

ہون مین وہ آتش قدم کہتا ہی قیس
پھونک دوگے خانۂ زنجیر کیا

روز کیون دیتی ہو صدمی ہجر کے
پھر سنوگے نالۂ شبگیر کیا

ایک دم مین سیکڑون ہوتی ہین قتل
چال تیری چلتی ہی شمشیر کیا

دل نہ دے نقش و نگارِ دہر کو
تو وہ کہتا ہے کہ جو ممکن نہین
پاون سو جاتی ہین سنکر کیون جنون
چھپ رہی آنکھون ہی گر کر خاک مین

اعتبارِ کاشِ تصویر کیا
مین اسنون تیری دلِ دلگیر کیا
داستان ہی نالہ زنجیر کیا
منہ دکھاے اشکِ بی تاثیر کیا

۶۰

بی ادب تسلیم رحمت سے نہو
لیچلا ہے اپنی رسی تقصیر کیا

۹

دہوتا ہی غیر اشک سی لوحِ مزار کیا
کیون انتظارِ یار مین غفلت کے جوش مین
ہر بات مین فریبِ تلون ہی جلوہ گر
اکدم مین گل کھلی ہی ہوئی پایمال ہی
جتنا پسین گی اور رسوا رنگ لائین گے
آغوشِ یار رنگی لیا ہی بحد سے کیون
آغازِ شام ہی وہی ابتک فراق مین

سمجھا ہی مجکو بہی تری دل کا غبار کیا
بیداری شباب ہی خوابِ مزار کیا
مین ہون مزاجِ یار مرا اعتبار کیا
لائی خزان کو ساتھ نسیم بہار کیا
ہمکو حنا کی طرح غمِ روزگار کیا
لطفِ وصال دی گا عذاب فشار کیا
ہوتی سحر نہین مرے پروردگار کیا

۶۱

تسلیم آپنے کا بتِ پیمان شکن نہین
تم دیکھتے کہو جانبِ دربار کیا

۱۵

قید اپنا وہ آپ پُرفن تہا
خاک بہی ہو کے سر بلند رہا
سینہ چاک کے مجھے عبث بخشے
جلوہ گر داغِ دل نہ تابشِ مرگ

حلقۂ زلف طوقِ گردن تہا
دوش بادِ صبا کا مسکن تہا
نہ گریبان تہا مین نہ دامن تہا
اوجڑی گھر مین چراغ روشن تہا

جیتی جی سب تھی مری جب دیکھا — نکوئی دوست تھا نہ دشمن تنہا

کسکے آنے کے تھے خوشی بلبل — آج کیمہ باغ بلاغ گلشن تنہا

شب کو دلسوزیِ عبث پھری — جل کے ہنستا چراغِ مدفن تنہا

کیا دلایا تھا تمنے آکر یاد — مسکراتا شگافِ مدفن تنہا

کچھ نہیں تھا تو یون پسِ دیوار — بی سبب کوئے گردِ شیون تنہا

مرکے سنتے ہیں ہم سبے اسیرِ جنون — طوقِ قمری کہ طوقِ گردن تنہا

پوچھتا کون حالِ بیتابی — تم خفا تھے نصیب دشمن تنہا

اک جہان دیکھتا تھا حیرت سے — بیکسی پر سنے میری جوبن تنہا

غمِ بلبل مین عمر بھر صیاد — ماتمی تھا تو برگِ سوسن تنہا

تالِ دو مژگان عشق سے دل مین — سیکڑون داغ لاکھون روزن تنہا

٦٤ — عذر مانع تھا کوئے تسلیم — ترکِ شعر و سخن قسمت کا تھا — ۲۸

مصروفات بہرِ ضبط مدمین تھا — نالہ برنگِ قلقلِ مینا گلو مین تھا

سنکر سوالِ وصل نہ انکار کر سکے — گویا سماجا غنچہ مری آرزو مین تھا

پیرِ مغان کچھ اور بھی خیراتِ میکدہ — کہتا ہے مجھ سے ہوش مرا کیا سبو مین تھا

بیتاب ہوکے خنجرِ قاتل لپٹ گیا — سو سو طرح کا نالہ ہماری گلو مین تھا

خالی نہین فریب سے اپنی کی دوستی — دل بھی آئینہ تھا کہ تری جستجو مین تھا

مقتل ہی بوسہ گاہِ قضا بعدِ مرگ بھی — تیری حنا کا رنگ ہماری لہو مین تھا

کسکو کیا تھا شوقِ اسیری نے غرقِ آب — گرداب شکلِ طوقِ گلو آبجو مین تھا

تو بھی پہلی بخشش تقصیر چاہیے
سجدے کیے ہین اشک نے جب مین وضو مین تھا

۱۳

تسلیم اشک دیدۂ عاشق نتھا کوئے
پی اشکبار کس لیے چشم عدو مین تھا

۱۳

وصل مین کروٹ جو وہ شوخ جوان لینے لگا
ضبط سے دل رخصت آہ و فغان لینے لگا

گو بظاہر ترک تھا الفت مگر جب آگئے
شوق تھا پاکی دلمین چٹکیان لینے لگا

بزم ساقی آگئی ہے یاد کس مینوش کو
جام جم کا شیشۂ مے ہچکیان لینے لگا

فصل گل آئی ہے لیکن جنون کی جوش مین
دست وحشت پیرہن کی دھجیان لینے لگا

حشر مین جب دم در فردوس دیکھا مجھے
حور بھی ملنے کی قسمین بدگمان لینے لگا

ہو نہ رند بادہ پیا جب کبھی آیا نظر
دوڑ کر میری قدم پیر مغان لینے لگا

گرم مطلب دیکھ کر کہتی ہین ہو سو ناز سے
جب بلایا پاس تجکو چھیان لینے لگا

واہ کیا اعجاز ساقی ہے کہ مسجد چھوڑ کر
میفروشی کی لیے زاہد دکان لینے لگا

وقت آخر ہے دکھا جا آکے صورت بیوفا
ابتو الٹی سانس تیرا نیم جان لینے لگا

کچھ عجب دنیا یہ ہے جہانسرای لفریب
جو چلا ملک عدم سے دم یہان لینے لگا

۱۴

جمع دیوان بھی نہین ابتک تھا پھر بعد مرگ
کوئی کیون تسلیم نام سے نشان لینے لگا

۱۸

دل مذاق درد سے جب آشنا ہو جای گا
شکر بھی منہ سے جو نکلے گا گلا ہو جای گا

عندلیب اتنا بہار چند روزہ پر پہول
چارون مین رنگ روے گل ہوا ہو جای گا

آرزو مجھین ہے ناکامی سے ناکامی کو ہم
انتہا کو جوش حسرت مدعا ہو جای گا

گر یہی ہے روز مشق قتل عاشق ایکدن
رفتہ رفتہ تیرا کوچہ کربلا ہو جای گا

آرزو مند رفو ہیو جہ زخم تن نہین
جامۂ ہستی پرانا ہی نیا ہو جای گا

ایک بوسی کی نہین کچھ اصل دیتی ٹالو مجھے
تم سخی کہلاؤ گی میرا بھلا ہو جای گا

گریہی ہی انتہای سخت جانی دیکھنا
قطرۂ زہراب بہی آب بقا ہو جای گا

جسطرح ہو تا در تاثیر حسرت جای گی
نردبان آسمان دست دعا ہو جای گا

وای غفلت ابتدا مین وصل کو سمجھی تھی ہم
بیشتر حیا مین کی ایسا بارہا ہو جای گا

قتل کرنا مجکو تیغ تیز بہی اچھا نہین
غیر کو بہی اس ستم کا حوصلا ہو جای گا

ہون وہ سرگشتہ کہ مجکو خضر کی حاجت نہین
گردباد دشت غربت رہنما ہو جای گا

ہوکی برہم بزم سی جب مین چلا کہنی لگی
اوہ جی اک تم نہ آؤ گی تو کیا ہو جای گا

قتل کر تیغ تبسم سی دیت کا غم نکہا
جلوۂ لبہای رنگین خونبہا ہو جای گا

جذبۂ دل ہی عطا کر درد بخشا ہی اگر
ورنہ ای تقدیر نالہ نارسا ہو جای گا

ہان زبان تیغ سی دو دو ہان زخم مین
شکر احسان ستم کچھ تو ادا ہو جای گا

ہو گا وہ مضطر بعد مردن امتحان کیواسطے
پہلوی مرقد مین پہلی زلزلا ہو جای گا

دل دیا اوس بیوفا کو سخت نادانی ہوئی
کیا خبر تھی اسقدر نا آشنا ہو جای گا

۶۵

شکوہای زلف برہم اسقدر تسلیم کیون
مین نہ کہتا تھا گرفتار بلا ہو جای گا

۲۲

کاہشون سی حال اپنا نوع دیگر ہو گیا
جسم لاغر بنکی رشتہ تار بستر ہو گیا

قابل پرواز صید جان مضطر ہو گیا
قاتل بیرحم کا ہر تیر شہپر ہو گیا

آبرو گر چاہتا ہی کنج خلوت کر قبول
قطرۂ نیسان صدف مین آکی گوہر ہو گیا

چھوڑ کر تنہا گئی جسدم وہ آدہی رات سی
دوپہر جینا مجھی فرقت مین دوبھر ہو گیا

سنگ دل کو نور کر دیتے ہیں ارباب ضیا
مہر کی فیض نظر سے لعل پتھر ہو گیا

مٹ گئی تھی دشمن جان کی بھی خونریزی وہ ہے
نیمچہ قاتل کا ٹوٹا بھی تو خنجر ہو گیا

اہل دنیا سے ملا جب آئینہ عبرت ہوئی
صاف ظاہر ہو گیا باطن مکدر ہو گیا

یار خودبین نے جہان میں کی قیامت آشکار
عکس سے آئینہ خورشید محشر ہو گیا

صدقے اے تاثیر الفت تو نے کیا بٹھا دیا
آج قتل غیر پر راضی وہ کیونکر ہو گیا

مر گئے بھی دم بھر نہ پہلو سے کیا ہم نے جدا
آپ کا پیکان بھی دل کی برابر ہو گیا

ہجر میں حیرت برستی ہے در و دیوار سے
بی تری گھر آئینہ خانے سے بدتر ہو گیا

ہر گھڑی زیر فلک حاصل ہے بربادی مجھے
ذرۂ ریگ روان طالع کا اختر ہو گیا

دھوپ ہو یا چاندنی دونوں سے کہتا ہے نہاں
قبر کا دامن مجھے دامان مادر ہو گیا

کاتب لوح جبین سے انتہائے ذوق میں
لکھتے لکھتے مصرع ابرو مکرر ہو گیا

باعث راحت ہوئی بیتابی فرقت مجھے
اسقدر تڑپا کہ دل پہلو سے باہر ہو گیا

کسکی جانکا آج وقت صبح ہو کر بے نقاب
روزن در مطلع خورشید خاور ہو گیا

سمجھے تھے مر کر گرانباری سے چھٹ جائینگے ہم
قسمتوں سے اور سر پر خاک پتھر ہو گیا

جسکو تو چاہے ہمنم لطف سے خالی نہیں
نور دست حضرت موسیٰ سے میں اخگر ہو گیا

سنکے یوسف سے ترے چاہ زنخدان کی صفت
پانی پانی حلقۂ گرداب کوثر ہو گیا

اک جہان پڑھتا ہے کلمہ اوس بت بدکیش کا
خط صحیفہ ہو گیا عارض جو منبر ہو گیا

سمجھے تھے دل کی حقیقت نقطہ و حرف ہم
لکھنے بیٹھے جبکہ تھے خط ایک دفتر ہو گیا

یہ تمنا ہے کہ مر کر جو جنت سے ملوں
شکر ہے تسلیم خاک پاے حیدر ہو گیا

٦٦ ١١

مین کہان گلشنِ عشق سی ٹل جاؤن گا
کیا تری تنگ قبا ہون کہ نکل جاؤن گا

وہ بگولہ ہون کہ زندان ہی کبھی تنگ آ گئے
صفتِ نالہ زنجیر نکل جاؤن گا

ہای کبتک مین گہبراؤن گا ای دستِ جنون
ابتو دامن ہی نہین ہی جو بہل جاؤن گا

مجھسی لیتا ہی عبث عہدِ وفا کی قسمین
مین نہین کیا تیری نظر ہون جو بدل جاؤن گا

آتشِ داغِ جگر بہڑکی گی فصلِ گل مین
وہ شجر ہون کہ بہار آتی ہی جل جاؤن گا

آ ہی جائی گا او نہین کسیدن دکہنگی حرم
ہون شبیبِ دلِ دشمن کبہی چل جاؤن گا

مجھسے کیا راز تری ہونگی عیان مستی مین
کچھ خمِ بادہ نہین ہون جو اوبل جاؤن گا

شجرِ شمع ہون ہر اشک ثمر ہی میرا
جب جلاؤ گی مجہی آپ سی پہل جاؤن گا

چارہ گر ہاتھ اوٹھا چارہ گری ہی میری
چشمِ بیمار نہین ہون جو سنبہل جاؤن گا

آج یہ شکل ہی کل اوس سی صورت ہو گی
مین بھی اک رنگِ زمانہ ہون بدل جاؤن گا

٦٧

شورِ ماتم ہون کہ ہون خاکِ گدای تسلیم
جسطرح ہو گا مین اوس موج مین گل جاؤن گا

١٢

گر دلِ کافر مرا کعبے مین دلبر مانگتا
ایک بت اللہ سی پہر ہمیشہ مانگتا

بخلِ ساقی سی ار آدمی رک رہی رند بھی
چلتی چلتی اور مین دو چار ساغر مانگتا

روکنا تیغِ نگاہِ ناز کا آسان تہا
مین تو کیا ہون خضر ہی پانی نہ اوسکا مانگتا

خار ہوتا بلبلون کو آسمانکی لگو داغ
خاک مین کیا ملکی مین پہولونکی چادر مانگتا

تنگِ ہمت تہا جہان مین چاہ رون کہ عطی
کیا فلک سے جاہ و منصب تخت و افسر مانگتا

تو شفا تا گشتہ آرزو مین بدگمان
ان نصیبون پر دعای وصل کیونکر مانگتا

میری ہمت تہی کہ پیالہ کو خالی بعد مرگ
ان ہتون سی کیا دلِ صد چاک ساغر مانگتا

خاک مین گردون ملاتا صورتِ طفلِ سرشک
مین اگر بھولی ہی دامانِ مادر مانگتا

ایک بوسہ بھی نہین دیتی غرورِ حسن مین
ان بتون سی ای خدا کیا خاک پتھر مانگتا

عہدِ طفلی سی عدو میرا یہ چرخِ پیر ہے
خونِ دل دیتا اگر مین شیرِ مادر مانگتا

وہ بلا بالا ہی تو گر دیکھتا وقتِ خرام
فتنۂ قد سے امان آشوبِ محشر مانگتا

٦٨

آپکا کہلاکی تسلیم جگر تشنہ غلام
غیر سی کیا جام ای ساقیِ کوثر مانگتا

۱۵

اوٹھی ہوتی جو دعا مین تیرہ قسمت مانگتا
داغ دیتا آسمان گر شمعِ تربت مانگتا

ہون وہ مضطر سُنکی نالہ صور بھی اللہ سی
مُنہ چھپا لینے کو دامانِ قیامت مانگتا

کچھہ تو رہتا اتحادِ جورِ قاتل بعدِ مرگ
کاش آبِ تیغ بہرِ غسلِ میت مانگتا

ہون وہ ایذا آشنا پاتا اگر دل مین جگہ
اور بھی اللہ سی اک داغِ حسرت مانگتا

ہمتِ دیوانگی ہنستی وگرنہ مرکے مین
خاک اوڑانی کو بیابانِ قیامت مانگتا

رکھہ لیا شرمِ گنہگاری نی پردہ شکر ہی
اہلِ محشر سُنکے ہنستی گر مین جنت مانگتا

آگیا کچھہ پاس ورنہ حشر مین ایدوست مین
دل دُکھانی کو تری دشمن کی صورت مانگتا

صورتِ تصویر مین ہون شکلِ آئینہ جہان
کیا طلسمی گھر مین ہکر غیرِ حیرت مانگتا

اسقدر محرومِ قسمت تہا کہ ہو جاتا لہو
شیرِ دایہ بھی جو ہنگامِ رضاعت مانگتا

بڑھنی دیتا کب مجھی ویران نصیبی کا اثر
گور کُہدتی آسمان سی گر عمارت مانگتا

پیشہ کہنی بھی تو منکر ہوا اب کیا کہون
خیر جو کچھہ مانگتا ای بیمروت مانگتا

گر نہ محرومِ اثر ہوتی دعا میری تو مین
تار اوٹھانی کی نہی کچھہ اور طاقت مانگتا

کچھہ سمجھکر صورتِ نقشِ قدم افتادہ ہون
خاک مین گردون ملا دیتا جو رفعت مانگتا

ہون وہ عاشق گر خدا دیتا تو مین دنیا سے
پیار کر نی کی لیے اک حورِ جنت مانگتا

تہا حبابِ بحرِ ای تسلیم جورِ چرخ سے
کیا مین اس طوفان مین دم لینی کی رخصت مانگتا

یادِ چشمِ بتِ عیار نے سونے ندیا
عمر بھر فتنۂ بیدار نے سونے ندیا

چشمِ روزن نے جو دیکھا وہی شب بھر مجکو
غیرتِ عشقِ فسونکاری سونے ندیا

رات بھر خفتہ نصیبی سے ہی شکوے ان
گردشِ کوکبِ سیار نے سونے ندیا

روزِ محشر کی دعا ہین تہِ مدفن مانگین
مر کی بھی وعدۂ دیدار نی سونے ندیا

مرگ کی نیند مین بھی آنکھ نہ جھپکی دم بھر
اضطرابِ دلِ بیمار نے سونے ندیا

نیند صیاد کو آئے نہ پہر کٹنی ہی مری
وحشتِ تازہ گرفتاری سونے ندیا

کہین سحر تک غمِ جانان ہی خیالی باتین
داستانِ دلِ بیمار نے سونے ندیا

ہجر مین اور بھی بیچین ہوا تسکین سے
ایکدم ناصحِ غمخوار نے سونے ندیا

شکلِ تصویر نہ جھپکی شب وصل مین پلک
صبح تک لذتِ دیدار نے سونے ندیا

کیا نزاکت تہی کہ اوس بت کو سحر تک تسلیم
خلشِ رشتۂ زنار نے سونے ندیا

جان ہی لی کے سر تیر جگر سے نکلا
میرا ارمان مجہی لوٹ کی گہر سے نکلا

تنگ آیا ہون وطن سے مین شرر کیصورت
پہر نہ آؤن گا نظر جسگہڑی گہر سے نکلا

واہ ری شورِ جنون دیکہنی دوڑا عالم
فتنۂ حشر ہوا ساتہ جدہر سے نکلے

بوسہ للہ دیا اوسنے زبردستی سے
خیر کا کام چو نکلا بھی تو شر سے نکلے

بدگمانی کو نہ کیون الہمِ غیبی ہین کہون
غیر کا خط مری قاصد کی کمر سے نکلا

داغِ امیدِ جوانی دمِ پیری چمکا
لو مہِ شام گریبانِ سحر سے نکلا

داغ لاکھوں دیے الفت میں الٰہی تسلیم
کوئی ارمان نہ اوس رشکِ قمر سے نکلا
۵

ہوا اگر کسی تدبیر سے چکر میرا
جب تھکی پائے جنوں پھرنے لگا سر میرا
وصل کی دل میں تمنا ہی ابھی جان معلوم
تم ہی آئے ہو نہ ایسا ہی مقدر میرا
کیوں نہ پامال کرے گی یہ ستی طالع مجکو
ذرۂ خاکِ گذرگاہ ہے اختر میرا
شوکتِ شورِ جنوں نے وہ ندامت بخشی
چھپ رہا دیکھ کے منہ فتنۂ محشر میرا

کیوں سناتا وہ ستمگر ہمیں باتیں تسلیم
میری کہنی میں جو ہوتا دلِ مضطر میرا
٦

قیس کیا فرہاد بھی مجھ سا دل افگاری رہا
سکۂ داغِ جنوں ہر وقت میں جاری رہا
حوصلہ کوئی نہ دل تنگ مفلسی ہی آسکا
پارسائی کا سبب احسانِ ناداری رہا
لاکھ واعظ نے کہا توبہ نہ کرنی تھی نکی
مر گیا لیکن وہی پاسِ گنہگاری رہا
اوسکی کوچے میں پڑا ہوں جوں نقشِ قدم
خاک میں ملکر بھی ذوقِ نازبرداری رہا
روکے ہی ترسا گئی آنسو کو ہم مثلِ حباب
دیدۂ تر کو ہمیشہ عذرِ ناداری رہا

اک اک آفت لگا لایا کیا تسلیم
میں دلِ ناداں کی ہاتھوں عمر بھر آری رہا
۱۱

بھولے سے بھی نہ جانبِ اغیار دیکھنا
شرطِ وفا یہی ہے خبردار دیکھنا
آخر جذبِ شوقِ زلیخا ہی گرستہ ہے
یوسف کو ایک دن سرِ بازار دیکھنا
مانندِ شمع ہمیشہ سے طے کی رہِ عدم
یارو یہ معجزہ ہے کہ رفتار دیکھنا

اللہ اسقدر نہ بھڑک اکہ جل بجھون
میری طرف تو گرمی بازار دیکھنا

کہتی ہی روح دل سی دم نزع ہوشیار
ہمتو عدم کو جاتے ہین گھر بار دیکھنا

یونہین سحر کرون نہ اگر رخ کی یاد مین
صورت نہ پھر مری تو شب تار دیکھنا

اللہ ری اضطراب تمنای دیدیار
فرصت مین اک نگاہ کی سو بار دیکھنا

میری خطا نہین ہی خدایا جو کچھ کہون
پھر چھیڑتا ہی زاہد مکار دیکھنا

موسی کی طرح کیا ارنی شوق مین کہون
لازم ہے پہلے طاقت دیدار دیکھنا

کافر ہین عشق لف محمد کی روز حشر
جنت مین ہون گی ہمسے سیہ کار دیکھنا

تسلیم روی یار کو حسرت کی آنکھ سے
اچھا نہین ہے شوق مین ہر بار دیکھنا

---

عدم کو دوش عزیزان پہ تا مزار آیا
خدا کی شان پیادہ گیا سوار آیا

تمہاری دید کو کوی رقیب مین شب کو
ہزار بار گیا مین ہزار بار آیا

بزنگ غنچہ سیماب چین مرکی بلا
قرار بھی مجھے آیا تو کیا قرار آیا

وصال و ہجر سی خالی ہانہ دم بھر دل
جو اضطراب تمنا گیا قرار آیا

سنا رہی ہی یہ تنگ آگی یہ گرانجانی
کہان ہی خنجر بیدم گلے کا ہار آیا

قفس مین داغ تمنای گل ہری ہونگی
نوید دست جنون موسم بہار آیا

ہم اس چمن مین سدا مثل شاخ خشک رہے
ہری ہوئی نہ کسی روز برگ و بار آیا

جلایا دوست نی مجکو یہ سرد مہری سے
کہ دشمنون کو مری جاڑی سی بخار آیا

ہتون سے پاکی دغا اب یقین ہوا تسلیم
ہماری کہنی سی تمکو نہ اعتبار آیا

اوج فرما حسن روی غیرت گل ہو گیا
آسمان پر مرغ زرین بال بلبل ہو گیا

لا چکی تھی تیغ پھر قتل لیکن وای بخت
کہدیا کچھہ نازنے پھر کچھہ تامل ہو گیا

مر گئی ہم نوجوانی مین اسیر دام زلف
شام سی اپنا چراغ زندگی گل ہو گیا

ای تری گلگشت مین نظر آیا مجھے ماتم کدہ
دود آہ بیکسان ہر برگ سنبل ہو گیا

جیتی جی بیتابی دل سی یہ کب امید تھی
ای اجل صدقی تری کچھہ تو تحمل ہو گیا

دیکھکر اوس نونہال حسن کے شادابیان
رنگ روی گل چمن مین ہوش بلبل ہو گیا

لوٹتا ہی بیٹھکر مسجد مین زاہد خلق کو
دست دزدان حرم پای توکل ہو گیا

بیعت پیر مغان مین آگئی تسلیم آج
سنکی قلقل توبہ صد سالہ کا قل ہو گیا

گلہ کیا عشق مین تکلیف یا آرام ہونا تھا
ہوا جو کچھہ مری قسمت مین ای گلفام ہونا تھا

ہوای بوسۂ لبہای میگون تھا اگر ای دل
تو موج بادہ ہونا تھا تجھی یا جام ہونا تھا

شکایت کیا مجھی پھر چرخ صیاد ظالم سی
مری تقدیر مین اکدن اسیر دام ہونا تھا

کوئی تو چین پاتا آگی ہم پھر ملک فانی سی
تجھی ای ظلمت مدفن شب آرام ہونا تھا

نگین نقش کی صورت نہ کیونکر غیر سی ملتے
کہ اوسکی روسیاہی مین ہمارا نام ہونا تھا

جنون مین کیون نہ قسمت دیر سی کعبی کو لیجاتے
کہ ٹکری ٹکری اپنا جامۂ احرام ہونا تھا

گلہ کیا وہ نہ آئی کل کی عدی پر اگر ٹالا
انہین ناکامیون مین آج اپنا کام ہونا تھا

جو تھی منظور خاطر عندلیب بی مضطر کی
رگ گل تجکو چندی ای رگ اندام ہونا تھا

وہ رشک مہر و مہ بالین پہ آیا نزع مین شاید
چراغ صبح کو میری چراغ شام ہونا تھا

وہ کچھہ ملک عدم سی پھر نہ آتا بات رہ جاتی
شریک میت عاشق تمہین گمنام ہونا تھا

مری پہلو سی وہ کیونکر نجاتی پاس غیرون کی | کسی جا عید ہوتی تہی کہین کہرام ہوتا تہا

ملا کر خاک مین تسلیم کو ناحق پشیمان ہی
یہی ای چرخ میرا ایک دن انجام ہوتا تہا

۵۷ | ۹

مرگی ہی باقی ہی چکر میری مشتِ خاک کا | ہر بگولی مین ہی عالم گنبدِ افلاک کا
مین وہ رندِ بادہ پیما تہا کہ میری قبر پر | شامیانی کی عوض سایہ ہی نخلِ تاک کا
پہو گیا ہی کس چمن آرا کی پیراہن ہی آج | وی نا ہی بوی گل دامن ہماری خاک کا
وقتِ طفلی روتی ہین سودائی پیری کو ہم | شام سی ماتم ہی یان صبحِ گریبان چاک کا
بوی گل ہی رکہتی ہی بیرنگی مجہکو نہان | میری عریانی اوٹہاتی ناز کیا پوشاک کا
ظلم سی تو بنکر یہ بادہون ای آسمان | خاک مین ملنا ابہی باقی ہی میری خاک کا
نیستی ہستی سی فرصت دونون عالم مین تہی | حشر تک بگڑا بنا پتلا ہماری خاک کا

برق جب چمکی ہی تسلیم سمجھی دل مین ہم
اک شرر یہ ہی اپنی آہِ آتشناک کا

۵۸ | ۶

جو ٹوٹی آبلۂ دل تو چشم تر کرنا | ہمین ہی گریۂ بیچارگی خبر کرنا
وہ کہتے ہین یہان افسانۂ الم نکہو | تم اپنے گہر کا یہ بخت عمر بہر کرنا
ہماری لاش کو تنہا نچہوڑنا شبِ گور | مرا نہ بیٹہکی ای بیکسی سحر کرنا
مین گہورتا ہون جسی بدگمان نہین ہوتا | مرا بہی صورتِ آئینہ ہی نظر کرنا
عجب ہی کیون اثرِ نالۂ حزین ہی مرے | تمہاری یاد ہی سیکہا دلون مین گہر کرنا

خدا کیو اسطی تڑپو نہ اس قدر تسلیم
ابہی ہی شامِ جدائی تمہین سحر کرنا

۷۹ | ۱۱

دشمنِ جان دشت مین ہر ناتوان ہو جای گا
ذرۂ ریگِ بیابان آسمان ہو جای گا

تیر کہا کر ہم کرین گی سیر قاتل کا ادا
زخم تن ہو گا دہان پیکان زبان ہو جای گا

لطف ہین بیداد نی دشوار جینا کر دیا
ہای کیا ہو گا جو تو نا مہربان ہو جای گا

اسقدر گہبرا نہ ای دل آنی دی خط یار کا
جو لکہا ہو گا مقدر کا عیان ہو جای گا

کثرتِ گریہ بہا لیجای گی اکدن ہمین
بستر اپنا چادرِ آبِ روان ہو جای گا

وای قسمت برق بہی گرنی لگی ظلمت کدہ پر
ہم یہ سمجہی تہی کہ روشن کچہ مکان ہو جای گا

خط نکل آئی گا اکدن روی آتشناک پر
شعلہ بہی میری ولانی کو دہوان ہو جای گا

شوق کا ایسا ہی ہی تو کیا دلِ بسمل نچہوڑ
بدگمانی کہہ رہی ہی رازدان ہو جای گا

کچہ سمجہکر دل دیا تہا بیوفا کو وای بخت
کیا خبر تہی یون نصیبِ دشمنان ہو جای گا

دیکہہ پہلی کاروانی جسطرح ہین آج خاک
ایکدن تو بہی غبارِ کاروان ہو جای گا

رہی دو تسلیم چندی بتکدی مین کہنا
شیخ بہی اک بندۂ پیرِ مغان ہو جای گا

بوسے لیکر نیلا روی ارغوانی کر دیا
آج ہمنے گل چراغِ لن ترانے کر دیا

کل چہری کا سامنا ہی آج سی صیاد نے
بعد اسیرانِ قفس کا دانہ پانے کر دیا

جبہ خراباتی کو واعظ پاسِ تقوی اب کہان
مدتین گذرین کہ نذرِ نو جوانے کر دیا

کیا کرون کیونکر حسینون پر نہ مین مرتا رہون
موت کو میری خدا نی زندگانے کر دیا

اسقدر تسلیم لکہا شورِ بیتابی کا حال
یک قلم نامے کو دیوانِ فغانے کر دیا

سب سے ہی کثرت و وحدت میری ای یار جدا
جس طرح بانگِ درا ساتہ نہ زنہار جدا

مری ہی زیر لحد چشم تمنا ہے کھلے | نہوئی مجھسے مری حسرت دیدار جدا

ہای کس کسکو مناؤن نہین رکتا کوئے | ہٹ پہ نالہ ہی جدا آہ شرر بار جدا

دہ جگر سوز عنادل ہی یہ دلسوز جہان | آتش گل ہی جدا آتش رخسار جدا

مجکو بیدل نہین منظور جہان مین رہنا | بیٹھہ پہلو سی مری او بت عیار جدا

ایک تو سوز جگر سی بھی جینا ہی محال | پہونکی دیتی ہی تری گرمی بازار جدا

۹۲ — ضعف نی صورت تصویر بنایا تسلیم
لب سی لب ہو نہین سکتی وہ گفتار جدا — ۱۸

ہر سحر خلوت مین میری اک نیا ماتم ہوا | شمع کشتہ کا مجھے اپنی برابر غم ہوا

غم کی نیرنگی ہی میرا کچھہ عجب عالم ہوا | بنگیا فریاد جو کہنے کی قابل دم ہوا

گریۂ پیہم سی خالی مین نہ کوئی دم ہوا | خون رویا جس گھڑی شکون کا آنا کم ہوا

تہا وہ محزون عمر بھر محروم عشرت ہی رہا | یار جب آیا تو ناکامی کا اپنی غم ہوا

کسنے چھیڑا اونکی زلفونکو جو ایدل اسقدر | سلسلہ تار نفس کا خود بخود برہم ہوا

ہمنی طی کی راہ استقبال پری سی کی بل | سرو سا قد مثل شاخ بید مجنون خم ہوا

دردمندان ازل کا غیب سے دیکھا علاج | پنبۂ زخم گل تر قطرۂ شبنم ہوا

چشم تر مین کیا کرون ہمائی قسمت مین ہے | نوح کا طوفان ملا رونی کو وہ بھی کم ہوا

حور کا چہرہ سراپا مین پری کی شوخیان | مجکو حیرت ہی کہ تو کیونکر بنی آدم ہوا

۹۳ — می کی پیتی ہی دو عالم کی حقیقت کہل گئی
ایک ساغر مین دل تسلیم جام جم ہوا — ۱۹

گلہ کیا دل مین آخر کچھہ نہ کچھہ ای طہروہوتا | اگر حسرت نہوتی کوئی داغ آرزو ہوتا

ہوائی پیرہ رازِ عشق تیری بیخ و ھکرنی ہی
دکھاتی گر محبت ہجر مین تاثیر نیرنگی
غلط ہی جذبۂ الفت کا فسانہ ورنہ بیخ وہ
نہ تھا ہیو جہ رکھنا سوزنِ مژگانِ بلبل کا
دلون مین حشر برپا ہی یہ عشق غائبانہ سی
گنہگارون کو اہی واعظا نکر مایوس جنت سی
گرانا ضعف کا کوچی مین اوسکی عین حکمت ہی
تماشا دیکھی گر دیدۂ عبرت سی گلشن کا
یہ حسن و عشق کی اہی دوست سبب نیرنگ مین ورنہ
سنائی التفاتی گر یہی تیغ وہ بھی کیا حاصل
مقدر مین لکھی ہی تشنہ جانی ورنہ اہی قاتل
یہین بیداد کیا لی گیا کیون ستمگر وہ ظالم
نہ کیونکر آئی رونا کشتِ دل کی شورہ بختی پر
محبت مین یہ بیرحمی کہ جینا ہو گیا مشکل
زبانِ نیشتر کیون ہو کہتی ہین تشنہ جانی سی
امیدِ لطف پر کیا جھک کی ملتا اہلِ دولت سی
کتابون کی غرض لازم تھا اس بہار مین واعظ

نہ گھر مین بیٹھتا چھپ کے نہ رسوا کو بکو ہوتا
ہر آنسو آتی آتی تا سرِ مژگان لہو ہوتا
گریزان ہی جو مجھسی آج بیٹھا روبرو ہوتا
ہزارون زخمِ نو ہوتی جو زخمِ کہنہ رفو ہوتا
نہیں معلوم کیا ہوتا اگر وہ روبرو ہوتا
یہ سچ ہوتا تو کیون قرآن مین لاتقنطو ہوتا
پھرا تی گردشِ تقدیر نام جستجو ہوتا
بجای اشکِ حسرت چشمِ بلبل مین لہو ہوتا
نہ تو ہوتا نہ مین ہوتا نہ مین ہوتا نہ تو ہوتا
مزہ جب تھا کہ میری طرح تو بھی دوبدو ہوتا
کبھی تو میہمان آبِ خنجر بہ گلو ہوتا
جو ہونا تھا دلِ مضطر پہ میری روبرو ہوتا
کبھی تو پھولتا پھلتا جو نخلِ آرزو ہوتا
خدا نا کردہ کیا ہوتا جو وہ کافر عدو ہوتا
رگِ سودا مین اہی فصاد اگر باقی لہو ہوتا
مین کیونکر آبرو کی واسطی بی آبرو ہوتا
کوئی پہلو مین خم ہوتا نہ خم ہوتا سبو ہوتا

لگا لیتا گلی اوسکو کسی دن تو نہائی مین
نہوتا کاش مین تسلیم موجِ آبجو ہوتا

کیا پوچھتے ہو عشق مین کیا فایدا ہوا
اک داغِ دل ہی وہ بھی تمھارا دیا ہوا

آیا ہی خط جواب مین پرزی اوڑا ہوا
پڑھتا ہون مین نصیب کا اپنی لکھا ہوا

کیون سنکی ذکرِ غیر جبین پر شکن پڑے
کیا یہ بھی میری بختِ زبون کا گلا ہوا

دیتا فریب کیا مجھی واعظ بہشت کا
مین رند بادہ کش نہوا پارسا ہوا

آئی لحد پہ وہ بھی نہین اب ہی امید
اچھا ہوا مریضِ محبت برا ہوا

شکرِ جفای یار سی فرصت کہان نصیب
جتنا ادا کیا اسی اوتنا قضا ہوا

مدت کی بعد سنکی وہ غمگین ہوئی تو ہون
اتنا اثر فغان مین ہوا ہی تو کیا ہوا

سو سو لگاوٹین ہین شب و روز دیکھنا
سرمہ ہی چشمِ یار پہ کیا ہی پسا ہوا

پایا عدو سی خانۂ دلدار کا پتا
قسمت سی غول بھی خضر رہنما ہوا

۸۵

تسلیم کیا کہون بتِ نا آشنا کا حال
اغیار کا ہوا نہ ستمگر مرا ہوا

سمایا ہی نظر مین اسقدر عالم شبِ غم کا
کہ اپنی صبحِ عشرت پر گمان ہی شامِ ماتم کا

اوداہی چھا رہی ہی شعلۂ دل جھلملاتا ہے
مری داغون پہ جوبن ہی چراغِ شامِ ماتم کا

لہو حسرت سے روتی ہین فقر چارہ گر سنکر
مری زخمون کو طعنہ ہو گیا ہی نام مرہم کا

کہون کیا پستی طالع اگر بخشی بلندی بھی
بنایا نالا موزون کی سر کو میری تیرہ پرچم کا

بدل سکتی نہین خصلت کسی کی پاک طینت سے
کہ انگشو رہی پانی حرم مین چاہِ زمزم کا

۸۶

کبھی کافر کی ای تسلیم کیا کوئی مٹائیگا
نکل سکتا نہین نقش ای بل گیسوی پرخم کا

خارِ حسرت دل مین تھا یا کوئی کانٹا کا
ٹکڑی ٹکڑی ہو گیا دامن الجھکر آہ کا

سر جھکا لیتی ہین قُدسی دیکھکر تعظیم کو
آبروے اہلِ زمین کی چرخ سی پہنچی محال
راحتِ دل ہی طریقِ عشق مین تکلیفِ پا
دونون عالم فتنۂ شوخی سی ہین پر وزبر

دل مرا گھر ہی کسی محبوبِ عالیجاہ کا
دیکھہ سکتا ہی نہین ولاب پانی چاہ کا
سبزۂ جنت ہی جو کانٹا ہی اپنی راہ کا
عرصۂ محشر لقب ہی وسکی بازیگاہ کا

۸۷

مغ بچو آئے دو گر تسلیم آئے دیر مین
چاہنے والا ہی یہ بھی اک بُتِ دلخواہ کا

۱۴۱

کیا تجھسی کہون کیا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
انصاف سے کچھہ کیا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
دشمن نے جو کچھہ پہلے کہا ہو تو کہا ہو
تصویر ہون چُپ سے مری ہستی کو سمجھہ لے
ذرات لگی ہین مری اغیار سی لیکن
جب عہدۂ مطلب کے دلاتا ہون اوسی یاد
اغیار مین کیونکر کہون اوس سی لگی دل کے
جو چاہو کہو مین لبِ تصویر ہون ایجان
بھڑکا یا ہی غیرون نے خدارا او نہین لاؤ
کیا عہدِ وفا کی رکھون بیرحم سی امید
ایسا کہو چُک جای مری غیر کے جھگڑا
کیون چُپ نہ رہون سنکی قیامت کا فسانہ
بھوٹا ہی عدو عاشقِ ناکام تمہارا

کچھہ تو سبب ایسا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
تو خود نہین سنتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
اب تو یہی کہتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
میرا یہی کہنا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
مجھسے یہی کہتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
مُنہ پھیر کی کہتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
تنہا کبھی ملتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
میرا یہی شیوا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
اتنا مجھی کہنا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
ابتک یہی کہتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
یہ بھی کوئی کہنا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
کیا دل کا بکھیڑا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا
قرآن اوٹھاتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

بیکار ہی تسلیم گلہ ترکِ سخن کا
کہنا وہ مرا کیا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

۸۸ — ردیف بای موحدہ — ۱۶

دردمندون کی نہین تقدیر مین ہوتا شباب
کوئی طفلِ اشکِ محرومی نہ پہونچا تا شباب

پارسائی ہو چکے آؤ نکالین حسرتین
خاک مین ناحق ملاتی ہو مرا اپنا شباب

کمسنی مین ملکی منہہ خون رو لاتی ہین ہمین
دیکھیی کیا رنگ لاتا ہی ابھی اونکا شباب

دیکھتی ہین جب کسی نوخیز کی اٹکھیلیان
داغ دی جاتا ہی یاد آکر ہمین اپنا شباب

تم تو کیا ہو صورتِ یعقوب سو شمعون مین
ہمنے دیکھا ہی نہین آنکھون سی یوسف کا شباب

دلمین جبتک ولولی تھی کیا نہین کی ناصحا
دیکھہ میری نوجوانی یاد کر اپنا شباب

آئی تھی قسمت کو رونی مثلِ شبنم رو چلی
پوچھتی ہو کیا ہماری نوجوانی کیا شباب

کچھہ سمجھکر جمع کین تھین دلمین آتی حسرتین
کیا خبر تھی داغ دی جائیگا یون اپنا شباب

اب تمنا کی تمنا اے دلِ ناکام کیون
ہوگئی رخصت جوانی وہ گیا دہوکا شباب

روتی گذری عمر مثلِ شمع کیا ہمکو خبر
کسکو کہتی ہین جوانی جوش کیا کیسا شباب

مل گئی جب خاک مین ثابت ہوا سب خاک تھا
کیا بڑھاپا کیا لڑکپن کیا جوانی کیا شباب

بیخودی سی جب کھلین آنکھین نہ آیا کچھہ نظر
کیا کوئی تھا نکہتِ برباد کا جھونکا شباب

وقتِ مشکل خودغرض تھی نہین ہمدم کا ساتھ
آرزوئین رہ گئین دلمین گیا تنہا شباب

کیسے کیسے جوش کیا کیا امڈ اوٹھتی ہی موج
دلمین کر دیتا ہی پیدا عالمِ دریا شباب

بیخودی حسرت تمنا ولولہ وحشت جنون
سو طرح کی آفتین اک جان پر لایا شباب

آج یہ عالم ہی کیا ہوتی ہوگی شوقِ ناز
جن دنون تسلیم چرخِ پیر کا ہوگا شباب

مر گئی ہی یونہین رہی گر خار غم نصیب ——— مرشتونکو چادر گل ہو چکی ہمدم نصیب

زلف سنبل ہون بوی گل عجب ہے کیون مجھے ——— رہتی ہین باغ جہان مین وہ ہر دم نصیب

مر تو جائینگی پہونچ کر گلشن مقصود تک ——— تو اگر بدلی تو ای شداد باہین ہم نصیب

کیا میسر دید و سرگوشی ہی ہر دم زلف کو ——— بیشتر دیکھی سنی ایسی جہانمین کم نصیب

گلشن فردوس ہی ہو جائیگا ماتم سرا ——— پونچھی جسدن نوحہ خوان دو چار ہی غم نصیب

شبکو سرگوشی گلون کی دنکو وصل آفتاب ——— واہ کیا رہتی ہی باغ دہر مین شبنم نصیب

چارۂ درد ازل پیدا زمانی مین نہین ——— کب ہوا زخم گل ترکو کبھی مرہم نصیب

پھرتی ہی آنکھون مین ای تسلیم بزم دوستان
دیکھی ہوتی ہی کب وہ صحبت باہم نصیب

ہجر مین سیکھا ہی ناز دلبر عیار خواب ——— پردہ کرتا ہی مری آنکھونسی مثل یار خواب

کر دیا ہی بدگمان دونون کو ہجر یار نے ——— خواب ہی آزردہ آنکھین آنکھونسی بیزار خواب

راحت طفلی جوانی غفلت پیری و مرگ ——— جلتی مرتی ہم نے دو آنکھونسی دیکھی چار خواب

شام ہی تہا کسکے تیر نوک مژگان کا خیال ——— صبح تک کھٹکا کیا آنکھونمین مثل خار خواب

اب تو کیا مر کر ہی ای ظالم نہ جھپکیگی پلک ——— لی گیا آنکھون سی تیرا وعدۂ دیدار خواب

اہل غفلت لذت راحت سے دیکھی بی نصیب ——— دیدۂ تصویر کا بنتا نہین غمخوار خواب

مرتی دم تک وصل کی تدبیر ای تسلیم کے
عمر بھر تعبیر سوچی دیکھکر یکبار خواب

۹۱

مست سرشار نہین محرم اسرار ہین سب ——— جتنی بیہوش نظر آتی ہین ہشیار ہین سب

اب تو للہ اٹھا دو رخ روشن سی نقاب ——— ہو چکا حشر کھڑی طالب دیدار ہین سب

چھوڑ کر آپ کو کیا خاک رہون عالم مین
ایک تم سی جو نہین کار تو بیکار ہین سب

شررِ آہ و فغان شعلۂ دودِ فریاد
شام ہی سی صفتِ کوکبِ سیّار ہین سب

اِن حسینون سی عبث مہر و وفا کی امید
فتنہ پرواز ہین عیّار ہین مکار ہین سب

٩٣ نہ رہا مشغلۂ آہ و فغان بہی تسلیم
آج کس فکر مین غانِ گرفتار ہین سب ١١

اک طرف نالان ہین اک سو فغانِ عندلیب
آج ہو جائی گا گلچین امتحانِ عندلیب

سنتی ہوتی گوشِ گل گر داستانِ عندلیب
جای سبزہ باغ مین اوگتی زبانِ عندلیب

کیا طراوت خیز ہی اگلی برس جوشِ بہار
ہو رہا ہی سبز خارِ آشیانِ عندلیب

فرصتِ مشقِ فغان کی ان نہایت کم رہے
آشنا تا لو سی ہو کیونکر زبانِ عندلیب

خود بخود دل کا گریبان ٹکڑی ٹکڑی ہو گیا
سن لیا کیا آج کچھہ رازِ نہانِ عندلیب

قید ہوتی ہی مگر صیاد ویران آشیان
رہنی دی دو چار دن باقی نشانِ عندلیب

تنگیِ کنجِ قفس رنجِ اسیری داغِ گل
اتنی سامان ستم اور ایک جانِ عندلیب

مُنہ نکلوایا سوالِ آب و دانہ نی کبہی
شکر ہی ہونی نپائی کسرِ شانِ عندلیب

باغبان گر یہ نہین امیدِ اثر ہی الغریب
آسمان سر پر اوٹہا لی گی فغانِ عندلیب

باغ سارا سرخ کر دی گی برنگِ ارغوان
گر سلامت ہے یہ چشمِ خونفشانِ عندلیب

٩٣ نغمہ سنجی آئی فیضِ نالۂ تسلیم سے
ورنہ کیا تہی باغبان پہلی زبانِ عندلیب ١٠

ہو سمندر مین جای آبِ شراب
پئین ہم رند بیحساب شراب

نلی تری بزمِ عیش مین ساقی
شیشے چہالی ہین خونِ نابِ شراب

رند هون چاهیے پس مردن
غسل میت کو جای آب شراب

زاهدا ایکدی سے کر پرهیز
زهد کو کرتے سے خراب شراب

رات دن عکس روی روشن سے
ماه ساغر هی آفتاب شراب

بند آنکهین هین جوش مستی مین
هوگیا عالم شباب شراب

دهر مین کهانے پینے کو تسلیم
چاهتا هون فقط کباب شراب

۹۴ ## ردیف بای فارسی ۹

مل گئی خاک مین پامال ستم آپ سی آپ
مٹ گئی هم صفت نقش قدم آپ سی آپ

آنی والی هی مقرر کوئی آفت دلبر
آج گهبراتا هی کچهه سینی مین دم آپ سی آپ

تهی وه مشتاق اسیری که اسیری کی لیے
بڑه گئی جانب زنجیر قدم آپ سی آپ

لاکهون صدمی جو اوٹهائی نهین سهنی هین
بڑه گئی آپ کی یه مشق ستم آپ سی آپ

مین تو شکوه بهی نهین صبح طرب سی کرتا
منه چهپا لیتی هی شام شب غم آپ سی آپ

کس لیی پوچهتی هو راز محبت تسلیم
بات جو هوتی هی کهدیتی هین هم آپ سی آپ

۹۵ ## ردیف تای فوقانی ۲۰

اوٹهگیا باغ سی کیا وه گل تر آج کی رات
کف افسوس هی هر برگ شجر آج کی رات

میری پهلو مین هی وه رشک قمر آج کی رات
جا دل غیر مین ای داغ جگر آج کی رات

خنجر هجر غریبان نی گلا گهونٹا هے
کیسے خاموش هین مرغان سحر آج کی رات

وصل مین دیدهٔ غماز کا هوتا هی گمان
بند کیونکر نکرون روزن در آج کی رات

اب تو غمخوار بھی بالین پہ نہیں قسمت سی | بیکسی کس سے کہوں وردِ جگر آج کی رات

میں نے مانا کہ ہوا دن بھی وہ آئی بھی مگر | چارہ گر کسکو ہی امیدِ سحر آج کی رات

کیوں عدم سی نہ سحر چاک گریبان آتی | لی گئی تھی مرے مرنے کی خبر آج کی رات

روز سنتا ہوں تقاضائے اجل کی طعنے | مجکو مر جانے دے ای دردِ جگر آج کی رات

نیند ہی آتی ہی مجکو نہ اجل آتی ہے | تیرہ بختی سی ادہر ہو نہ ادہر آج کی رات

سامنے یار کی کیوں آنکھ سی ٹپکی آنسو | گر گئی میری نظر سی یہ گہر آج کی رات

آپ آتا ہی نہ تو پاس بلاتا ہی مجھے | بیوفا کیا ہی تجھے مدِ نظر آج کی رات

ہجر میں کس سے نباہی گی وفا کی شرطیں | بیکسی ہو گی ادہر تو کہ ادہر آج کی رات

کس طرح وصل میں رہتا ہی نظر سی پنہاں | ہم تجھے دیکھتے ہیں ہوے قمر آج کی رات

وعدہ کرتی ہو اگر چار پہر رہنے کا | بھول جانا نہ کہیں کل کی سحر آج کی رات

کہہ اجل سے گلۂ روزِ مصیبت کر لوں | اتنی فرصت مجھے دے دردِ جگر آج کی رات

آنے والا ہی کوئی پردہ نشین بالین پر | بیخودی چاہیی تجھسی ہی حذر آج کی رات

دن ہی بلبل یہ سرِ شور ہی اللہ کری | قفسِ تنگ میں ہو تجکو سحر آج کی رات

صبح ہونی دو ملائی گا نہ آنکھیں وہ شوخ | اور مہمان ہی عنایت کی نظر آج کی رات

ہاں وہی پہر خلش اے غم کہ ذرا دل بہلی | مشغلہ کوئی تو ہو تا بسحر آج کی رات

٩٦ | آہ کیا نالہ و فریاد و فغان کیا تسلیم<br>ایک میں ہم نہیں باقی ہیں اثر آج کی رات | ١٧

خیالِ صبح کا دہڑکا نہ تہا رات | بنے تھی طول میں زلفِ رسا رات

تپِ فرقت سے ہے مثلِ شعلۂ شمع | برابر صبح تک بیٹھا او ٹھا رات

می جوش جوانی سی ہین بیہوش
نہین معلوم مجکو دن ہی یا رات

فریب یاس و امید اثر ہے
کشاکش مین یہ ہے میری عبارات

دریغ ای بیوفا کیا جان کرتا
تری سے ناز کرتی تھی قضارات

چھپے دامن مین طفل اشک ڈر کر
کوئی دیو سیہ تھی یا بلا رات

مقدر طالع دشمن کی صورت
کہین جاگا ہے تو ای بیوفا رات

دہن نقطہ کمر تار نظر ہے
بڑہی ہین کیسی کیسے اختصارات

زخم شمشیر سے ہوتا ہی معلوم
بلای جان ہے دشمن کی مدارات

لیے بوسے ہزارون بی اجازت
رہا گستاخ کیا کیا حوصلا رات

نہ آئی پردہ مینا سے باہر
عروس می بنی ستھی پارسا رات

خیال بیکسی غمخوار دل
ہمین کس کا تہا پاس ضارات

عدو سے چھپ کے آیا قبر پر کون
ہوئی ہمسایہ بال ہما رات

بلای جان ہین سب کس کو کہی
حیا غمزہ ادا چشمک اشارات

تمنا دیکھنا اوسکے گلے سے
گریبان کی طرح لپٹا رہا رات

سحر کو وصل مین دونون نی لی آہ
ہوی تم بیوفا نا آشنا رات

دعا ہے وصل مین دن بہر یہ تسلیم
نہ کہلائے جدائی کی خدا رات

ٹ ۹ — ردیف تای ہندی — ۹

یکبارگی نقاب رخ سی صنم اولٹ
موسی کی طرح جائی گا سینی مین وہم اولٹ

کیا سوچتا ہی مرگ کا جھگڑا مٹا بھی دے
خنجر لی آستین کو اوپر ستم اولٹ

ایسی لب ہے نہین ہین غم دہر نا توان
نالون ہی آسمان و زمین ہینگی ہم اولٹ

کافر سیاہ زلف رخ پاک سی ہٹا
دیکھین خدا کی گھر کو حجاب حرم اولٹ

میرا فسانہ صفحۂ کونین مین نہین
گردون نہ مہر و مہ کی ورق مبہم اولٹ

برگشتہ قسمتی سی مین ہی تو جی اوٹھون
جائی سوی بقا سیر راہ عدم اولٹ

شام شب فراق سحر ہو گی کس طرح
دل کو مری ابھی ہی نہ او آہ غم اولٹ

ہو جای اپنی تاب نظر کا ہی امتحان
اچھا ہی ہی تو نقاب او صنم اولٹ

کروٹ کہان کی رہنی دی افتادہ خاک پر
تسلیم کو نہ صورت نقش قدم اولٹ

۹۸

آہ سنکر اس طرف سی گر نظر لی تو پلٹ
مین یہ سمجھون ہیر کی افسون نے دیا جادو پلٹ

باوفا تجھکو ہنسین گے رووںگا قسمت کو مین
عہد و پیمان سہی اپنی وہ بت بدخو پلٹ

باز آیا مین دل مضطر رفاقت سی تری
چھوڑ میرا ساتھ جا ملک عدم کو تو پلٹ

ہنستے ہین کچھ نہ زخم تو قتل ہی جاتا ہی کہان
بانکپن کا اپنی صدقہ ای بت بدخو پلٹ

دل پہ کیا گذری آئی ہی آب دیدہ اس قدر
آگی مژگان تک گئی آنکھونکو پھر آنسو پلٹ

جی اوٹھون گا مین لگالی ای گل تر تو گلے
عمر رفتہ آئی گی پاکر تری خوشبو پلٹ

صبر کر اتنا کہ فرصت پا کی یا رو ہے ادہر
آئی ای دل لیکی ساقی ساغر مملو پلٹ

کچھ ادب کر دل مرا کعبہ ہی بتخانہ نہین
اوٹھی پاؤن تو یہان سی ای سر گیسو پلٹ

چارۂ تعقیب ای تسلیم اسمین ہو چکا
اپنی تو زانو بدل مضمون کی ایا پہلو پلٹ

۹۹

## ردیف ثای مثلثہ

خاک مین جب مل گئی یہ جلوہ و تزئین عبث
گل عبث چادر عبث شمع سر بالین عبث

مجھ مین کیا باقی رہا جینے کی ہو جس سے امید
چارہ گر درمان مداوا اب ہی تسکین عبث

رنج و راحت عشق لیلی مین دونون تھی ایک
کھینچتے ہین قیس کی تصویر کو غمگین عبث

دیتی ہی تعلیم ماتم دیکھہ تو کس رنگ سے
تلخی فرہاد کو سمجھی ہی ای شیرین عبث

بلبل و صیاد کی جھگڑے مین دخل غیر کیا
بیٹھے بیٹھے بول اوٹھتا ہی تو ای گلچین عبث

فرق لائی بیتابی ہین تری صورت ترے
آینی سی بدگمانی ای بت خود بین عبث

گلشن عالم مین عین ہستی مری بیکار ہی
جس طرح سی تیری محفل مین گل قالین عبث

نزع مین بہی ہر سر مو ہی زبان فکر دوست
کیون احبا پڑھتی ہین بیٹھی ہوی تلقین عبث

تمّا

میری شعرون مین کہان تسلیم جای اعتراض
دیکھتا ہی نقطہ دیدہ بدبین عبث

۹

بھول کر آئی ہین وہ آج ادہر کیا باعث
پوچھتی ہین مرا ہر ایک سے گھر کیا باعث

چارہ گر کوئی دوا کی نہ مداوا نہ علاج
خود بخود آج ہی کم درد جگر کیا باعث

مر گیا شب کو ترا بیسر و سامان ورنہ
ٹکڑی ٹکڑی ہی گریبان سحر کیا باعث

بدگمان ہی مین سہی کچھ جو نہین ہے ظالم
جھیپی جاتی ہی تری آج نظر کیا باعث

زلفین کھولی ہوئی فرات پھرا کرتے ہو
تمکو مطلق نہ رہا پاس کمر کیا باعث

کیا ہی غربت سے وطن کو نہ پھرینگا زندہ
لپٹی جاتی ہی مجھی گرد سفر کیا باعث

کچھ نہ پوچھو صفت نقش قدم بیٹھہ کی ہم
خاک اوڑاتی ہین سر راہگذر کیا باعث

ہای کوئی تو خبر لو کہ مرا دل ٹھہرے
ناصح آیا نہین وون سی ادہر کیا باعث

پوچھتی تھی ہو تسلیم زمانی کا مزاج
آج تک اپنی نہین تمکو خبر کیا باعث

## ردیف جیم تازی

ہوش کیسا ضبط کیا جاتا رہا اگلا مزاج / چارہ گر آ کر خبر لی پہر مرا بگڑا مزاج

مرگ آزردہ خفا قاتل کشیدہ تیغ تیز / دیکہتی ہین وقت آخر آہ کس کس کا مزاج

زلف لائی پیچ مین یا چشم تیری فریب / عاشق جانباز ہون کہتا ہون سیدہا مزاج

وہ سبکروح جہان عین آن سی بہی نہین / بوی گل ہون گل کا بہی بکہا نہین جاتا مزاج

گدگداتی ہی لحد یہ بات بہی کرتا نہین / خاک سی کرتا ہی کیا کیا خاک کا پتلا مزاج

ہون یہ حیران کیون جلاتا ہی غم حسن صبیح / سر وہی کافور کا لکہا ہوا دیکہا مزاج

ایک ساعت مین لیتا ہی ہزارون رنگ یہ / ہی زمانہ بہی کسی محبوب کا گویا مزاج

سنتے ہی حرف سوال بوسہ بگڑی اسقدر / واہ وا ای جان جان بس آپکا دیکہا مزاج

بیزری سی زرد رو ہوتا ہی انسان دہر مین
پوچہتا ہی کون ای تسلیم مفلس کا مزاج

وصل کی شب اولی شکوی تو زبان پر لا نہ آج / او بت کافر خدا کو مان منہ کہلوا نہ آج

خون لاتا ہی شب تکلیف مین سامان عیش / ساقیا دکہلا مجہی شکل می و مینا نہ آج

ای دل کم حوصلہ کیون چہیڑتی ہی آو وا / ناز بہی کیا بار احسان تہا کہ جو اوٹہا نہ آج

جی بہر آتا ہی سو لیتی ہی وہ مہر ہجر مین / ناصح مشفق مجہی للہ تو سمجہا نہ آج

مر کی بلبل کو ملی ہر قید ظالم سی نجات / اب گلچین کا خطر صیاد کا دہڑکا نہ آج

کہل گئین آنکہین سرشک گرم کی تاثیر سی / عالم رویا مین بہی جی کہول کر رویا نہ آج

جس طرح ہوگا شب فرقت بسر کر لینگی ہم / وہ تو کب آتی ہین تو بہی ای اجل آنا نہ آج

کہل گئی بیمار کی دل کی شگاف زخم سی / قطرہ خون سمجہی تہی سو وہ بہی کچہ نکلا نہ آج

نالۂ زنجیر سی آگاہ کرنا ہی او نہین
اسقدر ای ناتوانی پاؤن تو پھیلا نہ آج

بیخبر سمجھا مجھی یا کن ترانے کم ہوئے
کچھ تو پردہ تھا جو اوس بت نے کیا پردا نہ آج

قیس کا وزرسائی تھا سو ہمنی ای جنون
جانکر فال بون طوقِ گلو پہنا نہ آج

جو کیا سب یاد ہی تحریر کی حاجت نہین
نامۂ اعمال وہ ہی اگر کیجئی رسوا نہ آج

ہی یہ نفرت مجکو اپنے سے جو ہوتی ہو بہو
رنگ گر میرا مری تصویر سی ملتا نہ آج

۱۳۸

طرح مین ہی اک غزل تسلیم لکھنا چاہئی
خامۂ جادو بیان کو روکنا اصلا نہ آج

۳۶

چاہیی مینای می کو سجدۂ شکرانہ آج
سرکی بل آتا ہی زاہد جانبِ میخانہ آج

کیا ہو کیسی پلادی ساقئ مستانہ آج
عقل سی ہین آشنا غفلت سے ہین بیگانہ آج

اپنی جوبن پہ فدا ہے آپ شمع خانہ آج
جنبش شعلہ ہی پرواز پر پروانہ آج

خواب کی سارات بھر دیا کیا سن سنکی یار
قصۂ مرگِ عدو سمجھا مرا افسانہ آج

رخصت ای واعظ مبارک قیدِ مشرب آپکو
رکھتی ہی توبہ ہماری لغزش مستانہ آج

چھیڑتا ہی کس لیی ساقی خدا کی واسطی
چوسنی دی ہمکو جی بھر کی لبِ پیمانہ آج

گورکن ہین منتظر بیکار رکھا ہی کفن
ابنکر ای مرگ ہمسی نازِ معشوقانہ آج

دی جگہہ دل مین لحد نی اقربا رخصت ہوئے
اپنا بیگانہ ہوا اپنا ہوا بیگانہ آج

پیٹتا ہی سر کو شعلہ روتی ہی شمعِ لگن
رونقِ بزم طرب ہی ماتمِ پروانہ آج

کل نگاہ منتظر ڈوبی ہوئی تھی جام مین
بھرتی ہی آنکھونمین میری گردشِ پیمانہ آج

اسقدر جھکی ہی نخلِ آسمان سی مفلسے
شعلۂ فریادِ ناکامی ہی شمعِ خانہ آج

مرگئی ہی شاید بھڑک اوٹھی ہمارے داغِ غل
سینۂ مدفن نظر آتا ہی آتشخانہ آج

دشت میں کس شکلِ لیلی نی قدم رنجہ کیا | گہر بہلائی دیتی ہی دلچسپیِ ویرانہ آج
کیا کہوں میں ظلمتِ شامِ جدائی کا فروغ | آفتابِ صبحِ محشر ہی چراغِ خانہ آج
جسکو دیکہا ایک نظر دورہ پہر آیا نہ ہوش | گردشِ چشمِ پری تہی گردشِ پیمانہ آج
پردہ بیٹہا ہی کہینچا بی تکلف شوق نی | دخترِ رز سی آنکہہ ملتی ہی ہوا یارانہ آج
دیکہکر خنجر بکف مقتل میں اوس سفاک کو | اور کچہہ سمجہا رہی ہی ہمتِ مردانہ آج
کوئی مژدہ ماتمِ دل کا مقرر سا نہ ہے | طفلِ اشک آتی میں گرتی پڑتی بیتابانہ آج
خانۂ صیاد میں گل دیکہی ملتا ہی کیا | آبِ دانہ اشک کا ہی ہمکو آب و دانہ آج
بڑہی کیا کیا نہیں بیہم گرہی کی یار کو | بیطرح اولجہا ہی زلفِ پرشکن سی شانہ آج
آگیا جلتی میں شاید عذرِ شوخی کا خیال | پابوس شمعِ محفل ہی سرِ پروانہ آج
حشر تک ہتا ہی ماتم عاشقوں کا دہر میں | دل وہ کہا دیتا ہی کیا کیا قیس کا افسانہ آج
چہوڑکر کیا کام مجکو دشت گیا پہلو سی کون | چشمِ حسرت بنگیا ہی روزنِ کاشانہ آج
بی تری آوازِ قلقل شورِ ماتم ہی مجہے | بنگیا ہی ایک چشمِ خونفشاں پیمانہ آج
عینِ مستی میں مخل ہوتا ہی اپنی ہوش کا | توڑ دی واعظ کی سر سی شیشہ و پیمانہ آج
گر رہی ہی ہمتِ شورِ سلاسل دیکہنا | آسمان سر پر اوٹہالیگا ترا دیوانہ آج
زاہدِ بیدین کی ضد پر چاہتا ہی دل مرا | پہر کروں تعمیر صحنِ کعبہ میں بتخانہ آج
مرتی مرتی سخت جانی نی دیا اک اور داغ | دستِ دشمن میں ہی قاتل کا ہو گوشانہ آج
نشہ جامِ مئی حدت نی وہ بخشا سرور | گر گیا نظروں سی اب ساقی ترا میخانہ آج
ہر قدم کی ساتہ ہی شورِ مبارکبادِ حشر | پہنچی ہی کس دہوم کی بزم میں ترا دیوانہ آج
بی تامل سر تہ شمشیرِ قاتل رکہدیا | ہم نہی جانبازی کو بہی از سرِ طفلانہ آج

گرمی جوشِ جنون سہی بسکہ ہون آتش قدم
دانۂ یاقوت ہی بخیہ کا ہر دانہ آج

محتسب کا خوف آثارِ قیامت ہو گیا
بند مثلِ بابِ توبہ ہی درِ میخانہ آج

پھر نہ آیا جا کے یارِ بیوفا مین مر گیا
عمرِ رفتہ بن گیا میری لیے جانانہ آج

ہون وہ دیوانہ کہ مجکو قیدِ صحرا بھی نہین
خانۂ زنجیر ہی میری لیے ویرانہ آج

مذہبِ تسلیم دو دن ایک صورت پر نہین
کل مقیمِ کعبہ دیکھا ساکنِ بتخانہ آج

## ردیف جیم فارسی

اتنی زحمت نہ ای ستمگر کھینچ
پھینک شمشیرِ کُند خنجر کھینچ

اور ست ہے سیکڑون ہین تو دل سے
تیر پہچان کر ستمگر کھینچ

ٹوٹ جائے گا دل جو ٹوٹا یہ
چارہ گر خارِ پا سمجھکر کھینچ

چین لوحِ جبین پہ یار نہ ڈال
ورقِ مہر پر نہ مسطر کھینچ

شرطِ بیتابیِ جگر ہے یہ
رات بھر نالے کھینچ دن بھر کھینچ

اوسکو پروا نہین اگر تسلیم
پھر تو کیون نالے زندگے بھر کھینچ

کھولدو گلشن مین اگر مشکبو کاکل کی پیچ
دو قدم چل کر بلا دو خاکمین سنبل کے پیچ

فصلِ گل مین گر اسیرِ دام ہی افسوس کیا
سیکڑون ایسی ہین گلچین قسمتِ بلبل کے پیچ

ایسی کھائی محتسب نے میکدہ مین آج ہول
آرہا دستار کا گردن مین ہر سی کھل کی پیچ

ماری پھرتے ہونگے گلیون مین تنگ خارِ غیر
چل گیا جس روز اپنا سانہی اوس گل کے پیچ

وہ کہان تحقیق اپنی وہ کہان تسلیم ذوق
خاک ہم سمجھین کلامِ شاعرِ آئل کے پیچ

۱۰۶ ۱۲

بیوفا باتین بنا جاتا ہی کیا کیا جھوٹ سچ
وصل کی امید پر سنتا ہون صدہا جھوٹ سچ

خیر یونہین وہ رکھہ جاتا ہون مرجانی کو مین
دیکھہ لینا پھر وہ وقت آج میرا جھوٹ سچ

کچھہ تو ہو تسکین دل ظالم وعدۂ اقرار وصل
ایکدن تو اپنی منہ ہی کہدی اچھا جھوٹ سچ

پاکی موقع اب تو کچھہ باتین ہی کر لیتی مزہ
رہ گیا ہی سیری اونکی تو نہین وہ جھوٹ سچ

ہمنشین سنتی نہ سنتی تہ بلا ہی دو گھڑی
کہہ تو لیتی اونسی کچھہ دل کی تمنا جھوٹ سچ

بیٹھکر دیر و حرم مین برہمن ہی شیخ ہی
عمر بھر ہمنی سنی بیکار کیا کیا جھوٹ سچ

کوئی کیا سمجھی حسینان جہان کی گفتگو
سچ سراپا جھوٹ ہوتا ہی سراپا جھوٹ سچ

دشمن صحبت مین سچا ہمراز اوکی اپنا ہی کون
کچھہ ابھی تک ڈر رہا ہی ساتہ سایا جھوٹ سچ

کوئی کیا جانی جو میری آپکی باہم ہین راز
کہنی وہ کہتی ہین جو کچھہ اہل دنیا جھوٹ سچ

عمر بھر باتین سنین ہر شب بہت عیاری کی
پر زبان شمع کو آیا نہ کہنا جھوٹ سچ

انتظار مرگ ہی بالین پر آکر گاہ گاہ
نسخی لکھہ جاتی ہین خلط ہی اطبا جھوٹ سچ

۱۰۷

رات دن جز اعتراض مدعی فرمائی
کیا ملا تسلیم تمکو کہہ کی اتنا جھوٹ سچ

۵

کوئی کہنی کو کوئی سربسر ہی ہیچ
دہن تو ہی ہی کچھہ لیکن کمر ہی ہیچ

بہار افزا طلسمی کارخانہ
عجب عالم ہی یہ دنیا مگر ہی ہیچ

ہجوم خلقت کون و مکان کو
سمجھتی ہی تری تیغ دو سر ہی ہیچ

حصول دو جہان سمجھی ہین دلکو
مقدر آگی نکلی یہ بھی گر ہی ہیچ

۱۰۸

حقیقت مین خدا ہی جانی تسلیم
بظاہر تو سراپا ہی بشر ہی ہیچ

۱۲

| ۱۰۸ | ردیف حای حطی | ۱۲ |
|---|---|---|

صورتِ نقشِ قدم کر بی نشان اچھی طرح
خاک مین ہمکو ملا ای آسمان اچھی طرح

چشمِ مستی دامن آیا بخطر ہر لختِ دل
منزلِ مقصد کو پہونچا کاروان اچھی طرح

پھول کیسا ہمنی پتا بھی کوئی توڑا نہین
دیکھہ لی اپنا چمن ای باغبان اچھی طرح

نازِ توبہ اوٹھہ نہین سکتا خدا کی واسطی
کوئی ساغر اور بھی پیرِ مغان اچھی طرح

عینِ فصلِ گل ہین آنکھین بند کین صیاد نی
دیکھنی پائی نہ سیرِ بوستان اچھی طرح

ہو ہی گا کل جو کچھہ ہوگا نصیبون کا لکھا
آج تو سن لو مری تم داستان اچھی طرح

دیکھکر کہتی ہی مجکو نجد مین مجنون کی روح
تم کہان تھی آج تک ای مہربان اچھی طرح

لی نلون بوسہ لبِ رنگین کا خوابِ ناز مین
منہ دوپٹی سی چھپا لی بدگمان اچھی طرح

فصلِ گل مین موت آجائی کہین صیاد کو
کھینچی دو چار دن مشقِ فغان اچھی طرح

ہونٹہ چٹواتی گی لذت ہجر مین وصلِ شب کی
چوس لینی دو مجھی اپنی زبان اچھی طرح

کم معنی ہی نہین عشقِ دہن مین کوئی شعر
فہم مین آتا نہین اپنا بیان اچھی طرح

| ۱۰۹ | کیون نہ بھاتا ہی بیان سنکر دلِ احباب کو<br>پائی ہی تسلیم نی اچھی زبان اچھی طرح | ۲۲ |
|---|---|---|

پاون پڑتا ہون مین جی امان کی طرح
گلی لپٹا لو گریبان کی طرح

کیا کہون صبحِ وطن مین تجھسے
ہای رہی شامِ غریبان کی طرح

خانہ برباد تو ہونے دی جنون
خاک اوڑاؤن گا بیابان کی طرح

غمِ اغیار بھی آیا ہمراہ
گور مین داغِ عزیزان کی طرح

گلشنِ دہر مین پھرتی ہی صبا
آپ کی بیسر و سامان کی طرح

ہمہ تن سوزِ جگر سے اپنے
داغ ہون سرو چراغان کی طرح

ربط باہم ہین نہ فرق آئی جنون
چاک دامن ہو گریبان کی طرح

پوچھے کیا ہو مرے ہنستے کو
پکھہ نہین آپ کی پیمان کی طرح

بی جسد احت بہی تڑپتا ہی جگر
ہاے پیکان ہوئی پیکان کی طرح

نا امیدی کا مجھے توسنے ہے اک دن
داغ دی جائیگی مہمان کی طرح

جاکے پھر یار نہین آنے کا
عمر بھر عمرِ گریزان کے طرح

ایک عالم ہے مرے رونے کا
رات بھر شمعِ شبستان کے طرح

قطرۂ اشک مرا گردون کو
آنکھین دکھلاتا ہی طوفان کی طرح

مجکو سبے چرخ ہنساتا ہے مگر
شام کو صبحِ گلستان کی طرح

شبِ فرقتین اوداسی بہی مری
ناز اوٹھواتے ہی مہمان کی طرح

بے اثر ہے مرا ہنسنا رونا
غنچہ و شبنمِ بستان کی طرح

پہ چلے تقدیر جو شبکو تو سحر
مل گئے خاک مین افشان کی طرح

گذرے کیا دل پہ پشیمان ہی جو آج
میری حسرت میری ارمان کی طرح

جاتے ہین سوی عدم دنیا سے
نوگرفتارِ پشیمان کی طرح

روزِ وعدہ کی گھڑی بھی اے دل
نہین کٹتے شبِ ہجران کی طرح

دلربا ہے مری شوریدہ سرے
آپ کی زلفِ پریشان کی طرح

۱۱ فکرِ تسلیم ہے دشوار پسند
خاطرِ ناظمِ شروان کی طرح ۱۵

بھول جاتا ہین ابھی اسکو شکلِ باطل کیطرح
کاش دل ہوتا مرا بھی کسی دل کی طرح

فیضِ بیتابی ہی میری کہیا تعجب اے جنون
جادۂ صحرا بھی تڑپی نبضِ بسمل کی طرح

حلِ مشکل یکبہی ہوتی ہی کیونکر وقتِ ذبح
تیغ نی بھی ہی منہ پھیرا ہی قاتل کی طرح

دل دکہایا دردِ ہمدردی نی کیا کیا رات کو
دیکھکر رویا کیی ہم شمعِ محفل کی طرح

نزع کا عالم ہی جلد آؤ جو آتا ہو تمہین
اور رہون دم بہر کا مہمان وقتِ مشکل کیطرح

قیس کو صحرا بھی دیتا ہی فریبِ دوستی
ہر بگولا جھومتا آتا ہی محمل کی طرح

گل ہلی آغوشِ غنچہ آج ہی کنجِ قفس
آئی مشکل سے ہی گل نکلی عنادل کی طرح

جسطرف جائیگا مین بھی ساتھ جاؤنگا ضرور
عشق ہی اوس بحرِ محبوبی سے ساحل کیطرح

دوست ہو یا ہو عدو دونون جلاتی ہین ہمین
نقشِ مستی ہی ہمارا نقشِ عامل کیطرح

مرگ کی ظلمت دکہائیگا فروغِ زندگی
گل چراغِ زیست ہوگا شمعِ محفل کیطرح

آسمان بی مہر ہی اہلِ جہان ہین بی نیاز
داغِ دل کسکو دکہائین ماہِ کامل کیطرح

دی دغا راہِ طلب مین طاقتِ رفتار نی
رہ گئی محروم ہم منزل بمنزل کیطرح

وحشتِ غربت ہی مجھی زندانِ غم سے کم نہین
خارِ صحرا پاؤن پڑتی ہین سلاسل کیطرح

کچھ تو دو جانِ جہان آشوبِ عالم ہی سہی
حشر پھیلائی ہی دامن کب سے سائل کیطرح

ناصحِ مشفق تو نادان ہی جو کہتا ہے سنو
بحث کیون کرتی ہو تم تسلیم جاہل کیطرح

## ردیف خای معجمہ

خزان مین کشتۂ بیداد کا چمن ہی سرخ
ہر ایک زخم کا ہی رنگ پان مین ہی سرخ

شہیدِ ناز سے بھی ہین وہ رنگیان ای چرخ
کہ چادرِ سحری سبز ہی کفن ہی سرخ

ہجومِ شوق مین گلگیر نے یہ چوسا ہے
زبانِ شعلۂ ہر شمعِ انجمن ہے سرخ

یہ کسنی رنگ لیا ہی کنارِ حسرت مین
کہ نازکی ہی تنِ شاخِ یاسمن ہی سرخ

ہمیشہ پاک ہین رنگین مزاج احسان سی
کہ خود بخود گلِ خندان کا پیرہن ہی سرخ

سکھائی تیشی نی آرایشِ عروسی کیا
دولہن کیطرح سراپا ہی کوہکن ہی سرخ

فراقِ یار مین شیشہ بھی تھوکتا ہے لہو
کسی یقین ہی کہ رنگِ مئی کہن ہی سرخ

اوڑا ہی خونِ کفِ پا کا رنگ غربت سے
ہزارون کوس غبارِ رہِ وطن ہی سرخ

۱۱۴
عروسِ دہر کا جلوہ فریب ہی تسلیم
فقط لباس ہی پہنی یہ پیرہن ہی سرخ

رہتا ہی تپِ عشق سی ہر عضوِ بدن سرخ
مین ہون صفتِ شعلۂ آتش ہمہ تن سرخ

کس رنگ سی مین آبلہ پا دشت کو آیا
کوسون ہی سرِ خارِ بیابانِ وطن سرخ

کیا بات ہی جو بات کی قابل نہین ایجان
غنچہ بھی تو رکھتا ہی تمہارا سا دہن سرخ

سوزِ جگری کی ہی اسیری مین یہ تاثیر
مثلِ رگِ شعلہ ہی رگِ تارِ رسن سرخ

ہم مر کے ہوئی قاتلِ بیرحم سی یکرنگ
اونکی ہی قبا سرخ ہمارا ہی کفن سرخ

کیا ماتمِ بلبل کی ہی گلزار مین شادی
پوشاک جو پہنی ہین عروسانِ چمن سرخ

۱۱۵
شنگرف سی کس شوخ نی نامہ لکھا تسلیم
کاغذ ہی برنگِ شفقِ چرخِ کہن سرخ

بسکہ تھا ہوش ربا یار پریزاد کا رخ
دیکھکر چھوٹ گیا مانی و بہزاد کا رخ

کھلتی ہین زیرِ قفس بیم و رجا مین گھڑیان
دیکھتی رہتی ہین بیٹھی ہوئی صیاد کا رخ

دلکو تڑپاتی ہی امیدِ شہادت قاتل
کب ادھر ہوگا تری ناوکِ بیداد کا رخ

حیرتِ مرگ نی آئینہ بنایا دمِ قتل
دیکھنی پائی تہِ تیغ نہ جلاد کا رخ

ایک سی ہین مری محبوب کے دونون آنکھین
کیا رہا کاتبِ قدرت سی سہر صاد کا رخ

کل تو تہی بیخودیٔ رد مین بالای فلک
دیکھنا آج کدہر ہی مری فریاد کا رخ

مصرعِ طرح نہین فکر کی قابلِ تسلیم
بکتے جاتی ہو عبث یارِ پریزاد کا رخ

۱۴۱۱ — ## ردیف دال مہملہ — ۱۳

برلائی فلک کیا دلِ ناکام کی امید
او روہ بہی شبِ وصلِ دلارام کی امید

پیری مین عبث وصلِ دلارام کی امید
بیکار ہی خورشیدِ لبِ بام کی امید

کیون ناز اوٹہائین ستمِ زخمِ جگر کے
رکھتی نہین مانندِ نگین نام کی امید

وہ مستِ خراباتِ ازل ہون کہ یہان ہے
میخانون مین پہرتی ہی لبِ جام کی امید

وہ آئین نہ آئین یہان وعدہ ہی برابر
ای صبحِ ازل کسکو ہی اب شام کی امید

رورو کی جو ملتی تہی گلی یاس سے شب کو
ہوگی وہ تری عاشقِ ناکام کی امید

رونا مجہی اون چیزون پہ آتا ہی کہ جنکی
تقدیر مین ہونا تہا مری نام کی امید

ایسا نہو بلبل چمنِ دہر مین اکدن
پہر خار کو بہی تجہی گلدام کی امید

ای مرگ ادہر آکہ ابہی خاک مین ملجای
ساری ستمِ چرخِ جفا کام کی امید

وہ خاک بہی سنتا نہین میری بیان جسسی
ناحق ہی خفا ہی دلِ ناکام کی امید

کرتا ہون تصور مین صدا ایسی باتین
قاصد کی نہ پروا ہی نہ پیغام کی امید

زیبا نہین پیری مین ہوای گلِ نوخیز
بیجا ہی خزان مین ثمرِ خام کی امید

کیا غم ہی گر اس طرح مین اچہی نہین اشعار
تسلیم کسے سے نہین انعام کی امید

۱۱۵ — ۱۹

ہنس کو بہاتی ہین موتی کبک کو اخگر پسند
یہ مثل سچ ہی جہان مین ہی طبیعت ہر پسند

بوی گل ہی مجکو رکہہ قیدِ تعلق سی معاف
غیر بربادی نہین باغِ جہان مین گہر پسند

سر قبولِ داغ ہی منظور خارِ دشت پا
تو رگِ دستِ جنون کر کاوشِ نشتر پسند

خاک مین ملتی نپایا تن کی صورت شکر ہی
حلقۂ فتراک کو آیا ہمارا سر پسند

بی سبب ہی غیر سی کم حوصلہ کہنا مجہی
یہ تری عادت نہین محبوبِ خو دسر پسند

دیکہکر ہر صبح پہر جاتی ہی شبنم سوی چرخ
اس چمن کی گلزمین آتی نہین [illegible] پسند

سچ تو یون ہی ہمین جا بی نا امیدی بہی نہین
آپکو میرا دلِ پرداغ ہو کیونکر پسند

دیکہکر ہنس دیتی ہین صدقی ہو اپنی بخت کے
اونکو ہی تیر اتر بنا او دلِ مضطر پسند

ایک دن سنگِ درِ کعبہ سی پہوڑون گا اسے
گر نہین آتا تری چوکہٹ کو میرا سر پسند

چشمِ تر بیوجہ آنسو جذب کر لیتی نہین
کیا کری آوارگی اولاد کی مادر پسند

چہوڑ پہلو کو مری جا تجکو راحت ہو جہان
یہ نہین ہوتا بیان تیری دلِ مضطر پسند

بی تکلف خاکسارون کی بستر ہوتی ہی عمر
دیکہہ کب ہی نقشِ پا کو بالش و بستر پسند

کیا کرینگی قتل مجکو گر طبیعت ہی یہی
آج تک آتا نہین اونکو کوئی خنجر پسند

اہلِ رفعت کو نہ کہیا زینتِ ظاہر سی شوق
چرخ کو با اینہمہ ہی نیلگون چادر پسند

کسقدر روشن خلائق ہون کہ بعدِ مرگ بہی
میری مشتِ خاک کو کرتی نہین صرصر پسند

کچہہ خدا کی شان ہی ورنہ کہون تو کیا کہون
یہ دلِ کم حوصلہ کم بخت ہو دلبر پسند

دیکہہ حسنِ سبز کی الفت کہ میری قبر کو
آج تک ہی سبزۂ نوخیز کی چادر پسند

ہم گنہگارونکو بس ہی عذرِ بخشش کے لئی
ایک ہی سجدہ جو ہو جائی دمِ محشر پسند

سنگ کو تسلیم ہاتہ آئی اگر نانِ جوین
یہ وہ نعمت ہی جسی کرتی تہی ہر [illegible] پسند

۱۱۶

نالے دن بھر ہیں رات بھر فریاد
کس قدر ضعف تھا کہ سینے سے
ہو چکے صبح شامِ تنہائے
سنے نصیبوں کی کون سنتا ہے
حشر برپا ہوا زمانے میں
نکل آتے ہیں سنگ گھر سے وہ
وصل کی آرزو بھی فرقت تھی
وقت آخر ہے موت آتی ہے
عشق ہی سے نہیں بہلتا ہے
پھر ملے مجھسے آکے یا نہ ملے
حشر کو بھی نہ لایا خط کا جواب
صفتِ شیشہ ٹکڑے ہو نہ کہیں
دیکھنا عشق کی دو رنگی کو
اُف نکرنے تھی سوزِ غم سے نہ کی

۱۱۵

ہمہ تن بن گیا جگر فریاد
لب تک آئے نہ عمر بھر فریاد
نارسا آہ بے اثر فریاد
کیجیے کس امید پر فریاد
نکلے سر پیٹتی جدھر فریاد
کچھ تو لائی ہی راہ پر فریاد
میں زمیں پہ ہوں عرش پر فریاد
اب نہ جا مجھکو چھوڑ کر فریاد
پھر رہے ہے ادھر ادھر فریاد
دیکھ لوں تجھکو اک نظر فریاد
تیرے غفلت سے نا معتبر فریاد
دل نازک پہ رحم کر فریاد
شورِ خندہ ادھر ادھر فریاد
لوٹی کیا کیا ہے آگ پر فریاد

۱۱۷

دمِ پیری ہے تو کیجیے تسلیم
نالہ کوتاہ مختصر فریاد

۸

ابتو کہتا ہی نہ گھبراؤں گا سن ڈھلنے کی بعد
اُف ہی رے عشق جوشِ مستی واہ ری کیفِ شباب
ہم بھی مشتاقِ مردن ہیں کہ قاتل کی حضور

دم نہ لیگا ای دلِ بیتاب دم بھر کی بعد
چوستی ہیں ہم لبِ ساقی لبِ ساغر کی بعد
شمع کی مانند سر پیدا کرینگی سر کی بعد

رو رہا ہون مین ابہی افسوس مین شکلِ حباب
خانہ ویرانی کہان جائیگی میری گھر کی بعد

خواب مین دیکھی جو افشان رخ ہمی دیکھین گی ضرور
مہر کا ہوتا ہی جلوہ جلوۂ اختر کی بعد

اسقدر تو سخت جانی لطفِ احسان چاہیے
ناز بردارِ گلو ہو تیغ بھی خنجر کی بعد

حاصلِ آتش مزاجی غیر بربادی نہین
مشتِ خاکستر ہی رکہا شعلۂ اخگر کی بعد

بعدِ مردن اعتراضِ عی تسلیم کیا
کیا خلل پیدا ہوی قرآن کو پیغمبر کی بعد

## ردیف دال ہندی ۱۱۸

دو دن جہان مین کی بتِ بدگمان گھمنڈ
آخر کہان شبابِ جوانی کہان گھمنڈ

نکلی چمک کی مہ و مہر مٹ گئی
اپنی کا بہی نہ دیکھ سکا آسمان گھمنڈ

بیکس لحد مین دیکھی کہتی ہین دست و پا
چھوڑا آئی اضطرابِ اجل مین کہان گھمنڈ

سنتی نہین ٹھہر کی مری ایک بات ہے
اللہ اس قدر تجھی عمرِ روان گھمنڈ

وعدہ خلاف یار نی آخر کیا ذلیل
کیا کیا اثر پہ تھی تمھین آہ و فغان گھمنڈ

نازان کمالِ خاص پہ ناحق عوام ہین
یوسف کی حسن پر نکری کاروان گھمنڈ

مانندِ خامہ صفحۂ ہستی پہ جھک کی چل
تسلیم کچھ نہین جو کری نکتہ دان گھمنڈ

## ردیف ذال معجمہ ۱۱۹

اب تو ہی میری گلی کا بُتِ پرفن تعویذ
غم نہین لکھ کی جلایا کری دشمن تعویذ

مر گی آسیب کا ڈر ہی نہ بلا کا دھڑکا
اب تو بیکار ہے ہو نامۂ پرفن تعویذ

پہوٹ نکلی جو دوپٹی سی گہستی شبِ سرخی
دی گیا لطفِ چراغِ تہِ دامن تعویذ

باغ کو جاتی ہو ڈر ہی نظرِ نرگس سے
نرم اکدن ہی نہ دل اوس بُتِ کافر کا ہوا
دیکھکر چرخ مہ و مہر کو کرتا ہی نثار

پہنواے رشکِ چمن غیرتِ گلشن تعویذ
لاکھون رکھی تہِ خاکسترِ گلخن تعویذ
دی رہا ہی تری چھپکلی کا وہ جوبن تعویذ

۱۲۰

جیتی جی سب ہین اثر ہی دمِ مردن تسلیم
نہ عمل کام کچھ آتا ہی نہ جوشن تعویذ

ث

ہای ملانی یہ کیسا لکھا اولٹا تعویذ
بھیجون کیا خط کہ شدہ بغض عداوت کے لئی
دمِ رخصت وہ نشانی کی لیی کہتی ہین
داغ ہر کتا ہی کوئی تفرقہ پڑتا ہی ضرور
آئی وہ دوڑی ہوئی دیکھنی سنکر بیتاب
نی اثر ہی تو نکھہ لین پہرون احباب

غیر سی اور وہ کہل کھیلی جو باندہا تعویذ
خون ہی میری کبوتر کی لکھے گا تعویذ
تم تو تعویذ مرا دو مجھے اپنا تعویذ
غیر کی ہاتھہ سی پھر یار نی پہنا تعویذ
ہو گیا دل کے لیی دل کا تڑپنا تعویذ
کہ مری ساتھ ملی خاک مین میرا تعویذ

۱۲۱

دلِ بیمار کی صحت کی لیی ای تسلیم
نہ مری یار کا نامہ نہ کسیکا تعویذ

۵

دیکھکر حشر مین طومارِ عمل کا کاغذ
حال دل لکھتی ہوئی روئین کچھ ایسا آنکھین
جبتلک خط نہین آتا نہین آتا خط ہی
خطِ جانان جو رکھا داغ یہ سوزش نہ رہی

مین یہ سمجھا کہ مری یار نی بھیجا کاغذ
بہ گیا ہاتہ سی مثلِ کفِ دریا کاغذ
ساد کی جانی دو آئی گا نہ سادا کاغذ
بن گیا مرہم کافور کا پھاہا کاغذ

برہمی کی جو حقیقت لکھی اوسکو تسلیم
سطر بن بل کھانی لگین تا وہین آیا کاغذ

## ردیفِ رای مہملہ

۱۵ | ۱۲۲

چاندنی رہتی ہی شب بھر زیرِ پا بالای سر / ہای مین اور ایک چادر زیرِ پا بالای سر

خار ہای وحشتِ غربت و داغِ سودای جنون / کچھ نہ کچھ رکھتا ہون اکثر زیرِ پا بالای سر

بھاگ کر جاؤن کہان پست و بلندِ دہر سے / ہین زمین و چرخ گھر گھر زیرِ پا بالای سر

کون ہی بالینِ تربت آج سرگرمِ خرام / وجد مین ہے شورِ محشر زیرِ پا بالای سر

بی تکلف کیا بسر ہوتی ہی کنجِ گور مین / خاک بستر خاک چادر زیرِ پا بالای سر

اوڑھ کر آبِ روان کا گرد و پٹا تم چلو / موج زن ہو اک سمندر زیرِ پا بالای سر

پھر اوڑا کر شوخیون سے وہ ستاری تم ملین / کہتی ہین لو دیکھو اختر زیرِ پا بالای سر

جادہ و موجِ ہوا ہی تیری دونون وحشت مین / کر رہی ہین کارِ خنجر زیرِ پا بالای سر

جز خراشِ خار یا خاکِ مذلت قیس کو / اور کیا دیتا مقدر زیرِ پا بالای سر

جیتی جی سب شان ہے مر کر بجای تخت و تاج / خاک رکھتا ہی سکندر زیرِ پا بالای سر

سایہ ہون کیا اوج میرا کیا مری افتادگی / ایک عالم ہی برابر زیرِ پا بالای سر

مردی ہین پامال مشتاقِ نظارہ ہین مسیح / دیکھتا چل او ستمگر زیرِ پا بالای سر

جسم و جان دونون زمین و آسمان کے ہین کنیز / ایک مین رکھتا ہون دو گھر زیرِ پا بالای سر

ہو نہین سکتا کبھی خاصانِ حق کو کچھ حجاب / ایک تہا پیش پیمبر زیرِ پا بالای سر

دعوی تشنہ سی ای تسلیم لکھی یہ غزل
ورنہ مہمل ہے سراسر زیرِ پا بالای سر

۱۵ | ۱۲۳

رو دی وحشت مین ہم وحشت کے سامان دیکھکر / جی بھر آیا خندۂ چاکِ گریبان دیکھکر

یاد آیا مرگ کی تصویرِ خیالی تہا جہان / کھل گئین آنکھین مری خوابِ پریشان دیکھکر

بسملگہ اشتیاقِ شہادت ہوئین یہان قتلگاہ
حوصلہ گستاخ دلِ بیتاب پیکان جگر
چار دیوارِ عناصر کی خرابی کیا کہون
رہتی ہی یعنی نہین مری سینی مین او ظالم دوسار
صدقی اپنی بیکسی کی اب تو کوی یار مین
بند رکہتا ہون مین آنکہین اپنی پیرہن
ہوگئی ثابت وہ رنگی گلشنِ ایجاد کی
شکوۂ صیاد کیا لکہا تہا یہ تقدیر مین
حسرت آیا صراحگانِ بادہ مین کہان
اوٹہی دل کی ساتہ تیری آرزو بہی جل بجہا کے
کسقدر آنکہین بہرا تہا لطفِ ایذا دوستی
خشک گل افسردہ سبزہ شمع حُبِ بالین اوداس

جوش کہاتا ہی لہو شمشیرِ عریان دیکہکر
گور پر پہیری قدم رکہنا مرسجان دیکہکر
اولٹی پاؤن پہر گئی عمرِ گریزان دیکہکر
کچہہ تو ہو کی دل کو تسکین شکلِ پیکان دیکہکر
بارہا مجکو بلا ہیستا ہی رسان دیکہکر
دیکہون کیا شکلِ فرشتہ حسنِ جانان دیکہکر
گل کو خندان دیکہکر شبنم کو گریان دیکہکر
ہمقفس اک روز دیکہین گی گلستان دیکہکر
حجت ای واعظ کیا کر ہمسی قرآن دیکہکر
پہونکنا سینہ وسا ای داغِ پنہان دیکہکر
زخم خون رونی لگی خالی نمکدان دیکہکر
جی بہر آیا عالم گورِ غریبان دیکہکر

۱۲

یار آیا قہقہی دن بہر رہی تسلیم آج
صبحدم اوٹہی تہی کسکا روی خندان دیکہکر

۱۹

رہی کنارِ تمنا مین وہ صدا کیونکر
یہ ضعف ہی کہ نہین ضعف تک اوٹہا سکتا
او نہین تو عار تہی خونین دلون سی حسرت سی
نہ موت آئی ہی ظالم نہ جان جاتی ہی
لارہا ہی مجہی خاک مین کسی کا سکوت

ہجومِ شوق ہون یار کی قبا کیونکر
زبان پر آئی مری حرفِ مدعا کیونکر
پہونچ گئی کفِ گلرنگ تک حنا کیونکر
بٹہاؤن دل پہ تری سکۂ وفا کیونکر
بلند ہو لبِ فریاد کی صدا کیونکر

یہی سہی کہ مین روتا ہون آپ ہی لیکن
تو اس قدر دل مایوس پر جفا کیونکر

نہ آرزوی عدو ہون نہ اپنی محرومی
جگہہ کرون دل کافر مین ای خدا کیونکر

عبث ہی تہمت احسان بت ستمگر پر
نہین رہا جو مجہی داغ دل لیا کیونکر

حیا سی لب کو اجازت تہی تبسم کے
عجب ہے وصل مین وہ شوخ کہل گیا کیونکر

مری اجل سبب ماتم عدو تو نہین
ابہی سی خاتمہ بالخیر ہو گیا کیونکر

یہ ضعف ہی کہ رگ تار بستر غم ہون
گرائی ہی تو مجہی پائی کی قضا کیونکر

جنون کی پردہ دری سے اسی ہی نفرت ہے
نکل سکی مری زنجیر سی صدا کیونکر

دم ستم ہی سے اے فلک عجب ہے مجہے
کہ بہول کر تجہی پہر یاد آگیا کیونکر

وہ کہتی ہین گلہ ضعف سنکی صورت دیکہہ
اگر یہ سچ ہی تو پہر رنگ رخ اوڑا کیونکر

عجب ہے کہینچے مصور نی کس طرح تصویر
کہ شوخیون سے تو اک رنگ پر رہا کیونکر

بتون کی ناز اوٹہانا جنہین تہا کوہ گران
سبک ہوا وہ نہین سنگ لحد بہلا کیونکر

مٹائی سی نہین مٹتی ہین پیچ قسمت کے
شکن کو شانہ کری زلف سی جدا کیونکر

جو خط کو لی ہی گیا نامہ بر پڑہے عدو
مٹائی گا مری تقدیر کا لکہا کیونکر

ہنوز دیر کی جانب نہین پہری تسلیم
عجب ہے کعبے مین حضرت کا جی لگا کیونکر

۱۱۵ — ۲۲

تیغ ابرو کو بنالیتی ہین ایجان کیونکر
دیکہہ مرجاتی ہین ہم بے سر و سامان کیونکر

داغ ناکامی تقدیر سی تنگ آئی تہے
دیکہتی پہر کی مجہی عمر گریزان کیونکر

مین تو خوگر ہون تماشای رخ گلگون کا
مجکو بہلائی بہار چمنستان کیونکر

عجب آتا ہی مجہی تنگی دل پر کیا کیا
کہ رہی ہین سدا سیکڑون ارمان کیونکر

صبح تک آوے گی مانا مگر اے جان جہان
جیتی رہی گی مجہی شامِ شبِ ہجران کیونکر

آج کیا آپ نے جاتے ہوے دنیا دیکہے
اس طرف شوق لی آیا تمہین ایجان کیونکر

دلِ وحشی کو تسلی تری گیسو کیا دین
وجہ تسکین ہو پریشان کو پریشان کیونکر

تم تو سفاک نہین تہی مگر اے جان ہر سو
روزہ و چار بنی گنجِ شہیدان کیونکر

وہ ادا کیا ہی کہ بنجاتی ہین کافر دیندار
ہان نہ دیکہین تو او دشمنِ ایمان کیونکر

مجکو حسرت ہی کہ بیدادِ فلک سی اب تک
رہ گئی گل چمنِ دہر مین خندان کیونکر

لاکہہ نی پر ہین تو آزاد تو کردی صیاد
دیکہہ اوڑ جاتی ہین دیوارِ گلستان کیونکر

وصل مین شرمِ وفا خاک نکلنی دیتے
چہوڑ جاتے مجہی تنہا مری ارمان کیونکر

ضعف سے دستِ جنونکو مری جنبش دشوار
آئی پا بوسیِ دامن کو گریبان کیونکر

مرگیا دن سے پشیمانِ تمنا صد شکر
طعنے سنتا تری شامِ شبِ ہجران کیونکر

بخلِ گردون سے عجب ہے کہ مری سینے مین
رہ گئی قاتلِ بیرحم کی پیکان کیونکر

ساتہ غربت مین رہی آگی وطن مین ایدل
مین کفِ پا سے چنون خارِ مغیلان کیونکر

مین تو مر جاؤن مگر خوفِ عدو ہی جو یہی
آپ آئین گے سرِ گورِ غریبان کیونکر

کہتی ہین پاس بٹہا کر مجہی رونی کی لیے
اوٹہتی ہین دیدہ پر آب سے طوفان کیونکر

تو نکلتا ہون مین زنجیر کی بنکر فریاد
روک رکہتا ہی بہلا دیکہون تو دربان کیونکر

لاکہہ چاہا شبِ فرقت مین نہ آئی کیا تہا
آج اے مرگ ملی فرصتِ احسان کیونکر

دلِ ہی پہلو مین نہین کہتی ہر رنگ تصویر
داغ دی گی ہمین ناکامیِ ارمان کیونکر

۱۱۶

توڑ کر پاے طلب بیٹہی ہین گہر مین تسلیم
اب پہرائی گی ہمین گردشِ دوران کیونکر

۱۱۸

یہی رُوتا ہی دل مین دل سمجھکر | مٹایا مجھکو بیحاصل سمجھکر
نقاب اولٹی ہی اوس خورشید رو نی | اوبھر جاتا مہ کامل سمجھکر
وہ مطلب تہا مجھی کلکِ قضا نی | نہ لکھا پھر کبھی مشکل سمجھکر
یہ تلچھٹ اور یہ ہم قدرت خدا کی | ذرا اوساقیِ محفل سمجھکر
ہر اک ذرّہ ہی چشمِ قیس لیلی | اوٹھانا پردہ محمل سمجھکر
سزاوارِ ادب ہی کوے قاتل | اوڑانا خاک او بسمل سمجھکر
تڑپتے دیکھتا ہون جب کوئی شی | اوٹھا لیتا ہون اپنا دل سمجھکر
ہنسے گی زخم اوچھے ہان خبردار | لگانا ہاتھ او قاتل سمجھکر
کسی سے تہی یادِ محشر بیخودی مین | ہم آئے تہی تری محفل سمجھکر
کوئی ٹوٹا ہوا شیشہ جو دیکھا | بہت رویا مین اپنا دل سمجھکر
یمین واماندہ نہین ہون مانعِ طول | مگر او دورےِ منزل سمجھکر
دہن وہ رازِ قدرت ہے کہ چپ ہون | کبھی آسان کبھی مشکل سمجھکر
مین اس وضعِ گدایانہ کی صدقی | بلا لیتے ہین وہ سائل سمجھکر
بھلا تو اور راہ اونکی مہربانی | کیا کر آرزو ای دل سمجھکر
حسینانِ جہان کرتی ہین توقیر | تمہارا عاشقِ بیدل سمجھکر
نکالا یار نے صحبت سے اپنے | مجھے بیگانۂ محفل سمجھکر
دکھاتی ہی تمنا دل کو کیا کیا | تمہارا وعدۂ باطل سمجھکر

۱۱۷ کہان تک کروٹین بدلی گا تسلیم
قضا کو آپ سی غافل سمجھکر ۱۲

دی گئی کیفیتیں مستی ہیں تو ہا ٹوٹ کے
خوب سا میکدی میں اے مینا ٹوٹ کر

چوتھی مستی مین کہا کیا ہم لب یکون یار
کاش بنستا دل ہمارا جام صہبا ٹوٹ کے

وصل کی شب پاؤن جب چھوتا ہون کہتی ہین وہ
خشک ہو جائی ترا دست تمنا ٹوٹ کر

سلسلہ بنتی بگڑنی کا لگا ہی دم کی ساتھ
دیکھیی اب کیا بنی تیرا سہارا ٹوٹ کر

اوج کیا پائی جسی قسمت ملا دی خاک مین
غیر ممکن ہے کہ پھر تارا ہو تارا ٹوٹ کر

تفرقہ تقدیر کا رکھتا نہین سامان وصل
شاخ تر سی کب ملا ہی خشک پتا ٹوٹ کے

یہ خلش ہر دم دل مجروح بی باعث نہین
رہ گیا ہوگا کوئی پیکان کسی جا ٹوٹ کے

دیکھنا اعجاز ساقی آملا رندون مین آج
صوفیون سی زاہد پابند تقوی ٹوٹ کے

نیستی ہستی کا جھگڑا حشر تک مٹتا نہین
بن گیا دریا حباب آب دریا ٹوٹ کر

کیا ادا کی شرط ہمراہی رفیق دشت نے
رہ گئی تلوون مین نوک خار صحرا ٹوٹ کر

کم ہی ہونی پر عدو ہی ذل و کھانی کو بہت
معرکی مین تیر بنجا تا ہی نیزا ٹوٹ کر

جب کمر کی مین صفت لکھنی لگا پھر قلم
گر پڑی آگی مری کچھ بال عنقا ٹوٹ کے

راہ دکھلاتا ہی کسکی وقت آخر انتظار
آنکھ مین ٹھہرا ہوا ہی دم ہمارا ٹوٹ کے

۱۱۹

قہر ہو گی ٹھیس ای تسلیم اکدن آہ کی
آنکھ سے بہ جای گا دل کا پھپھولا ٹوٹ کے

۹

ایک ہنگامہ ہی برپا روز و شب جانباز پر
خاک ڈالی ہی ہو فا خون شہید ناز پر

چھیڑنی سی درد بیتابی کی کرتا ہون فغان
دم نکلتا ہی مرا مانند نی دمساز پر

الفت چشم سخنگو بت بنائی گی مجھے
سرمہ چھڑکی گی خموشی آہ کی آواز پر

کھلی ہر افسانہ گو سی حال رسوا کر دیا
خون میرے بیر بلنے کا مری ہمراز پر

گدگدائی کیون کفِ پا آپکی وقتِ خرام
چشمِ عاشق کیا کبھی تھی فرشِ پا انداز پر

بلبلِ تصویر ہون صیاد کیون ہی بدگمان
کب مجھی قسمت نی بخشی قابلِ پرواز پر

باغ کا جوبن کھاتی ہی حنا وقتِ خرام
پھول جھڑتی ہین قدم سی فرشِ پا انداز پر

دو طرف خونِ تمنا ہوگا ثابت حشر مین
کچھ مری بختِ سیہ پر کچھ تمھاری ناز پر

۱۱۹ کردیا تسلیم نی اس مہوش کو بدگمان
پھٹ پڑی اک دن الٰہی آسمان غماز پر ۱۲۰

جلی کیونکر نہ جی میرا دلِ ناکام و مضطر پر
کہ رکھتا ہی امیدِ وصل ایسی اس مقدر پر

اثر آتش مزاجی کا بسِ مردن ہی باقی ہے
مرا افسانہ لکھنا چاہیی بالِ سمندر پر

سرشکِ آتشین کب چشمِ تر سی تا مژہ آئی
کیا ہی سوزشِ دل نی چراغانِ حوضِ کوثر پر

فنا مشتاق ہون ایسا کہ مجکو عہدِ طفلی مین
کفن کا بسترا ہوگا ہوا دامانِ مادر پر

رولاتی ہی فلک کو بھیگنا ہی اپنی آتون کو
ہجومِ قطرۂ شبنم نہین پھولونکی چادر پر

تصور کر نہین سکتا کہ کیا ہون ضبط کاہش سے
خیالِ ناتوانی بھی گران ہی جسمِ لاغر پر

تمھاری مہر مہری پر لہو روئیگا خنجر بھی
کہ خونِ گرم اپنا جم رہا ہی چشمِ جوہر پر

کیا اظہارِ بیتابی مرا کس بیزبانی سی
کبوتر دیر تک لوٹا زمینِ کوی دلبر پر

جنون مین سی گئی ہمت نہ مجھ وحشی کی خلقت سے
لٹاتا ہون متاعِ آبلہ ہر خار کی سر پر

کہان بیم و رجا مین ہے نگاہِ شوق کو فرصت
کبھی ہی چشمِ دربان پر کبھی ہی روزنِ در پر

پیامِ مرگ عاشق یا وہ سامانِ قیامت تھا
ہزارون مر گئی زاہد تری اللہ اکبر پر

ہمیشہ زخمِ دل تیغِ جفا سی چاک کرتا ہون
دو پیکر کا یقین کیونکر نہو طالع کی اختر پر

وہ مجنون ہون کہ فیضِ گریہ سے مژگان سری آخر
ہزارون پڑ گئی چھالی زبانِ تیزِ نشتر پر

وہی ہتک ہے آداب اسیری لگی کہ مضطر ہون
نکل سکتی نہین چاک قفس سے میری باہر پر

لکھون کیا سوزش دلکی مضامین خوف آتا ہی
گرادیگا یہ شعلہ برق بازوی کبوتر پر

یہانتک سر جھکا ہی انتہای کیف مستی مین
گمان ہی خط پیشانی کا مجکو خط ساغر پر

۱۲۰

بلا سی گر نہ سمجھی پایۂ فکر رسا جاہل
مر اسکہ ہی ای تسلیم طبع اہل جوہر پر

۱۷

حشر تک مارے پھری بوی گل تر ہوکر
آپ مین آئی نہ ہم آپ سی باہر ہوکر

لطف ساقی سبب قتل ہوا فرقت مین
اوتری می حلق سی آب دم خنجر ہوکر

عہد طفلی کی مری لطف قضا سی پائی
قبر نی مجکو لیا دامن مادر ہوکر

پھر وہی دلکو ہوا اشتغلہ بیتابی
کون گذرا مری پہلو کی برابر ہوکر

بی تری خاک ہوا لالۂ گلشن دیکھون
داغ دیتا ہی مجھی صورت اخگر ہوکر

کشش حسن سے کھچتا ہی تن زار مرا
بنگیا تار نظر ضعف سی لاغر ہوکر

قتل کرتا ہی شب وصل [illegible] کروٹ لیتا
مجھسی پہچان نہ پھرا آج مقدر ہوکر

حیف کی جا ہی کہ ہوتی ہی [illegible] شب
درد پہلو مین ہماری ہی دلبر ہوکر

چشم میگون کی نظارے [illegible]
پھر گئین بزم مین آنکھین تری ساغر ہوکر

شوکت فرق [illegible] آبلہ پائی سی بڑہا ہی
جلوہ گر ہین سر ہر خار پہ افسر ہوکر

دیکھنا روز جزا دامن قاتل ہمدم
رنگ لائیگا مری خون کا محضر ہوکر

مرتی دم تک ادب قاتل [illegible]
پھر پابوس جھکا تن سی جدا سر ہوکر

مل گئی خاک مین [illegible]
ہمسی بدلا ہی زمانہ تری تیور ہوکر

آب انگور مین کیا [illegible] قاتل
خون رنگ زخم سی نکلا می احمر ہوکر

گر ملادی گی مجھی خاک مین تیری رفتار
اوٹھون گا حشر کی دن فتنۂ محشر ہوکر

زاہدا دیکھہ ذرا پیرِ مغان کی اعجاز
خندہ زن شیشہ ہی کیا کیا تن بسیر ہوکر

گرہی جوششِ گریہ ہی تو بیشک تسلیم
سیلِ اشک آج بہی گا مری سر پر ہوکر

١٢١ ردیف ڑای ہندی ٩

عشق کسکا کیسے چاہت افترا بہتان چھوڑ
دم پہ بالصبح بن ہنسی جا خدارا جان چھوڑ

بت پرستی اور ہین اہلِ خدا کا خوف کر
کافرون کی کہنی سنتی ہنسی تو ایمان چھوڑ

پھینک اسبابِ جہان آزاد ہوکر بیٹھہ رہ
چھوڑنی ہی بیشتر سامان کی سامان چھوڑ

چاہتا ہی گر حیاتِ خضر مرجانی کی بعد
میفروشون کی نہ جلیتی جی کبہی دوکان چھوڑ

مرگیا عاشق ترا اک ہفتہ تو او خودپسند
کنگھی چوٹی سر سہی جڑی منہدی پان چھوڑ

جو فقیری مین مزا ہی بادشاہی مین کہان
بیٹھہ چل کر دشت مین قصرِ رفیع الشان چھوڑ

ایکدن خجر ہی کی بجائی گا ایدل آنکھہ سی
دیکھہ مین کہتا ہون اوس نگہہ اک کا دہیان چھوڑ

کچھہ تو خالی دل کو رکھہ ناکامیونسی ای فلک
حوصلہ کوئی تو نکلی کوئی تو ارمان چھوڑ

سختِ دل ہین شعر بھی تسلیم جا بیجا غلط
یادگارِ زندگی تو دہر مین دیوان چھوڑ

١٢٢ ٨

پھینک تسبیح کو ای شیخ نہ زنار کو توڑ
ہو سکی تجہسی تو اپنی بتِ پندار کو توڑ

سخت جان ہون نہین کٹنی کا گلا او قاتل
کہنی سنتی ہی سہی قیبون کی نہ تلوار کو توڑ

محتسب خیر سہی ماہِ رمضان کٹنی دی
اور دس روز نہ پیمانۂ میخوار کو توڑ

رحم کر زحمتِ مہمانِ قفس ہی صیاد
قصد سی ناحق نہ پرِ مرغِ گرفتار کو توڑ

ماںگتا ہی لبِ شیریں کا جو بوسہ دیجی
وقتِ آخر نہ ستمگر دلِ بیمار کو توڑ

جب میں سبعِ دوازدہ ٹکراتا ہوں سر کہتی ہیں
جا مری گھر سے نہ خشتِ در و دیوار کو توڑ

دونوں آماج ہیں اون ناوکِ قاتل تیری
توڑ تو سینے کو چاہی دلِ افگار کو توڑ

پھر نہ توڑیگا خرابات کی خُم اے تسلیم
ایکدن جبکہ زاہدِ مکّار کو توڑ

۱۲۳ ردیف زای معجمہ ۲۰

پیر ہوں پر ہی جوانِ ذوقِ غزلخوانی ہنوز
لطف دیتی ہی مجھی میری سخن دانی ہنوز

پردۂ وحشت کفن سے بھی نہ ممکن ہو سکا
دے رہی ہی مجھکو طعنے چاکِ دامانی ہنوز

چھوڑ کر مقتل کہاں جاتا ہی قاتل دیکھہ تو
کہہ رہا ہی کچھہ سکوتِ چشمِ قربانی ہنوز

دیکھکر کس گلکو نکلی ہی چمن میں تن سے جان
صورتِ نرگس وہی باقی ہی حیرانی ہنوز

دو ہی دن میں پست پڑی ہوا پر فن شکوہ ہی
دیتی ہی ساتھ میرا خانہ ویرانی ہنوز

کیا کہوں میں سرنگوں کیوں تیشۂ فرہاد ہی
طعنہ بیداد دیتی ہی پشیمانی ہنوز

جب کہا مرتی ہیں بولی اور بھی کچھہ کم کہو
اختصارِ مدعا کہتا ہی طولانی ہنوز

صدقی اشعقِ جفا کی قتلِ عالم ہو چکا
تشنۂ خوں ہی تری تیغِ صفاہانی ہنوز

وقتِ پیری بھی نہیں سیلابِ گریہ میں کمی
کشتیِ عمرِ رواں ہی اپنی طوفانی ہنوز

مرکی بھی تن ہیں ہا دلب میں عینِ حبابِ سرشک
وای قسمت کر رہی ہیں ہم لہو پانی ہنوز

کیا کہوں کیا سجدہ ہای بت سے بر آئی مراد
کچھہ نہیں حاصل مجھی جز داغِ پیشانی ہنوز

بوی گل ہوں گل کی بھی لوثِ نظر سے پاک ہوں
پردہ پوشِ بیکسی ہی میری عریانی ہنوز

گو ہوئی اقرار لیکن شاد کیا ہوں میں حزیں
بات مطلب کی کوئی اوسنی نہیں مانی ہنوز

حاجتِ شمعِ لحد مجھہ تیرہ قسمت کو نہیں
شعلہ افشاں ہی چراغِ داغِ پنہانی ہنوز

آج تک محرومیِ قسمت سے ہین داغ داغ — مانعِ مطلب ہے اونکی پاکدامانی ہنوز
منہ تو ہنوائی کریگا مجھسی وحشت نالہ کیا — اُف سے ہی واقف نہین قیسِ بیابانی ہنوز
بی سبب لیتی نہین عہدِ وفا کی تم قسم — بدگمان ہو کچھ شہیدِ ناز سے جانی ہنوز
واہ ری تاثیرِ وحشت پھینک کے بھاگا قلم — کھینچنے پایا تھا نقشہ مرا ملنے ہنوز
خاک ہی ہو کر خیالِ زلف سے ہم ہی رہی — جمع رکھتا ہون مین اسبابِ پریشانی ہنوز

١٢٣

اوسکی بزمِ خاص تک تسلیم پونہچون کسطرح
مجکو تو آتا نہین آدابِ دربانی ہنوز

٢٢

لو بدگمان ہی یار کا تیرِ نظر ہنوز — سینے مین ڈھونڈتا ہی ہماری جگر ہنوز
اللہ ری شوقِ دیدِ گلستان کہ بعدِ ذبح — جاتی ہین اوڑکی سوئی چمن بال و پر ہنوز
گو خشک ہو گیا ہی مگر خون ہی مری — جوبن ہی ہی وفالبِ سوفار پر ہنوز
کیون کھینچتا ہی مجھسی وہ دل کی لگی ہوئی — پیکان ترا ہے تشنۂ خونِ جگر ہنوز
سر پھوڑنے کا بعدِ فنا بھی خیال ہے — دو چار خشت رکھتی ہین ہم زیرِ سر ہنوز
ظلمت لحد کی دیکھکے آتا ہی یہ خیال — شاید نہین ہوئی شبِ فرقت سحر ہنوز
بعدِ فنا بھی کم نہوا انتظارِ یار — آنکھین لگی ہوئی ہین مری سوئی در ہنوز
محشر بھی ہو چکا ہی ولیکن تہِ مزار — ہین کہہ رہا ہون بیخبری سی خبر ہنوز
گوشہ‌ٔ دل ہر پھوٹ بھی ہم مگر تجھے — رونی کی آرزو ہی وہی چشمِ تر ہنوز
اللہ ری ضعف چھٹ گئی نفس سے قفس کے پاس — بیٹھی ہوئی ہی بلبلِ بی بال و پر ہنوز
مرکے بھی حسرتون کی ہی کچھ ہجوم مین — برپا ہی ایک حشر مری جان پر ہنوز
چلتی ہین کمسنی مین اکڑ سے کہان کی بل — زلفِ دراز آئی نہین تا کمر ہنوز

صدقے ہین ہچکی مرگ کی کیا کیا خیال ہین
سیتا ہی بخیہ گر مری زخم جگر ہنوز

قسمت کہان سی لائی تھی جاتا ہون اب کہان
انکی خبر نہین مجھی مثل شرر ہنوز

ہر چند وہ نہ آئینگے لیکن ازل سے ہی
بیٹھی ہین فرش راہ کیی چشم تر ہنوز

ہنگام مرگ بھی نہین کھلتا پیام یار
ترسا رہا ہی مجکو مرا نامہ بر ہنوز

مہمان تھا رات کون کہ عکس جمال سی
جوبن ہی ہمنشین در و دیوار پر ہنوز

پونہچا نہین ہے رونی کا حال آج تک یار نی
باقی ہی آب اشک کو ہونا گہر ہنوز

وہ مین تغافل ہین بخت کی نالہ کا ہیوی نصیب حیف
سمجھی ہوئی ہین عشق کو ہم بی اثر ہنوز

شرط وفا کا پاس ہی مجبور کیا کرے
لپٹا ہوا ہی سینی سی داغ جگر ہنوز

دل کی وقت مرگ بھی لیتا نہین خبر
بھولا ہوا ہی مجکو مرا ہمسفر ہنوز

| ۱۳۵ | وعدہ خلاف یار سی صلحت کہان نصیب<br>تسلیم اوسکے ہی وہی شام و سحر ہنوز | ے |
|---|---|---|

کیا کیا زمین سی ہین گلہ آسمان ہنوز
زیر کفن بھی ہلتی ہی منہ مین زبان ہنوز

دل کی لگی ہوئی نہ بجھی بعد مرگ بھی
اوٹھتا ہی گاہ گاہ لحد سی دھوان ہنوز

چلتا ہی میری گور پہ دامن اوٹھا کی یار
حسرت زدون کی خاک سی ہی بدگمان ہنوز

ہر چند مثل نے ہون جگر سوختہ مگر
باقی ہی دل مین حسرت آہ و فغان ہنوز

پونہچا عدم کو قافلہ نقش قدم کی طرح
ہم مل رہی ہین خاک مین بیٹھی یہان ہنوز

گو مل گیا ہون خاک مین لیکن سمجھ کی خاک
رکھتا ہی مجھسی دور قدم آسمان ہنوز

| ۱۳۶ | تسلیم کہو رہتے ہین کوئی حسین ہو<br>گو پیر ہین مگر ہی طبیعت جوان ہنوز | ۱۳ |
|---|---|---|

## ردیف سین

ہٹ نگر دستِ جنون اب کیا ہی پیرہن کے پاس
دیکھیو اب کے گریبان آ پہنچا دامن کی پاس

خود بخود گردن کبھی جاتی ہی کچھ کھلتا نہین
سحر ہی یا افسون آ گیا ہی خنجر آہن کے پاس

خاک تو پونچھی کی اوڑ کر دامنِ گل تک کبھی
بلبلِ بیکس کی گلچین دفن کر گلشن کی پاس

آتشِ سوزِ جنون کی شعلہ افشانی نہ پوچھ
آتی آتی طوق تک شعلہ ہو گیا گردن کی پاس

مر گئی ہی خالی نہو گا پہلوِ تربت مرا
بیکسی رو یا کرے گی بیٹھکر مدفن کے پاس

رشک آتا ہی کہ بخلوت ہو من سے آپ سے
اور ہم پیدا کرین سینہ گھڑی دامن کے پاس

رو رہے ہین مسی مل لب دلبر کے نہین
دیکھیں ہین غم لو ٹھاکر ایک دن گلشن کے پاس

دید کی وسعت نگاہِ شوق کو ملتی نہین
جھانکتا ہی کون شوخِ برقِ حسن روزن کے پاس

حسن کے گرمی ہی پانی پانی ہو کر بہہ گیا
آئینہ آیا جب اوسکی عارضِ روشن کے پاس

بے غرض کی دوستی ہتی ہی نادار ہین سے
رشتہ لپٹا ہی نہین ہرچند کچھ سوزن کے پاس

عاشقِ بالا ہی چورون سے نہین بچتی خطر
جاگتا ہی ماہِ تابان رات بھر خرمن کے پاس

دوستون کا قحط ہی تسکینِ دل کی واسطی
بیٹھتا و ٹھتے ہین جا کر گھڑی دشمن کے پاس

حسنِ افزون کا پردہ پردہ کر سکتا نہین
نور چھن آتا ہی جب آتے ہو تم چلمن کے پاس

کیا پتا تسلیم اپنا گر ہے سر بار ہا
دہوپ ہین ہم کو ملین گی رات کو گلشن کے پاس

حشر میں کھتا ہی جو قصرِ دنیا کی ہوس
مر گئی ہین باقی ہی اب تک دنیا کی ہوس

زندگی بھر ساتھ تھی مرتی ہی سب رخصت ہوئی
ولولی حسرت تمنا جوشش بیجا کے ہوس

بیدم تھی یا بی سبھی وقتِ اجل کی کیا کہون
لیگئے وارث متاع و مال و کیا کی ہوس

کس مصیبت سے چھٹا ہی مرگی پیچھا اور تجھے
حشر مین جینے کی پھر ہی اوسِ تن جاں کی ہوس

جسقدر بڑھتا ہی پائے جستجو بڑھتا ہی تیز
کم نہین ہوتی کسی صورت سے دریا کی ہوس

خوش ہوعن مین تصویر کی مانند یون ہین نا امید
ان نصیبون پر ندی یارب تمنا کی ہوس

آپ ہی کہتی منائین عمر بھر کس کو ہم
بخت برگشتہ کشیدہ آرزو شاکی ہوس

آبلی پائون کی ٹوٹی دل مین چھالے پڑ گئی
داغ دیتی نکلی گویا خارِ صحرا کی ہوس

کیا حقیقت ایک سوزن کی مگر اسپر بھی آہ
لگ گئی ساتھ اپنی گردون پر مسیحا کی ہوس

جب سے سن پایا ہی تو قیدِ مکان سے پاک ہے
اب کسی کی تمنا ہی نہ رکہ جا کی ہوس

۱۲۸ | جس طرف پھیر پھری تسلیم محبوبی ہی ہم
زندگی بھر گل کا پتلا وا سے بہا کی ہوس | ۹

تا گلو آنی دی ہٹ جائی ستم گر کی پیاس
میرے زخم پر سہی قاتل اگر خنجر کی پیاس

کیون تا ہل اسقدر ساقی چھلکا پیمانۂ مئی
تر زبان مین ہون بجھی کچھ لبِ ساغر کی پیاس

گر ہی بخلِ فلک سے ہو چکی سیراب گل
نام کو اک قطرۂ شبنم ہی اوس دن بھر کی پیاس

تیر کہاتی ہین گہڑی ہی مقتل مین قاتل کی حضور
آبِ پیکان سی بجھاتی ہین دلِ مضطر کی پیاس

باصفا ظاہر کی فیضِ باطنی سی پاک ہین
کیا بجھا سکتا ہی کوئی آب سے گوہر کی پیاس

ہوتی ہین ظالم شریکِ حالِ موذی دہر مین
دیکھ شبنم سی بجھاتا ہی فلک اژدر کی پیاس

ہم بھی مشتاقِ شہادت ہین عدو بھی دیکھیے
کسکی خون سے آج بجھتی ہی تیری خنجر کی پیاس

جو مزا مرنی مین ہی لطف جینی مین کہان
آبِ حیوان سی بھی ناکام اسکندر کی پیاس

۱۲۹ | کہاتی پیتی یاد کرنا چاہیے تسلیم رو
بھوک پیغمبر کی آلِ ساقیِ کوثر کی پیاس | ۱۱

## ردیف شین معجمہ

جیتی مرتی سب نے کی تیری تمکین کی پرورش — آسمان کی مہربانی تھی زمین کی پرورش

سایۂ دامانِ مادر بن گیا قسمت سے داغ — ورنہ مشکل تھی دلِ اندوہگین کی پرورش

لاکھ ایذا ہی مگر وہم بھر نہین کرتا جدا — دل ہی ہی منظور تیرِ دلنشین کے پرورش

سب سے پہلے نزع مین آکر خبر لی یاس نے — مجکو بھولی گی نہ وقتِ واپسین کے پرورش

مین کبھی قابل نہین کی ہی گر دل مین جگہہ — یہ فقط ہی تیری چشمِ سرمگین کے پرورش

اوسکی زلفونکو بناکر ہاتہ جیتی ہی اوٹھا — زہر افعی جانِ مارِ عنبرین کی پرورش

ایک عالم پر نگاہ ونکے جو تن گیتی فروز — مہر و مہ نے پائی ہی تیری جبین کی پرورش

کیا کہون کیون اسقدر ملتی ہین مضمون بلند — یہ کہہ مری تقدیر کیہہ روح الامین کے پرورش

زخم اوچھی دیکھکر برسون لہو روونگا مین — ایک آفت ہوگی دستِ نازنین کی پرورش

داغ ہی پہلوی مہ مین دل کنارِ داغ مین — ہمنشین کرتا ہی کیا کیا ہمنشین سے پرورش

۱۳۱ — گر کہین سے نقص دیوان کو تو ای تسلیم جان / عیب جو کی قدردانی نکتہ چین کے پرورش — ۱۲

بت ہو نہین کہتی کو ہی مجکو مین سے خواہش — ورنہ حاجت ہی زبان کی نہ سخن کی خواہش

چھپ کی صیاد سی گلشن کو بچا ای بلبل — دیکھ پھر دام مین لائی نہ چمن کی خواہش

شکلِ تصویرِ خیالی ہون جہان مین بیرنگ — نہ لحد کی مجھی پروا نہ کفن کی خواہش

چارہ گر تو نہ مداوا مین کمی کر آگے — جو لکھا بخت کا جو چرخ کہن کی خواہش

پرتوِ عارضِ جانانہ سی روشن ہی مکان — کیا کرون وصل کی شب شمع لگن کی خواہش

شکر ہی مرتی ہم وقتِ جفا سی پہلے — مل گئی خاک مین [illegible] کی خواہش

بوی گل مجکو بنایا ہی مقدر نی مری
پیرہن کی نہ تمنا نہ بدن کی خواہش

صفت گرہ ہون یکسان ہی مجہی رنج و نشاط
نہ کبھی شکوۂ غربت نہ وطن کی خواہش

کیا پڑی ہی جو اوٹہاؤن مین ستم گردون کے
نوجوانی مین کیے من داغِ کہن کی خواہش

عمر ہونی تھی اگر کنج قفس مین آخر
اتنی کیون دی ہی مرے اللہ چمن کی خواہش

دل مرا ذرۂ صد پارہ کا اک ٹکڑا ہی
اِسمین کیا خوش ہی انہی وہ محن کی خواہش

اک بن جائینگے کیا خاک لکھین ہم تسلیم
خط مین اونکو جگر سوختہ تن کی خواہش

١٣١

## ردیف صاد مهمله

١٥

دیکھی خنجر مٹائی آج کسکی دل کی حرص
نہ وہ پھری حرصِ قاتل ہٹ پہری بسمل کی حرص

پُر ہی اپنی ہستی سی دم کی گنجائش نہین
کیا کری پیدا حباب آب بی پا دل کی حرص

شمع اگر شام سی جلتی ہی گیا کیا صبح تک
کسقدر رکھتی ہی لب مین گرمیِ محفل کی حرص

دم نہ بھر الفت مین ناحق وے نہ مانندِ حباب
بی نشان کیونگی تجکو دعوی باطل کی حرص

کہل گئے منہ اہلِ طمع کا بند پھر ہوتا نہین
دیکھہ تو پھر کر وہان کاسۂ سائل کی حرص

رات دن راہِ طلب مین مثلِ دریا ہون رواں
خواب کی خواہش نہ آرام بہر منزل کی حرص

کوئی ساعت لطف بر ہم سی نہین ہوتا جدا
اُف ری تیرا شوق بلبل شائیدل کی حرص

روز و شب پھرتا ہی کاسہ لی کی مہر و ماہ کا
کسقدر ہی اوج پر اس چرخِ تیرہ دل کی حرص

آپ دیکھی دو لیلیِ قیس ترسی دید کو
خاک مین ملجای ایسی پردۂ محمل کی حرص

وہ لبِ جان بخش کا بوسہ ندین گی عمر بہر
ساتھ میرے جای گی اس مطلبِ مشکل کی حرص

عاقبت سے کیون نہو تر دامن دنیا کو یاس
کیا کری طوفان مین ناتوان ساحل کی حرص

آمد و شد دیر و کعبہ کی دلِ گمراہ چھوڑ
باز رکھی گی خدا سے خارج و داخل کی حرص

ہو گیا روشن بڑھ گئی ہی چراغِ صبح کے
مرتی دم کیا کیا چمکتی ہی دلِ غافل کی حرص

نی تردد راحتِ منزل نہیں ہوتی نصیب
داغِ دل بنجاتی ہی انجام کو کاہل کی حرص

توڑ کر پای طلب تسلیم بیٹھوں کسطرح
روز و شب بہکا رہی ہی اسکو ہوائی دل کی حرص

١٣٤ — ٢٣

## ردیف ضاد معجمہ

کچھ تو راحت نظر آتی غمِ پنہان کی عوض
کاش دل ہی نکل آتا تری پیکان کی عوض

اوڑ چلا خطِ سیہ عارضِ تابان کی عوض
مورچی تخت ہوا پر ہین سلیمان کی عوض

سوختہ بخت وہ ہون مانگون جو پانی کی دعا
آگ برسائی فلک ابر سی باران کی عوض

مفلسی مین بھی سیہ خانہ مرا روشن ہی
داغ جلتا ہی چراغِ شبِ ہجران کی عوض

عاشقِ زلف و خطِ سبز ہون لیکن تقدیر
خار دیتی ہی مجھی سنبل و ریحان کی عوض

کبھی بوسہ نہ دیا لے کے دلِ عاشق کو
کوئی احسان نکیا آپنے احسان کی عوض

پوچھتی کیا ہو مرا مذہب و دین ای واعظ
دل ہین یاد بتِ بیرحم ہی ایمان کی عوض

خاک مجھ سوختہ قسمت کی اگر ڈال دی چرخ
بحرِ قلزم مین بگولی اوٹھین طوفان کی عوض

چارہ گر کشمکشِ رنج و مداوا کب تک
دی بھی ہی زہر کسی نی مجھی درمان کی عوض

رسمِ گریہ بھی مرن سی رہی گی جاری
شمع روئی گی تری کشتۂ ہجران کی عوض

کیا کہین بیخودیِ جوشِ جنون کا عالم
سیتی ہین دامنِ گل اپنی گریبان کی عوض

مدعا مرگ سی گر تھا فلکِ شیرین کام
زہر دینا تھا مجھی تلخیِ دوران کی عوض

فصلِ گل مین تھی اوڑاتی ہین جو سب اپنے
صدمی کچھ ن بہی بلبلِ بستان کی عوض

آرزو بھی مری وحشی ہی جنون نی اسکو
دل دیا خاک اوڑانی کو بیابان کی عوض

اپنی ہستی کی ضمانت نے دکھایا زندان
گور مین قید ہین ہم عمر گریزان کی عوض

ہم وہ عاشق نہین ہین بار چمن مین قمری
آنکھہ شمشاد پہ ڈالین قد جانان کی عوض

سنکی افسانۂ مجنون نکر و آنکھین بند
دیکھہ لو حال مرا خواب پریشان کی عوض

تھوڑی انعام کی ہین بہت بخشش
دی گہر مثل صدف قطرۂ نیسان کی عوض

شادی قتل مین کچھہ پاس وفا کر قاتل
مہندی ہاتھونمین مل خون شہیدان کی عوض

نئی طرح کی وحشت ہے کہ بی دست جنون
تنگ ہی ٹکڑی ہی جیب چاک گریبان کی عوض

بگڑی مشاطہ نی جب بال بنائی اوسکے
خود پریشان ہوئی زلف پریشان کی عوض

رنگ نرگس کی طرح ہوش عنادل کی اوڑین
باغ مین جل کی ہنسو تم گل خندان کی عوض

اب کہان ولولۂ جوش نشاط ای تسلیم
رہ گئی دیدۂ گریان لب خندان کی عوض

۱۳۲ — ۱۰

آپ مین گم ہون کسی کی جستجو سی کیا غرض
جب دہن ٹھہرا تو پھر گفتگو سی کیا غرض

دیکھکر تجمل فلک کو حوصلہ جاتا رہا
آرزو کہتی ہی مجکو آرزو سی کیا غرض

بحر ہستی مین حباب آسا فقط رکھتی ہین سر
ہتھکڑی ہی کام کیا طوق گلو سی کیا غرض

کیون ہین ہم خاک مین تعظیم منعم کے لئے
اہل زر کی اعتبار آبرو سی کیا غرض

ذکر کعبہ ہو کہ وصف دیر دونون کو سلام
رند مشرب ہین ہمین اس گفتگو سی کیا غرض

تنگی قاتل کی طلب محشر مین ہی لا زخم دل
مین تو راضی ہون تمہین پھر لہو سی کیا غرض

عندلیب گلشن جنت ہون مجکو ای صبا
تو ہی بتلا ان گلون کی رنگ و بو سی کیا غرض

ہی کسی محبوب دوران کا مہ نو یادگار
ورنہ تھی گردون کو طوق ہیکلو سی کیا غرض

پرتکلف شامیانہ گور پر بیکار ہے
ملگئی جب خاک مین پھر آبرو سی کیا غرض

نشترِ فصاد ناحق جسمِ بیجان کو نہ چھیڑ
قالبِ تصویر ہون مجکو لہو سی کیا غرض

تہمتِ آلودگی سی پاک طینت پاک ہین
چادرِ آبِ روان کو شست وشو سی کیا غرض

عالمِ خندہ ہو یا گریہ ہو چپ رہتی ہین زخم
ہنسنے رونی کی فقط ہین گفتگو سی کیا غرض

عشقِ رخ بس ہے خط و خال و دہان و لب کو چھوڑ
ایک سو رکہہ دل کو فکرِ چار سو سی کیا غرض

بڑہ کی تردامن سی محشر مین ہوا بی آبرو
زاہدا نکلی نمازِ بی وضو سی کیا غرض

حاضر و غائب ہی تصویر ہی پیشِ نظر
صورتِ آئینہ مجکو روبرو سی کیا غرض

مثلِ شیرین سوگ رکھو عاشقِ جانباز کا
تمکو میری خندہ مرگِ عدو سی کیا غرض

سرخوشِ جوشِ حقیقت ہون مجہی اس خم مین
ساقیا تیری می و جام و سبو سی کیا غرض

مین تو ہون تسلیم شاگردِ نسیمِ دہلوی
مجکو طرزِ شاعرانِ لکہنؤ سی کیا غرض

## ردیف طای مطبقہ

١٣٤ ١٢

آئی وہ روی صاف جو اوس مہ لقا کی خط
بہیجی گا صبح و شام ہزارون لکہا کی خط

کیا جانیی وفا اوسی کیا سکہا دیا
رویا کیا قلق مین عدو بہی پڑہا کی خط

اظہارِ دشمنی سی کہلی دوستی کی راز
رسوا ہوئی وہ اور بہی پڑہی ہوا کی خط

اوس شعلہ رو کو سوزِ جگر کہیل ہو گیا
قاصد کی شکل دیکہہ تا ہی جلا کی خط

کیا کیا نہ دل سی دل کا لکہا ماجرا مگر
بیرحم نی پڑہا نہ کبہی دل لگا کی خط

وقتِ شباب سبزہ و غم ضعفِ تن شکن
آتی ہین آدمی کی لیی دو قضا کی خط

جو جو لکہا ہی یار نی سب وہ انمٹ نقش ہے
طغرای کعبہ ہین رقمِ پارسا کی خط

الله ری نازکی کفِ دستِ نگار مین — پاتا ہون آج تک کفِ برگِ حنا کی خط
دونون جہان مین رسل و رسائل کی رسم ہے — محبوب انبیا ہین صحیفے خدا کے خط
وہ شعلہ رو پڑہے گا لکہا کیا نصیب کا — کردی کی خاک جس کے گرمی جلا کی خط
تعویذ سی حرارتِ قلبی نہ جای گے — مجکو ملا او دہو کی مری دلربا کی خط

۱۳۵
تسلیم ہمسریان نہین پیغامِ مرگ ہین
لکہی ہوئی ہین خاص یہ دستِ قضا کی خط
۵

قاصد گرا دی کوچہ مین اوسکی کمر سی خط — گذری گا آتی جاتی کبہی تو نظر سی خط
شاید وہ پاکی بوی وفا مہربان ہو — لکہتے ہین اس امید پہ خونِ جگر سی خط
گم گشتگی نصیب کے لکہنا غضب ہوا — آخر کو گر پڑا کمرِ نامہ بر سی خط
موقوف میقلم ہین ہم نامہ و پیام — کوئی گیا ادہر سی نہ آیا ادہر سی خط
الله ری نازکی دمِ نظارہ جمال — پڑتی ہین وی صاف پہ تارِ نظر سی خط
میرا تو عرضِ حال ہی مشکل ہی سند ہی — لکہتا ہون خامۂ مژۂ چشمِ تر سی خط
پہچنہ آگیا جو پس وفا نامہ لی لیا — لیکن نہ پڑہ سکی وہ رقیبون کی ڈر سی خط

۱۳۶
تسلیم وقتِ شام ہی فرصت نہین نصیب
کس مہوش کو لکہتی ہو بیٹہی سحر سی خط
۶

تسکین اضطراب مین جو ہی نامہ بر غلط — شرطِ وفا نباہین گی وہ عمر بہر غلط
بنجای جس سی حالِ مضطر کی جان پر — ایسی اوڑا نسیم نہ آکر خبر غلط
شوقِ وصال و جوشِ تمنا ہجومِ غم — لکہنی کو اونی کیا نہین لکہا مگر غلط
الله ری بیخودی دمِ تحریرِ داغِ عشق — اوس شعلہ رو کو لکہہ گئی سوزِ جگر غلط

کرتا ہی کیا مسوّدہ منشئ روزگار
ہوتا ہی روز صفحۂ شام و سحر غلط

ثابت کرون عدم کو کوئی غیب دان نہین
اوسکی کمر کو مین کہون تار نظر غلط

فریاد سنکی آئیگا صیاد کو نہ رحم
سمجھے ہوئی ہی بلبل بی بال و پر غلط

ہر شب ہی وعدہ قتل کا ہر روز کچھہ نہین
عہد ستم بہی اوس فلک حیلہ گر غلط

تسلیم نازکی سے یہ فن اسقدر ہی خبط
نکلا اودہر زبان سی مصرع اودہر غلط

۱۳۷ — ۹

ناصح بلا سی اوسنے کئے ہین قول و قسم غلط
کچھہ دم تو سادگی سی مرا ہوگا غم غلط

کیا ہار پہول لیکی لحد پر تم آؤگی
کہاؤ نہ مرتے دم مری سر کی قسم غلط

کیا رشک ہی جو یار کو مین بہیجتا ہون خط
لکہتا ہی ضد سی خامۂ مشکین رقم غلط

جب پوچھتا ہون غیر سی پہر آپ مل گئے
گہبرا کی کہتی ہین تری سر کی قسم غلط

کیا کہہ گیا تہا شام کو ظالم جو صبح تک
سمجھے نہ انتظار مین وعدی کو ہم غلط

کیا شکوہ تجھسے وعدۂ باطل کا بیوفا
لکہا مری نصیب کا ہی یکقلم غلط

معشوق تہی کہ تیغ گلی جسکی مل گئے
اکدم مین ہو گیا غم ہست و عدم غلط

دل بہی وہ آینہ ہی اگر پائے یہ جلا
روشن ہو بات بات سی تہا جام جم غلط

اوسکی ہر ایک بات کو تسلیم جانتا
حیلہ فریب مکر و دغا فقرہ و دم غلط

۱۳۸ — ردیف ظاء معجمہ — ۱۵

کیون خرابات مین لاف ہمہ دانی واعظ
کون سنتا ہی تری ہرزہ بیانی واعظ

وعظ کی نقطی ہی ننون کی اتنی
جتنے ہین دل مین مری راز نہانی واعظ

سچ ہے جنت و دوزخ کا فسانہ لیکن / کس طرح مان لو نہین تیری زبانی واعظ

بی وضو پای خم بادہ کو یہ چھو لیتا ہی / خاک آتی ہی تجھی مرتبہ دانے واعظ

نرم ہی حال سخن گرم سہی اب تک تھا / دیکھ لی ہمنی تری شعلہ بیانی واعظ

نیک و بد خوب سمجھتا ہون کس دن کیا کہی / سننی دیتا نہین آشوب جوانی واعظ

رندی و زہد پائی مین ہین دونون یکتا / مثل میرا ہی نہ تیرا کوئی ثانی واعظ

یہ خرابات ہی جا خیر سے اپنی گھر کو / منہ کی کھلوائی نہ پھر تیز زبانے واعظ

آج سمجھا گئی کیا مجکو عبادت تیری / نہ رہا مشغلۂ اشک فشانے واعظ

اسقدر ہی جو دم نزع ہوس دنیا کی / ساتھ لیجائی گا کیا عالم فانے واعظ

سند ہون دی مجھی جام می اطہر کی خبر / تجکو کوثر کا مبارک رہی پانی واعظ

زرد ہو جاتا ہی سنکر رخ گلگون میرا / تیری تقریر ہے یا باد خزانی واعظ

نقشہ فردوس کا باتون مین دکھا دیتا ہے / یہ زبان ہی تری یا خامۂ مانی واعظ

چلتی پھرتی نہین ہو وجہ یہ رونا میرا / ساتھ پھرتا ہون لیے غم کی نشانی واعظ

کیا رُکی خامۂ تسلیم دم فکر سخن
طبع مین آج ہی دریا کی روانے واعظ

۱۳۹ ٩

سب غلط کہنی کو ہی قال و مقال واعظ / پوچھو یاران خرابات سے حال واعظ

سبکو کہتا ہی برا آپ بھلا بنتا ہے / کس طرف ہے مری اللہ خیال واعظ

جمع کرتا ہے سدا کسے مال دنیا / دیکھیے کیا ہو دم حشر مآل واعظ

حرمت بلوہ مین سند و نکر و فکر جواب / ٹال دو آرہی بلی کہہ کے سوال واعظ

لی اور ریش کی جلوی کو خضابی جوبن / روسیاہی ہی بڑا اور جمال واعظ

عجز توبہ شکنی قوتِ بیباکی ہی — مجکو آسان ہی جو کچھ ہی محالِ واعظ

جز گنہگار نہ پوچھے گئے تقوے والی — سب دہرا رہ گیا محشر مین کمالِ واعظ

جائی وو شیشہ وخم توڑنی رندونکی حضور — آج میخانی مین دیکھین گی مجالِ واعظ

۱۴۰

ادبِ حسن پرستی جو یہی ہی تسلیم
ہوچکا حشر مین حورون ہی وصالِ واعظ

۱۳

اگ نمک اوٹھتی ہی سن سنکی بیانِ واعظ — کوئی شعلہ ہی نہین ہین کہ زبانِ واعظ

غیر سی نکتہ سرا آپ سراپا غافل — صفتِ خامہ ہی بیشرم زبانِ واعظ

بحث کرنی ہی نہ تھی پیرِ مغان سی آخر — مل گئی خاک مین سب شوکت وشانِ واعظ

چھیڑنی جاتی ہین شیشی لیی آغوش مین رند — میکدہ آج بنا دین گی مکانِ واعظ

اعتبار اسکو قسم کا نہ یقین توبہ کا — کیا کرون ہای علاجِ خفقانِ واعظ

بیچتا ہی طمعِ زر پہ خدا کے باتین — آجکل مسجدین گویا ہین دکانِ واعظ

دو ہی دن مین صفت حرف غلط عالم مین — نام کو بھی نہ رہا نام ونشانِ واعظ

اپنی فرماتی ہین سنتی نہین رندونکی کبھی — دہنِ شیشۂ بادہ ہی دہانِ واعظ

جی بہلتا ہی الٰہی ورقِ ہستی پر — جبتلک ہین ہون سلامت ہے جانِ واعظ

جھیلتی جی مجسی چھٹی جام وصراحی توبہ — غلطی پر ہین خیالات وگمانِ واعظ

خلد مین ہے مقیم حرمِ یار ہون مین — میری عالم مین نہین فرق جہانِ واعظ

چھیڑنی کو یہ ہم رد وبدل ہے ورنہ — یار واعظ ہی مرا مین دل وجانِ واعظ

بگڑی کس بت سے جو دیر کو چھوڑا تسلیم
آج کیون بیٹھی ہو مسجد مین بہانِ واعظ

١٤١ ل

## ردیفِ عین مہملہ

١٢

اوٹھ گیا کیا کہہ کی تو ای غیرتِ تنویرِ شمع
شمع واشگیر شب ہے شب گریبانگیرِ شمع

باغمین دیکھو اگر تم رنگِ محفل رات کو
شاخِ شمع سبز ہو گل شعلۂ تنویرِ شمع

لاکہہ شعلہ ہر کو پہنچی رخصتِ جنبش کہان
اشک کا دانہ ہوا ہی دانۂ زنجیرِ شمع

عشق کی نیرنگیان دیکھو کہ جسمِ زار مین
سوزِ غم سی بنگیا ہر استخوان تصویرِ شمع

ہجر مین وہ جلتی مین وصلت مین جلتا کاش اگر
شمع کو دیتی مری قسمت مجھی تقدیرِ شمع

سر چڑہانا غیر کا ہی اپنی ہٹنی کی دلیل
لی بجھا آخر کو شعلہ قامتِ دلگیرِ شمع

لاکہہ رو دیا رات بہر پگھلا نہ وہ آتش مزاج
ہو گیا ہر اشک میرا اشکِ بی تاثیرِ شمع

بی سبب ہونا نہین دونون کو سوزِ عشق نے
اسمین کچھ تقصیرِ پروانہ ہی کچھ تقصیرِ شمع

دیکھکر پروانے کیون دوڑی تصدق کے لیے
کیا کوئی خطِ شعاعِ شعلہ تھا تحریرِ شمع

شورِ بیتابی مین بھی پاسِ خموشی ہی وہی
کیا کوئی سمجھی ادای نالۂ شبگیرِ شمع

دن کو محرومِ نظارہ رات بہر سوز و گداز
بختِ پروانہ ملا مجکو دلِ دلگیرِ شمع

گر یہی ہی تیرے حسنِ روز افزون کا فروغ
خاک مین مل جائیگی اک رات کو تنویرِ شمع

اوسکی بزمِ خاص مین رہتی ہی شب بہر جلوہ گر
اور کیا ہوتی جہان مین عزت و توقیرِ شمع

گرم فقری سنکی وہ کہتی ہین ای تسلیم آج
آگی تیری کیا زبانِ شعلہ کیا تقریرِ شمع

١٤١ — ١٤٢

کس طرح وقتِ سحر بالین سے اوٹھکر جای شمع
خفتہ بختی کی اثر سی سو گیا ہی پای شمع

ہجر مین دیکھی اگر میری سیہ خانہ کی شکل
تہر تہری پیدا ہو قدِ شعلہ ٹوٹ جای شمع

بلبلونکا جا ہی پروانہ ہی تربت پر ہجوم
رنگ لائی بعد مردن گلفشانیہای شمع

وای محرومی رہو نہین ہمکنار اور بعد مرگ
لاش پروانہ حریر شعلہ مین کفنای شمع

رات بہر کا میہمان ہی دیکہنا وقت سحر
خاک مین ملجای گا حسن قد بالای شمع

گم ہو کیونکر تیرہ بختی بیکسون کے بعد مرگ
کیا پڑی ہی کس لیی کوئی لحد پر لای شمع

اسقدر پاس حیا ہی کہتی ہین میری حضور
دامن فانوس مین منہ کو چہپا کر آی شمع

حیف ہی تم غمزدون کے سوگ مین ہنستی پہرو
اور جب آئی لحد پر اشک ٹپکا جای شمع

خیر ہی فانوس مین جبتک ہے ورنہ حجاب
اور ہی سوز دل پروانہ کو بہڑکای شمع

اس قدر رای سوز غم امیدوار لطف ہون
آج آکر شام تک مجکو نہ زندہ پای شمع

گو رہی سونی پڑی ہر کسی بالین ہے اودہس
دیکہی تیری طرح کبتک ہمین تم سای شمع

ہون وہ دیوانہ جو شبکو جوش مین آکر پہرون
آگی آگی غول صحرای جنون کہلای شمع

سامنی اوسکی رخ روشن کی مشکل ہی فروغ
لاکہہ شب بہر شعلۂ رخسار کو چمکای شمع

ایکدن تسلیم پروانی سی پوچہا چاہیی
کس توقع پر تجہی ہے اسقدر سودای شمع

۱۴۳ ۹

## ردیف غین معجمہ

دور ساقی مین ملی مجہ رند کا کیونکر دماغ
بیشتر سرمست مین رہتا ہون اکثر تر دماغ

ابتو کیا گر ساقی دوران نی ملی حشر مین
دیکہنا مجہ رند کا واعظ لب کوثر دماغ

ایک کی سنتا نہین وہ بت غرور حسن مین
خاک کی پتلی کا ہی عرش علی پر دماغ

سامنی مقتل مین جو آیا گلی سی مل گیا
ایک سی رکہتا نہین قاتل ترا خنجر دماغ

مدتون سونگہی ہی وہ زلف سمن سا وصل مین
ہمسے کیا کرتی ہی ای باد صبا بگڑ دماغ

ابتو آہ زیر لب ہی سنکی ہوتا ہی خفا
اسقدر پامال غم سہلی ہی بت کی سہر دماغ

گوشِ گل سنتی نہین فریادِ بی تاثیر سے
کیون پریشان کرتی ہی ای بلبلِ مضطر دماغ

پوچھتے ہو کیا سرِ شوریدۂ سودا کا حال
کھاتی کھاتی سنگِ طفلان ہو گیا پتھر دماغ

۱۴۴

خاک ای تسلیم ہو قدرِ سخنور دہر مین
سب امیر اس وقت کی گوزشتر ہین خر دماغ

۶

جلتی ہین سینی مین لاکھون داغ کی ہر شب چراغ
ہون تو ہین مفلس مگر روشن ہی گھر مین شب چراغ

اصل کا ممکن نہین ہی کام نکلی نقل سے
کیا زبانِ شعلہ سی کچھ کہہ سکی مطلب چراغ

دیر ہو یا کعبہ اسکو دل جلانی سی غرض
صورتِ داغِ دلِ عاشق ہی لامذہب چراغ

اُف رِی ظلمت صبح تک شعلی کا تن کانپا کیا
ڈر گیا میری سیہ خانی مین آیا جب چراغ

تیرہ بختی جبتلک ہے خاک ہو فن کو فروغ
سامنی کالی کی جل سکتا ہی اے دل کب چراغ

۱۴۵

لکھنؤ ظلمتکدہ کیونکر نہ ای تسلیم ہو
سیکڑون گھر مین نہین اتو تکو جلتا اب چراغ

۹

مین جلا اگر کیا کرون فرقت کے شب گھر مین چراغ
ہر شرارِ آہِ غم ہے دیدۂ تر مین چراغ

داغِ دل روشن کبھی روشن کبھی داغِ جگر
اک نیا ہر روز جلتا ہی مِری گھر مین چراغ

آہ کی جھونکی مٹا دینگی فروغِ زندگی
غیر ممکن ہے کہ ٹھہری بادِ صرصر مین چراغ

زندگی تک جلوۂ اہلِ دول ہی دہر مین
پھر نہ دیکھا ہمنے جلتے قصرِ قیصر مین چراغ

رات کو مہتاب دن کو مہر کیا اندھیر ہے
رات دن جلتا ہی قصرِ چرخِ اخضر مین چراغ

عشق ہی اک جو رہبر سی جو برآئی مراد
عمر بھر روشن کرون ای خضر گوشہ مین چراغ

صاف باطن غیر سی کسبِ ضیا کرتی نہین
کوئی شب جلتا نہین آئینی کی گھر مین چراغ

رہی آتشناک پر شب کو جو گیسو آگئے
جل اوٹھا ہر حلقۂ زلفِ معنبر مین چراغ

چل نجف کو ہند سے تسلیمؔ روشن کر دماغ
داغِ دل ہے روضۂ پر نورِ حیدر میں چراغ

۱۴۶ ردیف فا ۱۴۷

گلفشان سینے میں ہین داغِ کہن دونون طرف
ہم وہ بلبل ہین کہ رہتی ہین چمن دونون طرف

وصل کی شب شرم سے آیا نہ اب تک راز دل
اک حیا باہم رہی قفلِ دہن دونون طرف

کان تک اونکی مری فریاد کیونکر جاسکے
روز و شب حائل ہے الفِ پُر شکن دونون طرف

آرزو مندِ شہادت دل بھی ہی مثلِ جگر
دیکہیان کہنا قاتلِ ناوک فگن دونون طرف

بعدِ مردن سر کہلا ہے پاؤن مین نکلی ہوئی
کم ہوا تقدیر سے طولِ کفن دونون طرف

میری اونکی دیکہیی کیا فیصلہ ہوتا ہے آج
گفتگو کرتے ہین اہلِ انجمن دونون طرف

وصل کیسا بہرِ تسکین کہہ دیا کرتا ہے کچہہ
قاصدِ افسون ہائی شیرین سخن دونون طرف

تہلکے سے مسجد و بتخانہ بہی خالی نہین
لوٹتی ہین آہ شیخ و برہمن دونون طرف

مر کے بہی بہڑکا ہوا ہی شعلۂ داغِ جگر
جل رہی ہی گور پر شمعِ لگن دونون طرف

چمک رہا ہو نمیتن یہان لب پر ہے اونکی آہِ گرم
ایک سوزِ عشق ہے آتش فگن دونون طرف

کیا تعجب پرتوِ رخسارِ آتش رنگ سے
کان کا موتی بنے لعلِ یمن دونون طرف

پہوٹ نکلا رنگِ جسمِ نازنین پوشاک سے
ایک سا رکہتا ہے عالم پیرہن دونون طرف

اک نظر رہتی ہے گل پر اک نظر صیاد پر
دیکہتی ہے عندلیب نعرہ زن دونون طرف

۱۴۷ ۱۴۸

سنگِ ای تسلیمؔ کوہ و دشت مین تیرا پتا
خاک اوڑاتی پہرتی ہین اہلِ وطن دونون طرف

کیا کرون دیکہی ہین نامۂ عصیان کیطرف
آج ہے میری نظر آپکی احسان کیطرف

سبکی سب بت ہو دیکھکے جانان کیطرف
کوئی تو بولو مری شوق پشیمان کیطرف

آج ای بلبل بیکس ہمہ تن تری جان کی خیر
آنکھ صیاد کی پڑتی ہی گلستان کیطرف

دیکھتا ہی کسی اوٹھ اوٹھکی غبار لحدی
کون ہی گرم سفر گور غریبان کیطرف

مرگیا آج گرفتار مصیبت کوئی
دیر سی شور ہی برپا در زندان کیطرف

شب وعدہ ہے مگر آج تو ضد ملنی مین
دیکھ بیرحم مری حسرت و ارمان کیطرف

صدقے ای دست جنون تیری کہ اتنا تو ہوا
ہنس دیے دیکھ کی وہ چاک گریبان کیطرف

بیکسی کیا کرون تدبیر کہ مین سنتا ہون
موت بھی آج مری ہے شب ہجران کیطرف

گرد کلفت ہے سلامت رہے یونہین دلمین
آنکھ اوٹھا کر کبھی دیکھو نہ بیابان کیطرف

پوچھو اپنی رخ شفاف سے کیا سحر کیا
دیکھتی کیا ہو مری دیدۂ حیران کیطرف

کفر تقدیر مین لکھا ہی کرون کیا واعظ
دل کھچا جاتا ہی اوس دشمن ایمان کیطرف

اور کیا ای اثری ہوسگے زیادہ رسوا
زخم ہنستے ہین مری دیکھکی رمان کیطرف

ہای ای شرم اسیری کہ قفس مین بلبل
روئی منہ پھیر کی اکدن نہ گلستان کیطرف

کسکو سودا ہے دربار سی اوٹھکر تسلیم
جائی آدم کی طرح روضۂ رضوان کیطرف

۱۴۸ ## ردیف قاف ۱۷

ہون وہ دیوانہ جو بہا کون تو ٹکر گردن کی طوق
حلقۂ موج ہوا لپٹی گلی سی بنکی طوق

دیکھیے کیا رنگ لاتی ہین ترے گردن کی طوق
بیڑیان کس کسکو پہناتی ہین یہ بچپن کے طوق

رشک سی کیونکر نہ مین کاٹون گلا اپنا کہ رو
پہنو میری سامنی تم ہاتہ سی دشمن کی طوق

بل پی تاب حسن ہالہ بنگیا مہتاب کا
جسگھڑی آیا قریب اوسکی رخ روشن کی طوق

ہون وہ دیوانہ دم طفلی جنون کی جوش مین | بیچ کر طوق طلا پہنا گیا آہن کی طوق

ضعف سے سر ہی بال وحشی رنہ مدتون | پہنی ہین ہمنی اسی گلشن مین سرو سوسنکی طوق

تہا وہ مجنون قیس ہو یا کوہکن بھر شگون | سب نے پہنی جھوم کر پہر مری مدفن کی طوق

دیکھتا ہون جب تمنا ہین گلی کا ہار ہے | لوٹتا ہی کیا مزی ہر دم تری جوبن کی طوق

وای قسمت ہم رہین محروم روز عید بھی | اور یون لپٹی گلی سی اوس بت پرفن کی طوق

پان کہائے وہ ہنوز یور رسم ماتم ہو چکی | کیون بڑہا رکہا ہی ابتک سوگ مین سوسن کے طوق

سیکڑون مجنون ہوئی کاٹی ہزارون نے گلے | ہو گیا آفت پہن لینا ترا اس تن کی طوق

ہون وہ مشتاق اسیری مین وہنی جاؤن اگر | آئی ہیری سامنی گرداب دریا بن کی طوق

زلف کی حلقی نہین روشن فروغ حسن سے | کچھہ طلائی ہین گلی مین افعی رہزن کے طوق

ہون اسیر عشق ترک جنگجو مین خاکسار | ای فلک پہنا مجھی نقش سم توسن کی طوق

گر یہی کاہش ہی تو اک دن او تر کر ای جنون | پاون تک بیڑی کی صورت آئین گی گردن کی طوق

گر نہین ہی مہروش تیرا اسیر عشق ماہ | رات کو پہنا گیا کیون ہالہ خرمن کی طوق

گر یہی بیباکی دست جنون ہی تو ضرور | ایکدن آئینگی رونی حال پر دامن کی طوق

قید بھی ہو کر وہی ہین عاشق گیسو کی بل | کیا پہنتا ہی جنونکی جوش مین تن تنکی طوق

سامنی شمشاد کی کاٹی گلے کو رشک سے | دیکھہ لی قمری اگر اوس غیرت گلشن کے طوق

گر یہی ہی قوت دیوانگی تو ایکدن | دیکھہ لینا ٹکڑی ٹکڑی مثل پیراہن کے طوق

قمریون کیطرح پابند وفا ہین ہم کی بھی | ساتہ لیجائینگی ہم اپنی تری گردن کی طوق

بیچ ہی ہی تسلیم استاد نصیر دہلوی
فہم مین آتی ہین ایسی کب کسی گردن کی طوق

 

تھہ ہی آغازِ الفت مرگ ہی انجامِ عشق — توبہ توبہ کر نہ لی بھولی سہی غافل نامِ عشق

بلبلِ دل گلرخون سی بل کی آزادی محال — خط ہی سبزہ خال دانہ زلف ہم دامِ عشق

مر کی بہی روشن ہین زیرِ خاک کیھون لکی داغ — شمع کی پروا نہین رکھتی ہماری شامِ عشق

چاہتا ہون عشق و غم کیو اٹھی لیل و نہار — صبحِ حسنِ روی روشن شامِ تیرہ فامِ عشق

کب سی ہین امیدوارِ جوشِ کیفِ بیخودی — اس طرف بھی ساقیِ مینوش کوئی جامِ عشق

حسنِ جانان ہی مخاطب آجکل اپنی طرف — کہتی ہی کچھہ زلفِ برہم کائین پیغامِ عشق

خاک سی اپنی نہین وٹھتی بگولی بی سبب — کچھہ ابہی باقی ہی شاید گردشِ ایامِ عشق

اب بہی خوش ہوتا ہی دل سن سنکی تدبیرِ وصال — ہای کہدیتا ہی کیا آکر خیالِ خامِ عشق

کچھہ خلش درات ای تسلیم دل مین چاہیی — ورنہ رکھین کام سی کیون کام ہم ناکامِ عشق

## ردیف کاف

۱۵۱ ۹

ربطِ تپشِ غمِ دلِ بیتاب کہان تک — آتشکدہ ہم صحبتِ سیماب کہان تک

اشکون کی شبِ ہجر مین آخر کوئی حد بھی — آغوش مین لی چادرِ مہتاب کہان تک

ای مرگ ادھر آ کہین آنکھین ہوئین نہین بند — دیکھون ستمِ دیدۂ بیخواب کہان تک

حسرت ہے کہ طوفان مری سر سی گذر جائے — چکر مین رہون صورتِ گرداب کہان تک

انصاف کرو مجھسی المناکِ ازل کو — بہلائی بہلا صحبتِ احباب کہان تک

کیونکر نہ مری دل کیطرح ہو تری چلمن — روکی نگہِ عاشقِ بیتاب کہان تک

فرقت مین تری او ڈر دریای تمنا — تڑپون صفتِ ماہیِ بی آب کہان تک

کب سے ہی کشاکش مین اجل کی مری گردن — تڑپائیگا او خنجرِ بی آب کہان تک

کیا بیٹھی ہو تسلیم چلو ملکِ عدم کو — وابستگیِ عالمِ اسباب کہان تک

۱۵۲ — ۱۱

لحد مین سنے ہے نہین زخمِ کہن خشک
رہین کیونکر شہیدون کی کفن خشک

خزان ہی دور تو ناحق ابہی سے
نہوای عندلیب نعرہ زن خشک

یہی گریہ ہی تو محشر کی دن سے بہے
نہو گی آستین پیرہن خشک

گرا کیا کوئی اشکِ گرمِ بلبل
کہ فصلِ گل مین ہی وی چمن خشک

گہڑی بہر بیٹہکر قسمت کو رو لین
زمین تہوڑی سی ہی چرخِ کہن خشک

مری قسمت مین ایسی کیا لگی آگ
ہوا منہ کیون ترا ای برہمن خشک

ڈہلا جوبن بہارِ حسن چلدی
خبر لو ہو چلا سیبِ ذقن خشک

یہ روتی گہر سی نکلے ہم کہ اب تک
نہین خاکِ گذرگاہِ وطن خشک

قدم لیتا ہے روز آکر کے شبنم
خداوندا ہو دستِ برہمن خشک

ورم پر ہری ہین داغ دل کے
خزان مین بہی نہین میرا چمن خشک

یہی ہی گر بہارِ نوجوانی
نہو گا حشر تک سیبِ ذقن خشک

لگی دل کی کہین کیا خاک تسلیم
ہوئی جاتی ہین لب وقتِ سخن خشک

## ردیف کاف فارسی

۱۵۳ — ۱۱

سوزِ غم سی اسقدر بہڑکی سراپا تن مین آگ
بہاڑ کر پہینکا گریبان لگ اوٹہی دامن مین آگ

اولٹی ہی کس شعلہ رونی آج خلوت مین نقاب
پرتوِ رخسار سی روشن ہی روزن مین آگ

اُف رے بیرحمی چلو نمین اور تم موسی کی ساتہ
سیر دیکہو یون لگا کر وادیِ ایمن مین آگ

سوختہ قسمت وہ ہون گر زخمِ دل ہوتا رفو
خون کی گرمی لگاتی رشتۂ سوزن مین آگ

شعلے اوٹہتی ہین نگاہون سی دمِ دیدارِ یار
بنگیا حسن رشتہ عارضِ روشن مین آگ

شعلہ رو کوئی ادا خالی شرارت سی نہین
حسن کی گرمی نی بہر دی ہی ترے جوبن مین آگ

ہو چکی اب آشیانِ بلبلِ مضطر کی خیر
لالہ و گل سے لگی ہے ہر طرف گلشن میں آگ

گور سے شعلہ کبھی اوٹھا کبھی اوٹھا دھوان
لاش تھی مجھ سوختہ قسمت کی یا مدفن میں آگ

پاس رسوائی کی تم آکر نہ جانکو ناز سے
آ لگی گی روی آتشناک سے چلمن میں آگ

۱۵۴

میں جلاؤن کس لیے تسلیم اک مدت ہوئی
جا رہا کینہ مرا بنکر دلِ دشمن میں آگ

۱۳

اہلِ تربت کو ہو مبارک شمعِ تربت بعدِ مرگ
ہم جلائیں گے چراغِ داغِ حسرت بعدِ مرگ

ہو چکا اچھا مریضِ عشق کی تسکین کو
قبر میں دینا مبارکباد صحت بعدِ مرگ

حشر کا دھڑکا نہ جینے مرنیکا ہمیں خیال
سو رہے ہیں چین سے کیا اہلِ تربت بعدِ مرگ

گھر سے در تک بھی نہ آئے دیکھنے تابوت کو
منہ چھپا کر ہم چلے جنکی بدولت بعدِ مرگ

پیرہن کی طرح کر دینگے کفن بھی چاک چاک
رکنے والی ہیں کہیں یہ دستِ وحشت بعدِ مرگ

ایک پتھر اپنی چھاتی پر رہا ہر حال میں
جیتے جی کوہِ الم تھا سنگِ تربت بعدِ مرگ

پھر وہی جھگڑا لگا یا آ گیا شورِ حشر نے
سمجھے تھے جینے سے مل جائیگی فرصت بعدِ مرگ

چھوڑ میت کو احبا غسل دیکر چلیں
کیوں جتاتا ہے محبت بے مروت بعدِ مرگ

ہنستے روتے کٹ گئی عمرِ دو روزہ شکر ہے
دیکھئے کیا رنگ لاتی ہے قیامت بعدِ مرگ

ظلمتِ مرقد بھی اپنی جان کو آفت ہوئی
یاد آ جاتی ہے ہمکو شامِ فرقت بعدِ مرگ

اس لیے ہر دم تہِ مدفن مری آنکھیں ہیں بند
پھر نہ دیکھوں حشر تک جینے کی صورت بعدِ مرگ

ناچتی ہیں اہلِ غفلت قبر پر کسکی لیے
کیا رہا جز خاک زیرِ خاکِ تربت بعدِ مرگ

زندگی بھر ہم رہے ہر حال میں جنکے شریک
چھو نہیں سکتی وہی تسلیم میت بعدِ مرگ

اوج پر ہی چشمِ تر کا جوشِ طوفان آجکل
اک کفِ سیلاب ہی گردونِ گردان آجکل

رنج و راحت کے دو رنگی رہتی ہی پیشِ نظر
خون رلاتا ہی ہر اک دم زخمِ خندان آجکل

عیش کا طالب ہی دل ہم ہین ہوا خواہِ بلا
دیکہیی کسکو کری قسمت پشیمان آجکل

گر رہی ہی خار خارِ حسرت و غم کا ہجوم
آبلی دل کی مری ہین اور مہمان آجکل

جابجا ہین خون کی چہینٹین گل و غنچہ سے مجھے
کم نہین مقتل سے بہی تیری گلستان آجکل

گل کہلائی آبلہ پائی نی کیا کیا اے جنون
اور ہی جوبن پہ ہی میرا بیابان آجکل

ناتوانی اسقدر جوشِ جنون مین بڑہ گئی
ہو رہا ہی ہاتہ پیوندِ گریبان آجکل

رو رہا ہون یادِ دندان مین گہر جای سرشک
دولتِ گریہ سے ہی لبریز دامان آجکل

ہنسنے مین پاتا ہون جسدم لبِ قاتل کا رنگ
چوم لیتا ہون دہانِ زخمِ خندان آجکل

اسقدر ہی بار خاموشی اسیرِ عشق کے
بولتی ہین خانۂ زندان کی کڑیان آجکل

فرقتِ ابرِ کرم مین قطرہ افشانی نہین
پڑ رہی ہین سینۂ عاشق پہ چہریان آجکل

بات کرنی مین ہوا دیتا ہی دم سوزِ عشق
خوب رسوا کر رہا ہی داغِ پنہان آجکل

مرتی ہین اوسکی کٹاری پر ہزارون بی اجل
کوڑیون کی مول ہی خونِ شہیدان آجکل

یاد آتی ہین عمر بہری وہ اگلی صحبتین
دیکہتا ہون صبحکو خوابِ پریشان آجکل

اس دلِ افسردہ کو رکہتی ہی بربادی نہال
بادِ صرصر سے یہان کہلتی ہین کلیان آجکل

خود سراپا کثرتِ داغِ جنون سے باغ ہون
کیا کرون گا لیکی مین فردوسِ رضوان آجکل

شمع کی بدلی ہی جلوہ برق کا برسات مین
اوج پر ہی طالعِ گورِ غریبان آجکل

کیون نہ چوتہی فلک پر آپکا اے جان دماغ
ہو رہی ہو حسن سے مہرِ درخشان آجکل

کون پوچھے ہی حنا تجھکو جفا کی شوق ہی
آسمان کوئی نکوئی سر پہ لائے گا بلا

پاؤن مین ملتا ہی وہ خونِ شہیدان آجکل
دیکھتا ہون خواب مین زلفِ پریشان آجکل

۱۵۶

ہوچکی احباب کی خاطر عبث فکرِ سخن
اہل فن کا کون ہی تسلیم پرسان آجکل

۱۸

یہ دن سن مین ہین مہندی لگانی کی قابل — مری جان ہو اب نگ لانی کی قابل
بنایا ہے نقشِ قدم ضعف دل نے — نہین ہم کہین آنی جانے کے قابل
تری زلف و سمادت کو پاتی ہین کافر — بنانے کے قابل ہٹانی کے قابل
بلاکر بٹھاتے ہو کیا پاس اپنے — کہ اب ہم نہین نازاوٹھانی کے قابل
کرین سجدہ کیا خاک یہ سر ہمارا — نہین ہی تری آستانی کے قابل
چراغِ کلیسا ہین یا شمعِ کعبہ — بہرحال ہم ہین جلانی کے قابل
قفس مین ہین اک مرغِ تصویر گویا — کہ ہرگز نہین آب ودانی کے قابل
ہین کیونکر نہون داغِ حسرت کی صدقے — کہ ابتک ہے چھاتی لگانی کے قابل
یہ طفلے یہ پردہ کوئے وجہ ہوگے — بظاہر نہین منہ چھپانی کے قابل
لحد مین ہو قبلہ کیا خاک دیکھین — کہ ہم خود نہین منہ دکھانی کے قابل
بناتا فلک کاش پیمانۂ مے — کہ ہوتے تری منہ لگانی کے قابل
قفس کی محبت کا یارب برا ہو — نہ کہا ہمین آشیانے کے قابل
سرِ قبر دو گز کے چادر تو ہوتے — نہتی گر فلک شامیانی کے قابل
جو عذرِ حیا تھا تو کیا چھپ کے شب کو — نہتی خواب مین بھی تم آنی کے قابل
لحد مین ہلاتی ہین کیون شانہ احباب — نہین اکی سوئی جگانی کے قابل

پیتین واعظو مے نہ برسات مین بھی
تم آئی پڑی اگ جرمانے کے قابل

اگر خاک بھی ہین تو ہین خاکِ سرمہ
ابھی ہین نظر مین سمانی کی قابل

مقدر کی یہ بات ہی ورنہ تسلیم
ابھی تم نہ تھے دل لگانے کے قابل

۱۵۴ ٹ

مرکر بھی خار خارِ الم ہون برای گل
کانٹی کا ڈھیر ہی سرِ تربت بجای گل

رکھتی ہین سر بلند جہان عاریت سے عار
پہنی نہ خار نی کبھی لیکر قبای گل

رنگین ادا کی عشق مین آزاد گے محال
بلبل کو لائی کنجِ قفس مین ہوای گل

بیگانہ چمن نہ سمجھنا تمھاری طرح
ہم بھی تھے ہمصفیر کبھی آشنای گل

غش آگیا ہی سایہ صیاد ہی ابھی
بلبل کو ای نسیم چمن دیجی ہوای گل

گلچین چمن کا نام قریبِ قفس نہ لے
بلبل تڑپ اوٹھی نہ کہین سنکی ہای گل

تسلیم اپنی دولتِ فن اپنے واسطے
ایسی ہی جسطرح سی زرِ گل ہی برای گل

۱۵۵ ٹ

سنکی بیخود آتی ہین ہر عیادت آجکل
ہوش مین لائی ہی اونکو میری غفلت آجکل

کیا کہین ہم حالِ دل اتنی وفا باقی نہین
وہ نگاہِ مہربانی وہ عنایت آجکل

دیکھکر احباب حیران ہین بشکلِ آئینہ
آپ کی صورت بنی ہی میری حیرت آجکل

غیر کی کہنی سے اب تو بات بھی سنتی نہین
ایسی برگشتہ ہو جیسی میری قسمت آجکل

خاکسار ہونسی بشکلِ شیشۂ ساعت عبث
دلمین یہ کہتی ہو مر جان تم کدورت آجکل

شکر کرتا ہون عوض شکوی کی بجلِ چرخ سے
غم ہی کہانیکو سمجھتا ہون مین نعمت آجکل

ہم ہین اپنی حال مین تسلیم کیسی شاعری
جی نہین لگتا پریشان ہی طبیعت آجکل

## ردیف میم

۱۶۵ — ۱۶۴

دیتی اگر نہ دل مین جگہہ درد و غم کو ہم / کیا منہ دکھاتی حشر مین تیری ستم کو ہم

وہ آئی ہی تو غیر سی دل بدگمان ہوا / بیٹھی ہوئی مٹاتی ہین نقش قدم کو ہم

ایمان تہ چھوڑین گی کبھی زاہد کی واسطی / کعبہ کہین گی قبلہ نہ بیت الصنم کو ہم

سیمین تنون کو بھی نہین چرخ فلک سی چین / پاتی ہین داغ داغ ہمیشہ درم کو ہم

فرصت نہ دے ای ہجوم تمنا کہ خط لکھین / بیٹھی ہین دیر سی لیی کاغذ قلم کو ہم

آتا ہی یاد ہجر مین اسکا خرام ناز / روتی ہین دیکھہ دیکھکی نقش قدم کو ہم

ہرچند کچھہ نہین مگر اسپہ ہے بہی وفا / سب کچھہ سمجھتی ہین تری جھوٹی قسم کو ہم

جنت ہی تیری وعدۂ دیدار سی عزیز / ورنہ لگائین آگ نہ باغ ارم کو ہم

اب کیا گلہ کہ مرنی کی فرصت نہین نصیب / کیون مغتنم نہ سمجھی سراغ عدم کو ہم

رکھتی ہین تر سدا عرق انفعال سے / دھوتی ہین بیٹھی لوح جبین کے رقم کو ہم

ڈر ہی کہ راز عشق کہین داستان نہ ہو / خط لکھہ کی کاٹتی ہین زبان قلم کو ہم

ابتک دہان زخم سی کہتی ہی مرحبا / دم دی رہی ہین یار کی تیغ دو دم کو ہم

بی زخم دل محال ہین معنی طرازیان / خالی شگاف سی نہین پاتی قلم کو ہم

تسلیم گر سنو کبھی بہیری فلک
محشر تلک کہین ستم نیمدم کو ہم

۱۶۰ — ۱۶

شعلہ زن رہتی ہین گرم اشکونکی طغیانی سی ہم / روز تھوڑی آگ پیدا کرتی ہین پانی سی ہم

بوی گل تھی چھپ کے نکلی گلشن فانی سی ہم / کیا دکھاتی منہ کسیکو شرم عریانی سی ہم

آپ سی کانٹا گلا تو بھی نہ نکلا شوق مرگ / ہم سی نادم ہی گرانجانی گرانجانی سی ہم

دشت مین بھی کشمکش ہر دم وہی باقی رہی
مدتون اوٹھائی ہی اپنی پریشانی سی ہم

دیکھکر عالم ہمارا دیکھتے ہین آپ کو
آئینہ گویا بنی ہین اپنی حیرانی سی ہم

بعد مردن مل گیا سارا تکلف خاک مین
چھٹ گئی قید لباس و ننگ عریانی سی ہم

کچھ کیا جمعیت خاطر نہ قسمت سے ملے
اور بھی برہم ہوئی مل کر پریشانی سی ہم

پوچھتی ہین عیسی اونسی زہر کھانیکی صلاح
دوست سمجھی ہین عدو کو اپنی نادانی سی ہم

کیا کہین کیون چاہتی ہین گھر بھی اپنا دشت ہو
کچھ تو ہوتی ہین پشیمان خانہ ویرانی سی ہم

مرکی بھی آوارگی حاصل رہی مثل غبار
ایک جا ٹھہری نہ دو دن بھی پریشانی سی ہم

ہتھکڑی زنجیر وحشت سست پائی وقت کی
رہ چلی دو چار دن دنیا مین زندانی سی ہم

دیکھکر یاد آتی ہین اگلی جفائین گور مین
بیوفا اور گذری تیری فاتحہ خوانی سی ہم

شب کی شب مہمان رہی وقت سحر سے گم
اوڑ گئی مانند شبنم گلشن فانی سی ہم

شعلہ رو کا لطف بھی بیداد سے خالی نہین
جل رہی ہین شمع تربت کی گل افشانی سی ہم

حشر مین لوٹ گئے گی پردہ پوشی کی لیی
مانگ لین گی کچھ تمہاری پاکدامانی سی ہم

١٦١

لازم و ملزوم ہین تسلیم باہم شعر و فکر
معتبر ہے سخندانی سے ہم

زمین گم کردہ ہین نا آشنائے آسمان ہین ہم
جہان کا نام ہی کوئی نہین لیتا جہان ہین ہم

عجب ہے ٹوٹتا کیون ہر گھڑی قسمت میں لکھا ہی
نہ میخوارون کی توبہ ہین نہ پیمان بتان ہین ہم

پڑی ہین تیری کوچی مین اٹھا سکتا نہین کوئی
سبک ہو کر بھی مثل نقش پا کیا کیا گران ہین ہم

نہ چھیڑو مثل نی ہمدم امید نغمہ تر مین
کہ دل بھی تنگ ہین لبریز فریاد و فغان ہین ہم

نشان بے نشانی ہین ہجوم کاہش تن سے
بتائین کیا تجھی ہی مرگ کیسی ہم کہان ہین ہم

۱۶۲

ہمین جو دیکھتا سنتا ہی ای تسلیم روتا ہی
جہان مین آپ گویا اپنی غم کی داستان ہین ہم

۵۸

ہر شب ہین ہیجان ستمِ آسمان سی ہم
رکھتی ہین سر پہ تیغ سدا کہکشان سی ہم

باغِ جہان مین طائرِ رنگِ پریدہ ہین
بیغم ہین تہمتِ قفس و آشیان سی ہم

جز مشتِ خاک نہ ہاتہ آئی بعدِ مرگ
مانندِ گردباد چلی اس جہان سی ہم

پروازِ اولین مین اسیری ہوئی نصیب
گویا قفس مین تہی جو چہوٹی آشیان سی ہم

تسلیم گنجِ گور نہ کیونکر عزیز ہو
نعم البدل یہ رکھتی ہین عمرِ روان سی ہم

۱۶۳

## ردیف نون

۲۱

نہیں معلوم کیا گذری گل و بلبل کو سکتی ہین
نہ سن سکتی ہین کانو نسی نہ منہ سی بول سکتی ہین

یہانتک مرگ کی ہی اعضا تپِ غم سی دہکتی ہین
کہ پتہر میری تربت کے سینہ آسا چٹکتی ہین

بنی ہین چشمِ مفلس میکدی مین نخلِ ساقی بہی
الگ بیٹہی ہوئی حسرت زدہ ساغر کو تکتی ہین

ہوای وصلِ جانان مین نہ پوچہو ماجرا اپنا
برنگِ شعلہای شمعِ محفل سر پٹکتی ہین

زمانہ آمدِ فصلِ جنون کا خاک پائین گی
ابہی سی آبلی خارانِ غربت کو کہٹکتی ہین

بیابان آبلہ پائی کی احسان خاک بہولی گا
کہ ابتک خون کی قطری خار سی ہر دم ٹپکتی ہین

جوابِ پندِ بیجا دون دماغ اتنا کہان مجکو
مزاجِ حضرتِ ناصح مین جو آتا ہی بکتی ہین

بشکلِ نہر ہین سر گرمِ راہِ منزلِ الفت
نہ پڑتی ہین کبہی چہالی اپنی پاؤن تہکتی ہین

نہیں معلوم کسکی خاک سی بدظن ہین وہ ولیکن
کہ جلتی پہرتی اپنی گہر مین بہی اس جہٹکتی ہین

ہوای عشق کامل ہی تو سوزِ حسن پیدا کر
ثمر خورشید کی گرمی سی شاخِ تر مین پکتی ہین

اونہین بہولین نہین بیباکیان وحشتِ تمنا کی
کہ میری خاک پر آتی ہوئی اب تک جھجکتی ہین

جلن دل کی بڑہا دیتی ہین کیونکر حضرتِ ناصح
زبانِ چرب سے کیا آگ پر روغن چھڑکتی ہین

بشکلِ بخت سو جائین الٰہی پاؤن بھی اسیرے
کہ جب ہلتی ہی زنجیرِ جنون بان کہڑکتی ہین

ہوا خواہِ فنا ہین کل دشت و چمن کا شکوہ کیا
کہ اپنی آنکھ مین ہم خود حباب آسا کھٹکتی ہین

نہ دیکھی عاشق و معشوق باغِ دہر مین یکرنگ
گلونکو چاک دامن دیکھکر بلبل چہکتی ہین

دمِ غش کہا فریبِ رحمِ صیاد ونکو سوجہا ہی
رخِ گل دہوکی ہانپی وہی بلبل پہڑکتی ہین

چمن مین تین گذرین مگر اب تک وحشت ہی
کہ مثلِ مرغِ نوآزاد سائی سی بھڑکتی ہین

چھری کیوقت رگ رگ مین خیالِ گل بھی بسا تہا
کہ مثلِ عطر قطری خونِ بلبل کی مہکتی ہین

کہان امیدِ آزادی فقط زیرِ قفس اے گل
پھڑکنا عمر بہر لکہا ہی قسمت مین پھڑکتی ہین

نزاکت ہر قدم پر مانعِ گلگشتِ گلشن ہے
صبا سی وہ برنگِ موجِ بوی گل لچکتی ہین

١٦٤

دمِ پیری نہین تسلیم تا اپنی غزلخوانی
بنی ہین بیحیا بلبل خزان مین بھی چہکتی ہین

١٤

مرکی بھی اسبابِ دنیا سی مفر ہوتی نہین
بی کفن زیرِ لحد لاشِ بشر ہوتی نہین

تو ہی بتلا کیا کرون اس بدگمانی کا علاج
مجکو تو اب تک تسلی نامہ بر ہوتی نہین

ہم بھی ہین امیدوارِ لذتِ زخمِ جگر
مہربانی کچھ ادہر تیرِ نظر ہوتی نہین

کیا کہین ہم اضطرابِ عشق بھی کیا حال ہی
دو گھڑی بھی ایک صورت پر بسر ہوتی نہین

سامنی یوسف کی بھی ایجان نجاؤ بی نقاب
مین نکہاتون گا کہ تاثیرِ نظر ہوتی نہین

رحم تجکو بھی نہین آتا ہی میری حال پر
ایکدن بھی بیقراری تو ادہر ہوتی نہین

اس نزاکت کی مین صدقی مرنی بھی دیتی نہین
پڑتی ہی تلوار لیکن کارگر ہوتی نہین

خاک بھی ہو کر خیال زلف پر ہم ہی رہی
کیا مہم عشق ہی مر کر بھی سر ہوتی نہین

کب دل مضطر تو مدفن نہین محشر فروش
کس گھڑی اپنی لحد زیر و زبر ہوتی نہین

وصل کیسا عشق مین پردہ نشین کے ایکدم
بات کرنی بھی میسر عمر بھر ہوتی نہین

صدقی اپنی وسید دل کی شنکی فرماتی ہین وہ
ایک بھی فریاد اسکی بی اثر ہوتی نہین

کس طرح دیکھی گی میرے مہر عالمتاب کو
جبکہ وہ آتی ہین تو شمع سحر ہوتی نہین

نالی کرتا ہون میں دیوار لیکن وای بخت
غیر سہی سنتا ہون انکو کچھ خبر ہوتی نہین

۱۶۵

شعر کیسا بات بھی کرنی سہی ہٹ جاتا ہی دل
جس جگہ تسلیم توقیر ہنر ہوتی نہین

۱۰

منت احباب کی حاجت نہین مر کر ہمین
غسل میت دی ہی ہی آپ چشم تر ہمین

بن گیئی گہوارۂ راحت زمین قتل گاہ
آ رہی ہین نیند کی جھونکی تہ خنجر ہمین

بیخودی مین ہوش باقی کی خلش اچھی نہین
اور کوئی جام بھر ساقی کوثر ہمین

نالۂ دل ہین ہمین وہ جگر پھر کس لیے
رکھتی ہی عمر دو روزہ آپ سے باہر ہمین

تیری صدقی سخت جانی دیکھنا غفلت نہو
آزماتا ہی کسی پر رحم کا خنجر ہمین

چاک سینہ خستہ تن بیتاب دل افسردہ روح
خوش بہت ہوگی لحد آغوش مین لیکر ہمین

آسمان نی خاک مین آخر ملایا بے کفن
جان بھی لیکر نہ دی دو ہاتھ کی چادر ہمین

برہنہ پائی ادا کرتے ہے شرط ہمرہے
ساتھ پھرتا ہی لیے ہر آبلہ پھر پر ہمین

اوڑکی ہیں مہر درخشان سی ملین گے صبح کو
مثل شبنم عادت پرواز ہی بی پر ہمین

۱۶۶

گر یہی کاہش رہی تسلیم مر کر دیکھنا
قبر سے سونپی گا طعنے تن لاغر ہمین

۱۰

خندہ زن کچھ کچھ جو وقتِ نزع مین ناشاد ہون
آپ گویا اپنی مرنی کی مبارکباد ہون

بلبلِ تصویر ہون ہر رنگ مین دلشاد ہون
ہون قفس مین یا نصیبِ دشمنان آزاد ہون

میرا ہنسنا گریہ پرور بہی کچھ کم نہین
زخمِ خندان ہون بظاہر دیکہنی مین شاد ہون

مجکو بہی حیرت ہی کیا تہا اٹہتی اٹہتی کیا بنا
کچھ تو بتلا خود فراموشی جو تجکو یاد ہون

ای دلِ مضطر اوٹہاؤن ناز کب تک صبر کے
اب تو مین امیدوارِ رخصتِ فریاد ہون

جاگتا ہون مین قفس مین سوتی ہی قسمت مرے
مدتون سی پاسبانِ خانۂ صیاد ہون

ہوش اوڑتی ہین نہ لی نامِ قفس اے باغبان
مین ابہی تیری چمن مین مرغِ نوآزاد ہون

کیون پریشان رکہتی ہی قسمت مجھے اس غم مین
ہمنشینِ بلبل ہون نہ کوئی نکہتِ برباد ہون

شاہدِ مضمون اگر نقشِ شیرین سہی نہین
بیستون کاغذ ہی خامہ تیشہ مین فرہاد ہون

۱۶۴

حشر ہو تسلیم جبتک جی بہلنی کے لیے
آرزو بہی خاک ہوکر چند دن برباد ہون

۲۲

چلتی پہرتی ہین مگر رنجِ سفر رکہتی نہین
گہر سی باہر ہم قدم مثلِ نظر رکہتی نہین

صورتِ تصویر ہر لوثِ ہوس سے پاک ہین
حوصلہ جسمین ہے ہم وہ جگر رکہتی نہین

بی خلش کیا نیند ہی آسودگانِ خاک کی
روز و شب رکہتی نہین شام و سحر رکہتی نہین

صورتِ آئینہ حیرت خانۂ عالم مین ہم
دیکھ لیتی ہین ہر اک کو گو نظر رکہتی نہین

لیچلی ہین ساتھ کر اسقدر حسرت کے لوگ
بوجھ کی ماری جنازہ دوش پر رکہتی نہین

غافل و ہشیار ہین عالم مین مثلِ حرفِ خط
غیر کو دیتی ہین خبر جو خود خبر رکہتی نہین

نامرادی بیکسی کوئی نہین پرسانِ حال
آبرو اپنی بہی ہم ای اشکِ تر رکہتی نہین

دونون آفت ہین حنا ہو یا قبای تنگ ہو
ہم لگی لپٹی کبہی ای فتنہ گر رکہتی نہین

اپنی ہوتی کس لیے اعدا پہ مشقِ تیرِ ناز
حوصلہ رکھتی نہین ہم یا جگر رکھتی نہین

طائرِ تصویر ہون صیاد بازو کو نہ باندہ
عادتِ پرواز میری بال و پر رکھتی نہین

دید کی قابل ہی بزمِ دہر لیکن کیا کرین
اتنی فرصت شمع و مثلِ شرر رکھتی نہین

کیون کرون پروای دوزخ دل جلانی کی لئی
اتنی سوزش کیا مری داغِ جگر رکھتی نہین

کیا کہون مین ان بتون کی سنگ مہری کا اثر
پارہای سنگ ترے بت تک شرر رکھتی نہین

بس ہے مرجانی کو یادِ نوکِ مژگان ہجر مین
ہم تری پروای او تیرِ نظر رکھتی نہین

اتحادِ عشق سی دیتا ہی دل دل کو خبر
ہم دماغِ نامہ و پیغامبر رکھتی نہین

دردمندانِ ازل ہین منتِ مرہم سی پاک
اشک زخمِ تیرِ مژگان کا اثر رکھتی نہین

کس گھڑی وحشت جنونکی خاک ہم اوڑاتی نہین
کب زمین ای آسمان بالای سر رکھتی نہین

کیا مزا بخشا ہی مجکو نامرادی نی کہ مین
نالہ وہ کرتا ہون مطلق جو اثر رکھتی نہین

بحرِ ہستی مین وہ رنگی ہمکو چہو سکتی نہین
آبِ گوہر ہین ہم یہ خشک و تر رکھتی نہین

کیا سُناتا ہی گنہگارون پہ جنت ہے حرام
واعظا ہم شوقِ میراثِ پدر رکھتی نہین

گلشنِ عالم مین دیکھی اہلِ دولت سب بخیل
اسطرح گل جیسی کہ دامن مین ہی زر رکھتی نہین

آپکو تسلیم کیون ہی فکرِ تعقیبِ ردیف
طرح کرنے والی جب آپکی خبر رکھتی نہین

١٤٨ ے

شام ہی سی غز و گریۂ اضطراب اچھا نہین
مثلِ دودِ شمعِ محفل پیچ و تاب اچھا نہین

غیر پر مرنا بتِ خانہ خراب اچھا نہین
یون ملانا خاک مین حسنِ شباب اچھا نہین

بوسی گن گنکی لیی آخر وہ برہم ہوگئی
مین نہ کہتا تہا کہ ای دل یہ حساب اچھا نہین

کچھ سہہ بیٹھا ہون محرومی پر اپنی [illegible]
دیکھکر ہنستا مجھی جامِ شراب اچھا نہین

ایکدن سوداگری کا مُفت لگانا آہ کا
اضطراب اتنا دلِ خانہ خراب اچھا نہین

درد ہون ہر حال مین مٹتا ہو نہین اک حال سے
مجکو کیا ای آسمان گر انقلاب اچھا نہین

۱۶۹

رات کو دو دو پہر اور جاگی تسلیم نیند
دیکھ نادان عشق چشمِ نیمخواب اچھا نہین

یون بُجھانا شمع کو یکسان اچھا نہین
مرمٹون کا دل جلانا آسمان اچھا نہین

خویش بیگانی ہین دشمن گو ہنگامِ سفر
چھوڑ جانا تن کو ای عمرِ روان اچھا نہین

عاشقونکو گالیان دینا سمجھکر بیزبان
دلمین رکھنا یہ گمان ای بدگمان اچھا نہین

ہو چکی شامِ جوانی صبحِ غفلت تا کجا
اس قدر ای بیخبر خوابِ گران اچھا نہین

پھول دن بھر یون حضورِ بلبلِ مضطر نہ توڑ
دل دکھانا ہر گھڑی ای باغبان اچھا نہین

۱۷۰

روئے گا تسلیم اکدن مثلِ دل ایمان کو بھی
دیکھ یہ نظارۂ روئے بُتان اچھا نہین

حُسنِ دل افروز کا دیوانہ ہون
شمعرو کوئی ہو مین پروانہ ہون

میکشی ہی میری ہستی کی دلیل
اک ادای لغزشِ مستانہ ہون

مین کسی گل کا نہ کوئی گل مرا
اس چمن مین سبزۂ بیگانہ ہون

جب تلک مین ہون مری شہرت بھی ہے
آپ اپنے عمر کا افسانہ ہون

بوسے کیونکر لون دہانِ یار کے
موجِ می ہون یا لبِ پیمانہ ہون

مرکے بھی چھوٹی نہ ساقی کی قدم
آج تک خاکِ درِ میخانہ ہون

ہر جگہ قسمت جلاتی ہی بہ مجھے
شمعِ محفل ہون کہ شمعِ خانہ ہون

چُپکے چُپکے جل رہے ماتم مرا
کُشتۂ خاموشیِ جانانہ ہون

میرے اوسکی موج و دریا کا ہی ربط
آشنائے ہی مری دم کی طرح
مجھسے کیا روشن ہو بزمِ شمع و
کیا جلائے گا جہنم حشر مین
خاک مین گردون ملائی کس طرح

ڈھونڈھتا پھرتا ہون گو ہمخانہ ہون
سب مین ہون اور سب سے مین بیگانہ ہون
جلوۂ سوزِ پرِ پروانہ ہون
خود مین سوزِ دل سے آتشخانہ ہون
خرمن مہتاب کا مین دانہ ہون

۱۶۹
کچھ نہونے پر بھی ای تسلیم مین
اس قدر کونین مین افسانہ ہوان
ے

نشیب و فرازِ جہان کچھ نہین
یہ مانا کہ نقشِ جہان کچھ نہین
ہمین دُور سے جوشِ اغیار کو
یہی کہتی ہی اہلِ عبرت سہی گور
مقابل مین رنگِ رخِ یار کے
کسے دم نہین درد و غم سی فراغ

زمین کچھ نہین آسمان کچھ نہین
غنیمت ہے لیکن جہان کچھ نہین
دو رنگے یہ پیرِ مغان کچھ نہین
جو سب کچھ وہان تھی یہان کچھ نہین
گل و لالہ وارغوان کچھ نہین
یہی ہے تو عمرِ روان کچھ نہین

۱۷۰
رولاتے ہو ہنس ہنس کی تسلیم کو
یہ انداز ای مہربان کچھ نہین
۱۲

وہ صورتِ بو ہم گلِ صد چاک قبا ہین
باور نہین آتا تپشِ سوزِ درون کا
اچھا نہ سہی آتشِ فقر اور مین لاکھون
صیاد کے ہم خوف سے ہین بلبلِ تصویر

ہر وقت ہم آغوش ہین ہر وقت جدا ہین
دیکھو مری دل مین یہ پھپھولی نہین کیا ہین
کیا زیرِ فلک آپ ہی خورشید لقا ہین
یعنی نہ گرفتارِ قفس ہین نہ رہا ہین

چھو سکتی نہین آبلہ پائی ہی قدم کو
کیا مثلِ شرر گرمِ رہِ راہِ فنا ہین

کیون شکوہ کیا رحم جو بر جسم کو آیا
وہ خوش ہی تو ہو ہم دلِ مضطر ہی جفا ہین

کیا منزلِ مقصود کو پہونچین صفتِ اشک
پیدا ہوئی جس وقت سی ہم آبلہ پا ہین

تدبیر تو کرتا ہون مگر یہ نہین کھلتی
عقدی ہی مری دل کی بہی تری بندِ قبا ہین

اک برگِ حنا کیا چمنستانِ جہان ہین
ایسے تو ہزارون تری پامالِ جفا ہین

بلبل ہین تو ہین بلبلِ تصویر خموشی
ق
گل ہین تو گلِ شمعِ شبستانِ وفا ہین

محرومی تقدیر سی اس باغِ جہان ہین
جس رنگ مین ہو کچھ ہو ہمین بے برگ و نوا ہین

۱۷۳

خالی نہین تسلیم کبھی درد سی دم بہر
کیا ہم ہی کسی ٹوٹی ہوئی دل کی صدا ہین

لاکھہ مرتی ہین مگر وصل کی صورت تو نہین
مجھسے وہ آملین ایسے مری قسمت تو نہین

اونکی کوچی سی جنازہ نہین اٹھتا کیا ہی
چارہ گر دیکھنا دل مین کوئی حسرت تو نہین

خیر پہر جایئے پہر کیا مرا ہوگا نقصان
آپ سب کچھہ سہی لیکن مری قسمت تو نہین

جلوۂ مہر کی کیا بات ہی لیکن ای چرخ
جس سے دل خاک مین ملجائی وہ صورت تو نہین

کیون جلاتا ہی فلک غیر کی خاطر اتنا
ہین پرانی مین چراغِ سرِ تربت تو نہین

اوسکی آتی ہی چلی گور سی مردی اوٹھکر
دیکھنا ہمقدمِ یار قیامت تو نہین

۱۷۴

رنگ کی شعر عدو خاک کبھی گا تسلیم
علم سب کچھہ سہی میری سی طبیعت تو نہین

قول کی سچی ہین جو منہ سی کہا کیونکر دین
ایک بوسہ دی چکی ہین اور اب کیونکر دین

اپنی سی بیگانہ ہون نا آشنا کی واسطی
طعنی تشنی مجھکو میری اقربا کیونکر دین

ہوش کیون اوڑتی نہ لاتی بوی گیسو تو اگر
تجکو ہم الزام ای بادِ صبا کیونکر ندین

اوسکا احسان ستم ہی وجہ شادی مرگ ہی
ہنسکے میری زخمِ تن مجکو رولا کیونکر ندین

کہہ گیا ہی صبحدم آنی کو وہ خورشید رو
لوگ شب بہر جینی کی مجکو دعا کیونکر ندین

ساتہ بارش کی ہوا گرتی ہی بجلی بہی ضرور
دیکہکر گریان مجہی وہ مسکرا کیونکر ندین

ہاتہ تو اور یون رہی اوسکی کفِ رنگین کے ساتہ
رشک سے ہم جان اپنی دزدِ حنا کیونکر ندین

ہم حریصِ بوسہ وہ لذت فروشِ کامِ دل
بیشتر کیونکر نمانگین بارہا کیونکر ندین

سنگِ کعبہ جانتی ہین وہر مین اہلِ شرف
آستان کو تیری بوسہ پارسا کیونکر ندین

لکہدیا ہی آگ اپنی جوش مین سوزِ جگر
آگ مین وہ پرچہ کی نامی کو جلا کیونکر ندین

کہینچنا اوس شوخ کی صورت اپی کام تہا
دادِ صنعت تجکو ای دستِ قضا کیونکر ندین

مرگ پر موقوف ہی صحت مریضِ عشق کے
زہر میری چارہ گر جای دوا کیونکر ندین

نوجوانی جوش پر ہی وصل کی شب ٹوٹ کے
رخصتِ بے پردگی بندِ قبا کیونکر ندین

سنتی ہین رسوائی عاشق سے خوش ہوتی ہین وہ
شہرتِ دیوانگی ہم جابجا کیونکر ندین

کیا عجب گر نزع مین وہ دو الم ہین ہمسفر
ساتہ میرا مدتون کی آشنا کیونکر ندین

حشر کا دن ہی خدایا نیک و بد اعمال کے
سامنی تیری گواہی دست و پا کیونکر ندین

۱۷۵

صفحہ ہستی پر ای تسلیم مین بیکار ہون
حرفِ باطل کیطرح مجکو مٹا کیونکر ندین

۱۰

قاصد از دلدار و دلبر و لربا کسکو کہون
کون ہی میرا پیامِ مدعا کسکو کہون

لی گیا دل کون اوٹہی دزدِ حنا کسکو کہون
اس جگہہ آگ مین ہوان یا تو تیسرا کسکو کہون

یہ دورنگی عشق کی ہی ورنہ دونون ایک ہین
خونِ دل کسکو کہون رنگِ حنا کسکو کہون

پیر جی ہون یا گرو جی دونون غول دشت ہین
خضر دین کسکو سمجھون رہنما کسکو کہون

ایک ہین عبد المقابر ایک ہین عبد الصنم
انمین سے ہین سالک راہ خدا کسکو کہون

ق

عشق کی سب آفتین انکی بدولت ہین مگر
دیدۂ و دل دونون پیارے ہین برا کسکو کہون

نازکی کا تمکو دعوی گل کو رنگینی پہ ناز
فکر ہی نازک ادا گلگون قبا کسکو کہون

یار کی لائی ہین جذب و شوق دونون ہین شریک
آفرین کسکو کہون مرحبا کسکو کہون

مہربان و لدار مشفق گر مین سمجھون آپکو
بیمروت بیوفا نا آشنا کسکو کہون

توہی بتلا اے جناب سیدہ زوجۂ علیؓ تسلیم مین
شافع روز جزا مشکلکشا کسکو کہون

۱۷۵ ۱۱

خاک مین ملکر گلہ ای آسمان کسکا کرون
نام لون کس بیوفا کا کسکو مین رسوا کرون

عشق کی غیرت سے یہ کیونکر گوارا ہو سکے
آنکھہ ڈالین غیر تم پر اور مین دیکھا کرون

چاہیے سب کچھہ مگر ای دوست آتی ہے شرم
ان نصیبون پر کسی شے کی تمنا کیا کرون

حال پر اپنے جو دم بھرون مین غربت نصیب
دامن دشت جنون کو دامن دریا کرون

تو نے تو ناکامیون سے اپنا دل بہلا لیا
مین شب فرقت مین اے جوش تمنا کیا کرون

درد بھی دے اور بوئے راحت جلد لا ساقی شراب
پنبۂ داغ جگر کو پنبۂ مینا کرون

پھول سے رخسار کا اکدن تو بوسہ دیجئے
مثل نرگس کب تلک حسرت سے مین دیکھا کرون

چھیڑتی ہو خواب مین آکر فسانہ ہجر کا
چاہتی ہو عالم رویا مین بھی رویا کرون

شب کو تہا دن بھر کا وعدہ پھر گئے وقت سحر
سو گئے پچھلے پہر تقدیر اسکو کیا کرون

یہ کرشمے یار کی ہین مجھسے کیونکر ہو سکے
خاک مین آکر چھپون اور خاک سے سودا کرون

صاف بندش لفظ اچھے عیب سے ہر شعر پاک
اور کیا تسلیم نطق شاعری پیدا کرون

یاد آگیا مجھے دلِ خستہ جگر کہاں
آج اے خدنگِ غمزۂ قاتل ادھر کہاں

انفاس چند کشمکشِ انتظار ہے
پھر ہم کہاں جواب کہاں نامہ بر کہاں

مانا کہ حُسنِ یار سے لبریز ہے جہان
لیکن وہ حوصلہ وہ شکیبِ نظر کہاں

موت آگئی پہونچ کے درِ یار پر مجھے
شامِ شبِ مراد ہوئی تو سحر کہاں

ٹھہرو لگا ہی لیتی ہیں اُس گل کا کچھ پتا
جائے گی ہم سے اوڑ کے نسیمِ سحر کہاں

مانندِ شیشہ رونقِ محفل ہوئی تو کیا
سامان اگر ملا بھی تو امیدِ سحر کہاں

۱۲۸

ہر وقت یار تھا رگِ جان سے بھی قریب تر
تسلیمؔ تو خراب پھرا عمر بھر کہاں

۷

یادگارِ ہستیٔ موہوم ہم رکھتے نہیں
صورتِ عمرِ رواں نقشِ قدم رکھتے نہیں

ایک عالم پر بسر کرتی ہیں زیرِ آسمان
صورتِ ماہِ دو ہفتہ بیش و کم رکھتے نہیں

وائے قسمت اُن کی جو آشوبگاہِ دہر میں
لذتِ تکلیف و غم ذوقِ ستم رکھتے نہیں

بختِ عاشق شامِ غم زلفوں کو تیری کیا کہوں
گو سیہ دونوں ہیں لیکن پیچ و خم رکھتے نہیں

حضرتِ واعظ دکھائیں نہ اُن کو سبز باغ
ہم دماغِ بوئے گلہائے ارم رکھتے نہیں

آبلے پڑتے نہیں کب جستجوئے یار میں
کس گھڑی پائے طلب میں ہم ورم رکھتے نہیں

۱۲۹

کس قدر تسلیمؔ ہستی پہ ہیں بھولے ہوئے
وقتِ آخر بھی مگر فکرِ عدم رکھتے نہیں

۱۲

دیکھ کر شبِ آتشِ پروانہ لگن کی دور میں
کیسا کیسا شمع روئی انجمن کے دور میں

تکتی ہیں اٹھی ہوئی ساغر کا منہ حسرت سے ہم
دور کیسا ساقیٔ پیمان شکن کے دور میں

اہلِ فن کا روج پہلے ہوگا اب تو ہر طرف
چھانتے ہیں خاک سب چرخِ کہن کے دور میں

وای غفلت بھی نہ آیا وہ ظالم کس گھڑی
جب لپیٹا مجکو یارون نے کفن کے دور مین

نام آور او ٹھہ گئی مثلِ نگین ہم روسیاہ
رہ گئی اس خاتمِ چرخِ کہن کی دور مین

عہدِ عارض مین گلِ تر خاک پائی گا فروغ
قدر سنبل کیا ہی زلفِ پرشکن کے دور مین

زہد و تقوی آپکا ای شیخ اگر زندہ مین ہم
دیکھہ لینگے ساقیِ توبہ شکن کی دور مین

ہون وہ دیوانہ کہ میرا ذکر ہوتا تھا مدام
عہدِ قیسِ ناتوان مین کوہکن کی دور مین

اوج کیسا اب تو ای ہمدم غنیمت جانیی
آبرو رہ جای گر چرخِ کہن کے دور مین

کر رہی ہی چہچہے بلبل گلِ تر کو نہ توڑ
دم لی ای گلچین بہارِ یاسمن کے دور مین

عہدِ غربت کے مصیبت کا گلہ کرنا عبث
چین کیا حاصل تھا یارانِ وطن کے دور مین

۱۳

ذوق ہی مجبور ہین تسلیم ورنہ قہر ہے
کھولنا ہمکو زبان اہلِ سخن کے دور مین

۱۲

مین اہلِ صفا بھی ہون تو کیا ہون
آئینے کی طرح خود نما ہون

کیا مجھکو فلک کرے گا پامال
سبزہ لبِ بامِ عرش کا ہون

اس بزمِ جہان مین صورتِ شمع
غیرون کی لگی مین جل بجھا ہون

نکہت ہون مگر چمن سی چھوٹکے
برباد مین صورتِ صبا ہون

ہون آہِ دلِ حزین جہان مین
یعنے مین کہان نارسا ہون

مین کیا کہون لطفِ سیرِ عالم
ہون خواب مین خواب دیکھتا ہون

ہر حال مین ہر طرح مین بیباک
گویا ترے دل کا حوصلا ہون

برہم کبھی آپ سی کبھی شاد
شاید اپنا مین خود گلا ہون

حالِ دلِ گم شدہ ہون کہتا
افسانہ طرازِ آشنا ہون

کم حوصلۂ شوقِ دل نہین ہے
کیون شرطِ وفا سے کا ہی نام

چاہون تجھے جسقدر مین چاہون
تم تو کرو ترک مین نبا ہون

١٨١

افسانۂ دوستے ہون تسلیم
وغمن کا مگر سُنا ہوا ہون

١١

سببِ شرمِ التجا ہون مین
گھر جھپٹا ابتدای ہستی سے
تیری ہی آرزو تھا کیا یہ سبب ہے
جز فغان اور مُنہ سے کیا نکلے
صورتِ زخم ہون شگفتہ مزاج
اوٹھ رہون گا اجل جب آئی گی
میرے ہستے عدم سہی بدتر ہے
ہوگے بدنام چھوکے مرگ سبب مجھے

لبِ خاموشِ مدعا ہون مین
صورتِ نالۂ درا ہون مین
دم نکلنے سہی خوش ہوا ہون مین
مثلِ سنتے درد آشنا ہون مین
اپنے ہستے پہ ہنس رہا ہون مین
اب تو در پر ترے پڑا ہون مین
بویِ گل کی طرح ہوا ہون مین
باعثِ تہمتِ فنا ہون مین

١٨٢

بیحقیقت سنجان ای تسلیم
مظہرِ قدرتِ خدا ہون مین

١٣

فکر ہی شوقِ کمِ عشقِ وہان پیدا کرین
طبعِ عالی سہی اگر اوجِ بیان پیدا کرون
سوزِ دل اس بزم مین افسانہ ہوسکتا نہین
ہون مین دلسوختہ تاثیرِ آہِ گرم سے
پوچھتی ہین نزع مین وہ حالِ دشمن و کمِ مرا

چاہتا ہون ایک دل مین وہ مکان پیدا کرون
مین زمین شعر مین بھی آسمان پیدا کرون
لال ہو کر شمع کیصورت زبان پیدا کرون
گلشنِ جنت مین بھی دورِ خزان پیدا کرون
طولِ مطلب اختصارِ داستان پیدا کرون

تا دل ممسک نہو خوفِ طلب سے بدگمان
زخم کا منہ تیر کی کچھ نہ زبان پیدا کرون

مغتنم ہی چند ساعت صحبتِ منہ گیر
عاریت شمعِ لحد سی گر میان پیدا کرون

یاد ن کہتی ہین تری کوچی مین آ گر ضعف سے
تو گرا دی اور زمین خوابِ گران پیدا کرون

وہ حریصِ داستانِ شوق ہون گر تم سنو
کلک کے مانند باہم دو زبان پیدا کرون

پر عرق عارض ہی ون نسبت اگر ایماہِ حسن
چشمۂ خورشید مین آبِ روان پیدا کرون

ہون وہ میکش خدمتِ ایجادِ عالم ہو اگر
سب سے پہلی میفروشی کی کان پیدا کرون

اب ہی تم آؤ تو مین آنکھون مین بھر لون اک نظر
ڈھونڈکر تھوڑی سی جانِ ناتوان پیدا کرون

۱۵۳

مین ہون ای تسلیم شاگردِ نسیمِ دہلوی
چاہیی اوستاد کا طرزِ بیان پیدا کرون

ملا

غیر ممکن دخل پائی غیر کوی یار مین
سبزۂ بیگانہ ہم رکھتی نہین گلزار مین

بلبلین آمادۂ فریاد ہین گلزار مین
حشر برپا ہو رہا ہی کوچۂ منقار مین

کچھ مقرر آج ہی احسانِ قاتل مین فریب
خندۂ دزدیدہ ہی پنہان لبِ سوفار مین

بی سبب بی واسطہ کیون پھینکتے ہو توڑ کر
کیا گلِ امیدِ عاشق ہی گلی کی ہار مین

شورِ رسوائی ہوا میرا تماشا گاہِ خلق
دفن کی پروانگی قاتل نی دی بازار مین

چمکی ہی آتش مزاجی ازدحامِ غیر سی
جل رہا ہی آپ اپنی گرمیِ بازار مین

گو مکو تھا جبر رسوائیِ کوی عشق کا
چھپ رہا افسانۂ مجنون زبانِ خار مین

مر گیا مین دیکھ کر فرقت مین شکلِ ماہِ نو
جنبشِ ابرو نہان تھی مغربی تلوار مین

تم نہ بگڑو تابشِ خورشیدِ محشر کیون نہو
مین نہ آؤن گا تمہاری سایۂ دیوار مین

دوست کیا دشمن نے بھی مجکو نہ دی دل مین جگہ
تھا وہ کینہ جو نہ آیا خاطرِ اغیار مین

۱۸۴

کہہ دیا تسلیم کیا بادِ سحر نے وقتِ صبح
پھاڑتی ہین گل گریبان ہر طرف گلزار مین

۹

داغ داغ ای گل تری فرقت سے ہم گلشن مین ہین
پھول کیسے پارۂ اخگر لیے دامن مین ہین

بعدِ مردن اسقدر شرمِ گنہگاری بڑھے
مُنہ چھپائے ہم کفن سے آج تک مدفن مین ہین

نکہتِ گل ہین ہمین بے پردگی سے رکھہ معاف
آپ مین ہین اپنے ہم جبتک کہ پیراہن مین ہین

شکر ہے ہم مصیبت سے کوئی خالی نہین
دست و پا ہین صرفِ ماتم جان و دل شیون مین ہین

اونکو بھی اپنی تمنا مانعِ وصلت ہین غیر
آرزوئے دوست ہین لیکن دلِ دشمن مین ہین

شورشِ محشر سوالِ گور تکلیفِ فشار
سو طرح کی آفتین باقی ابھی مدفن مین ہین

ٹھہر جا ای بیقراری کیون ہلاتی ہے جگر
چند طفلِ اشک خوابیدہ مری دامن مین ہین

عصمتِ دیوانگی دستِ جنون سے پوچھیے
چاک لاکھون صورتِ یوسف مری دامن مین ہین

۱۸۵

ایک فقرے مین کیا بدظن عدو سے یار کو
آپ بھی اوستاد ای تسلیم اپنے فن مین ہین

۹

ایکدن بھی نہ ملین شوق مین باہم آنکھین
برسون دیکھا کیے ای شوخ تری ہم آنکھین

غیب سے ہوتی ہے بیمارِ ازل کی خدمت
دھوتی ہے نرگسِ بیخواب کی شبنم آنکھین

اشکِ خونین نے کیا سرخ برنگِ شعلہ
بن گئین رشکِ چراغِ شبِ ماتم آنکھین

سر کو زانو سے اوٹھا وصل مین پردہ کیسا
آج تو چار ہون او فتنۂ عالم آنکھین

دہر مین رہتے ہین خونریز ہمیشہ بیغم
جوہرِ تیغ کی دیکھین نہین پُر نم آنکھین

دیکھہ بیوجہ نہین جنبشِ مژگانِ قاتل
گرتی ہین کشتۂ بیداد کا ماتم آنکھین

غیر کیا دوست بھی ہوتا نہین مشکل مین شریک
پھر گئین وقتِ اجل دیکھہ کی ہمدم آنکھین

پست اعلی نہین ہوتا کبھی جنسیت سے — اونچی ہین عضو قدم سی قدِ آدم آنکھین

۱۸۶

پاکدامانی جانان سی ہوں گریان تسلیم
اشک اگر حضرتِ عیسی ہین تو مریم آنکھین

۱۲

آؤ باہم شوق وارمان دیکھہ لین — تم ہمین ہم تمکو ایجان دیکھہ لین
ہجرِ قاتل مین لہو کھلائے گا جوش — کیا ہلالِ عیدِ قربان دیکھہ لین
رہ نجاے آرزوے چارہ گر — لذتِ تکلیفِ درمان دیکھہ لین
جی مین آتا ہی کہ اکدن مر کی ہم — ہمتِ دوشِ عزیزان دیکھہ لین
سخت جانے آج کہتی ہی یہہ — جوہرِ شمشیرِ عریان دیکھہ لین
ہو نہ جنکو صبحِ محشر کا یقین — وہ مرا چاکِ گریبان دیکھہ لین
کرتے ہین دیر و حرم کو ہم سلام — دیکھہ لین گبر و مسلمان دیکھہ لین
التفاتِ جوششِ وحشت پھر کہان — ہو سکی جب تک بیابان دیکھہ لین
گر او نہین ہی خوفِ عرضِ آرزو — دور سی حالِ پریشان دیکھہ لین
روبروی دخترِ رز بہلا کے آج — جی مین ہی زاہد کا ایمان دیکھہ لین
دلفگاری کے سوا ہونا ہی کیا — کاوشِ برگشتہ مژگان دیکھہ لین

۱۸۷

جھانکتا ہے پھر اودھر تسلیم تو
کیا قیامت ہو جو دربان دیکھہ لین

۶

سحر پرداز ہمین آنکھین آپکی مشتاق ہین — دیکھنی ہین جنت مین خوبی ہین لیکن طاق ہین
عشقِ گیسو مین کوئی عرصہ وہی جان خال کا — زہرِ افعی کی لیی ہم سائلِ تریاق ہین
ہٹ گیا جی سیرِ گلشن سے قفس درکار ہی — رسمِ راحت ہو چکی تکلیف کے مشتاق ہین

آبِ حیوان گر نہیں ہے پھر ہی قاتل کیون دریغ
دونون آخر انتہای ضعف سے تنگ آگیے

تشنۂ آبِ دمِ خنجر تری عشاق ہین
بار ہی زنجیر ہمکو ہم جنون کو شاق ہین

۱۸۵

صورتِ تسلیم اس آشوب گاہِ دہر مین
ای فلک ہم بھی تری ایجاد کی مشتاق ہین

۲۶

مارا پڑا محبتِ چشمانِ یار مین
مجکو ہوا چملا وہ ہرن کی شکار مین

نیند آتی تھی نہ کل جنھین آغوشِ یار مین
وہ آج سو رہی ہین اکیلی مزار مین

آنسو نہیں ہین دیدۂ مخمورِ یار مین
نرگس کے پھول ہین گلِ تر کی کنار مین

ناصح خطا معاف سُنین کیا بہار مین
ہم اختیار مین ہین نہ دل اختیار مین

بلبل جہان مین دیدۂ نرگس کیطرح سے
گذری ہمیشہ ای گلِ تر انتظار مین

چھائی نہیں ہین داغِ جگر پر کدورتین
پنہان ہی آفتاب حجابِ غبار مین

دینگی حساب کیا دمِ محشر کہ عمر بھر
آسئے نہ آپ ہم کبھی اپنی شمار مین

راہِ عدم مین شہرِ خموشان جو مل گیا
ای مرگ رہ پڑی ہی اُوجڑی دیار مین

نورِ جنون مین ضعف نے رسوا کیا مجھے
اولجھی ہوئی ہین ہاتھ گریبان کی تار مین

عاشق ہون مجکو شیخ دعا کی نہیں مجال
تو دخل دی مشیتِ پروردگار مین

اگر وطن مین وحشت سہی گیا مطمئن رہون
ہمدم لگا ہی جی خلشِ نوکِ خار مین

احسانِ عافیت ہو کسی اور پر کہ مین
راضی ہون ای فلک ستمِ روزگار مین

پاتا نہیں گمان بھی گنجایشِ کلام
کیا کیا بڑھا ہی نقش وہین انحصار مین

باغِ جہان مین ایک سہی گذری تنگ ہو
سوکھی نہ ہم خزان مین نہ پھولی بہار مین

کیا کیا خیال حسرتِ دیدار قیس تھا
چھپ چھپ گیا ہی ناقۂ لیلی غبار مین

چمکا رہا ہی شوقِ دلِ اونکی کدورتین
مصروف آئینہ ہی جِلای غبار مین

دلپر بہی اونکی ڈرسی نہین جبر کی مجال
اتنا ہی اختیار نہین اختیار مین

شامِ وصال ہی کبہی صبحِ فراقِ یا
کٹتی ہی عمر گردشِ لیل و نہار مین

مرکر بہی انقلاب کی صدمی جو یاد تہی
پہلو بدل سکی نہ کبہی ہم مزار مین

عالم کی ہی خبر مگر اپنی نہین خبر
غفلت بہری ہوئی ہی دلِ ہوشیار مین

بہولی نہ جلوہای تبسم تمام عمر
کاٹی شبِ حیات فروغِ شرار مین

مرکر بہی پایمالِ جہان ہی عدن مین خاکسار
دی قبر کو فلک نی زمین رہگذار مین

تسکینِ دل کیواسطی رورو کی عرضِ دل
بلبل نے کیا رنگا ہی قفس کو بہار مین

بی یار جب نہانی گیا مین ہوا شہید
ہر موج مثلِ تیغ پہ چلی جویبار مین

کی دل نی دوستی پڑی رنج و بلا مین جان
می پی کسی نی مست گئی ہی خمار مین

تسلیم مفلسی سے ومِ وزن ہی منزلت
مانندِ حرفِ وصل نہین اعتبار مین

۱۸۹

## ردیف واو

۱۱

کیجیی ایسا جہان پیدا جہان کوئی نہو
ذرۂ اختر زمین و آسمان کوئی نہو

رو رہی حسرت پر اوسکی جو کہ وصلِ یار مین
سیکڑون ارمان کہتا ہو بیان کوئی نہو

کی تمنا مرگ کی تو بہی ہوا ظالم خفا
ہای ایسا بہی جہان مین بدگمان کوئی نہو

احتیاطِ رازِ خاموشی یہانتک چاہیی
بیزبانی کی سوا ہمداستان کوئی نہو

سبزہ و گل کی نہین لائق مرا فرشِ مزار
پردہ پوشِ تربتِ بیچارگان کوئی نہو

کس بتی پر ایسی ہرجائی کی ہو ایدا لاشر
خاص جسکا دونون عالم مین مکان کوئی نہو

آرزو کیسی فراقِ جسم و جان درکار ہے
چاہتا ہون میری تیری میان کوئی نہو

رشکِ بلبل کی اوٹہائین ناز کیسکو دماغ
خویش و بیگانہ لحد پر گلفشان کوئی نہو

کیا تماشا ہی کہ ہم سبکی ہون باغِ دہر مین
اور اپنا بلبل و گل باغبان کوئی نہو

یہ بہی قسمت کا لکھا اپنے کہ ہر جلوہ ترا
پھر نظر آئی نہ ہمکو اور نہان کوئی نہو

۱۹۰ — تو ہی بتلا کیا کرین تسلیم ایسی ہم مین
جسمین سب اوستاد ہون اور نکتہ دان کوئی نہو — ۹

کیون حد سی بڑہ چلی ہی شبِ انتظار تو
اب کیا بنی گی سلسلۂ زلفِ یار تو

بعدِ فنا بہی باعثِ تکلیف ہونگا مین
روئی گی خاک پر مری شمعِ مزار تو

آتی ہی تجسی آج مجہی آشنا کی بو
مل جا ذرا گلی سی نسیمِ بہار تو

اک دورِ صرصری مین گل ہی نہ ہی چمن
بہولی ہوئی ہی کس پہ نسیمِ بہار تو

ای روح کچہہ تو شرطِ وفا کا لحاظ کر
جاتی ہی چہوڑ کر مجہی بیگانہ وار تو

پہر جاگنا ہی حشر مین کچہہ دیر سو رہون
تہوڑی جگہہ دی پہلوِ کنجِ مزار تو

دونون جہان حمایتِ زاہد مین ایک ہے
میری طرف ہو رحمتِ پروردگار تو

مین آپ کی سوا نہین کہنی کا آپ سے
کہیے نہ کہیے آپ مجہی بار بار تو

۱۹۱ — تسلیم کیا جگہہ دلِ حسرت زدہ مین دے
اب وہ نہین ہی ستمِ روزگار تو — ۹

کرو نہ دیر جہان مین جہان سی آئی چلو
یہان گمان خطر ہی قدم بڑہائی چلو

بتاؤ عشق کو راہِ طلب مین خضر اپنا
یہ غول بہولی سی جس راہ پر لگائی چلو

یہان فریبِ نشیب و فراز اکثر ہی
خدا کی واسطی اتنا نہ منہ اوٹہائی چلو

